عمیرہ احمد کی ۶ خوبصورت تحریروں کا مجموعہ.....میں نے خوابوں کا شجر دیکھا ہے

# میں نے خوابوں کا شجر دیکھا ہے

عمیرہ احمد

علم و عرفان پبلشرز
الحمد مارکیٹ، 40۔اُردو بازار، لاہور
فون:042-37352332-37232336

# انتساب!

بہترین عورتوں میں سے ایک کے نام

میری امی شمیم اختر کے نام

# فہرست

# پیش لفظ!

پاپولر فکشن لکھنے والے میرے جیسے رائٹرز کا ایک مسئلہ Recognition ہوتی ہے۔ ہمیں اور ہماری تحریروں کو شائد لاکھوں لوگ پڑھتے اور جانتے ہوں مگر ادبی حلقوں میں کبھی ہماری تحریروں پر بات نہیں کی جاتی۔ جیسے بڑوں کی محافل میں بچوں کو بیٹھنے کی اجازت نہیں ہوتی۔

ادب اور اس سے متعلقہ لوگوں نے ہمیں اپنی صفوں سے نکال کر ہمارے لیے بڑی آسانیاں پیدا کر دیں۔ اس نے ہمیں عام لوگوں کے قریب کر دیا۔ مجھے یہ کہنے دیجئے کہ عام آدمی آج مجھے اور میرے جیسے رائٹرز کی تحریروں کو پڑھتا ہے اور انہی کے کرداروں کے ساتھ خود Relate کرتا ہے۔ وہ ہماری تحریروں سے سیکھتا ہے وہ ہماری تحریروں سے بدلتا ہے اس کے ہونٹوں پر نمودار ہونے والی مسکراہٹ پاپولر فکشن لکھنے والوں کی مرہون منت ہوتی ہے اس کی آنکھوں سے چھلکنے والی نمی کا باعث بھی یہی تحریریں ہوئی ہیں۔

پاپولر فکشن لکھنے والے رائٹرز کی تحریریں بھی اتنی ہی معیاری اور غیر معیاری ہوتی ہیں جتنی مستند ادیبوں کی تخلیقات......

مجھے یہ بات کہنے میں کوئی عار نہیں کہ پچھلے 20 سالوں میں پاپولر فکشن لکھنے والوں نے اپنی تحریروں میں جو ورائٹی اور نیا پن دیا ہے۔ وہ ''ادب'' تخلیق کرنے والوں نے نہیں دیا۔ مجھے یہ بھی کہنے دیں کہ قوموں کی تاریخ کے نازک اور مشکل مراحل میں اگر ادبی تخلیقات مشعل راہ ثابت ہوتی ہیں تو 21 ویں صدی کے پاکستان میں یہ کردار ''پاپولر فکشن لکھنے والوں'' کی ''تحریریں'' ادا کریں گی ''ادیبوں'' کی ''تخلیقات'' نہیں۔

آخر میں علم و عرفان پبلشرز کا شکریہ جن کی محنت اس کتاب کی صورت میں آپ کے سامنے ہے۔

عمیرہ احمد

umeraahmed@yahoo.com

# میں نے خوابوں کا شجر دیکھا ہے

ایک آگ سی میرے وجود کو جلا رہی تھی۔ میں نے کار کا دروازہ کھول کر نیچے اترتے ہوئے اس بنگلے پر نظر دوڑائی۔ وہ میرے بنگلے سے بہت بڑا تھا۔ آگ بھڑکتی ہی جارہی تھی۔ میں گیٹ کی طرف بڑھ گئی۔ کال بیل بجاتے ہوئے میں نے گھر کے مالک کا نام پڑھا۔ مجھے لگا، کسی نے مجھے دھکیل کر پھانسی کے تختے پر چڑھا دیا ہو۔ شبہ کی کوئی گنجائش نہیں رہی تھی۔

چند لمحے بعد گیٹ کھول کر ایک چوکیدار باہر آیا۔ اس نے مجھ سے میرے آنے کا مقصد پوچھا تھا۔ میں نے اسے جواب دینے کے بجائے دروازہ دھکیل کر اندر چلی گئی۔ وہ میرے پیچھے آیا مگر مجھے روک نہیں سکا۔ سامنے وسیع وعریض پورچ میں ایک بچہ سائیکل چلا رہا تھا۔ وہ مجھے دیکھ کر رک گیا۔ میں اس کا چہرہ دیکھا۔ کسی نے میرے گلے میں پھندا ڈال دیا۔ چہرہ شناسا تھا آج زوال کا دن تھا۔ میں لپکتی ہوئی اس کے پاس گئی۔

''تمہارا نام کیا ہے؟''

''ولید عمر۔'' اس نے کچھ کنفیوز ہو کر جواب دیا کسی نے پھندے کو کس دیا تھا۔

''تمہاری امی کہاں ہیں؟'' میں نے رکتی ہوئی سانس کے ساتھ پوچھا۔ اس نے ہاتھ سے میری پشت کی طرف اشارہ کیا۔ میں پیچھے مڑ گئی، ایک عورت لان سے میری طرف آرہی تھی۔ میں نے اس کے چہرے پر نظر دوڑائی۔ چہرہ پہچاننے میں دیر نہیں لگی۔ سب کچھ شناسا تھا۔ کسی نے میرے پیروں کے نیچے سے تختہ نکال لیا۔ میں پھندے سے جھولنے لگی تھی۔ اس نے بھی مجھے دیکھا تھا۔ اس کے چہرے پر کوئی تاثر نہیں ابھرا۔ اس نے دوبارہ مجھ پر نظر نہیں ڈالی۔ وہ میرے پاس سے گزر کر اپنے بیٹے کے پاس گئی اور اسے لے کر اندر چلی گئی۔ میں بھاگتی ہوئی گیٹ سے باہر آگئی۔ ڈرائیور نے مجھے دیکھ کر دروازہ کھول دیا۔ میں نے اندر بیٹھ کر آنکھیں بند کرلیں۔ دنیا ختم ہوگئی تھی۔ سب کچھ تباہ ہوگیا تھا اور میں...... میں زندہ تھی۔

میں نے عمر حسن کو اتنا چاہا ہے کہ شاید کبھی کسی اور نے اسے نہیں چاہا ہوگا۔ اس کی ماں نے بھی نہیں۔ وہ میرے لئے میرے وجود کا دوسرا حصہ تھا اور حیرت کی بات یہ ہے میں کبھی بھی اسے یہ بات نہیں بتا سکتی تھی۔ وہ میری خالہ کا بیٹا تھا اور میرے چچا کا بھی۔ اس سے میرا دوہرا رشتہ تھا۔ ہم دونوں کے گھر پاس پاس تھے اور گھروں میں آنا جانا بھی بہت تھا۔ میرے ابو بزنس مین تھے، اس کے ابو واپڈا میں سپرنٹنڈنٹ تھے۔ مالی لحاظ سے ہم ان سے بہت بہتر تھے بلکہ یہ کہنا بہتر ہوگا کہ ہمارا اور ان کا کوئی مقابلہ نہیں تھا۔ لیکن اس کے باوجود دونوں گھرانوں کے تعلقات بہت اچھے تھے، شاید وجہ وہ دہرا رشتہ ہو جو ہمارے والدین کے درمیان تھا بہر حال جو بھی وجہ تھی۔

ہم دونوں خاندان بہت قریب تھے۔ ہمارے گھروں کی دیواریں آپس میں ملی ہوئی تھیں اور صحن میں دروازہ بھی تھا۔ جو ہر وقت کھلا رہتا۔

ہم اسی دروازے سے ایک دوسرے کے گھر آتے جاتے تھے۔ میری ایک بہن اور دو بھائی تھے اور عمر کی تین بہنیں اور ایک بھائی تھا۔ وہ یونیورسٹی میں اکنامکس میں ماسٹرز کر رہا تھا۔ مجھے اس سے محبت کب ہوئی، میں نہیں جانتی۔ شاید کسی کو بھی یہ پتا نہیں چلتا کہ اسے محبت کب ہوتی ہے۔

ہاں مگر وہ مجھے بچپن سے اچھا لگتا تھا وہ کوئی زیادہ خوبصورت نہیں تھا مگر اتنی عام صورت کا بھی نہیں تھا، لیکن اگر خوبصورتی کی بات آئے اور میں یہ کہوں کہ میں اس سے زیادہ خوبصورت تھی تو یہ غلط نہیں ہوگا اور نہ ہی آپ اسے خوش فہمی سمجھیں۔ وہ بے حد سنجیدہ تھا دھیمے لہجے میں بات کرتا۔ اسے کبھی غصہ نہیں آتا تھا۔ بہت مہذب تھا اور پتا نہیں یہ سب باتیں کیوں میرے دل میں گھر کرتی گئیں۔ بچپن میں، میں ان کے گھر شاید اس کی بہنوں کے ساتھ کھیلنے جاتی ہوں گی مگر بڑے ہونے کے بعد میں صرف عمر حسن کے لئے جایا کرتی تھی۔ اسے دیکھے بغیر مجھے سکون ہی نہیں ملتا تھا۔ میں دن میں بار بار ان کے گھر جاتی اور وہ بھی اس وقت جب وہ گھر پر ہوتا پھر میں بہانے بہانے اس سے بات کرتی رہتی۔ اس کی پسند کے کھانے پکاتی اور بڑے اہتمام سے ان کے ہاں لے کر جاتی۔ تعلیم میں میری زیادہ دلچسپی نہیں تھی۔ اس لئے میں بمشکل ایف اے ہی کر سکی تھی اور اس کے بعد میں نے کالج جانا چھوڑ دیا لیکن گھریلو امور میں، میں ماہر تھی، اگر چہ ہمارے گھر میں ملازم تھے لیکن پھر بھی میں کھانا خود پکاتی اور پکانے کے اسی شوق نے مجھے کھانا پکانے میں ماہر کر دیا تھا۔

عمر کی امی میری پسندیدگی کو جانتی تھیں اور صرف وہی نہیں، میری امی بھی اس بات سے واقف تھیں اور انہوں نے کبھی اس پر اعتراض نہیں کیا۔ خالہ کئی بار اشاروں اشاروں میں کہتی رہتی تھیں کہ وہ مجھے بہو بنا کر اپنے گھر لائیں گی اور میں اپنے لئے ان کی محبت سے واقف تھی۔ وہ میری امی سے بھی اس رشتے کے بارے میں بات کر چکی تھیں اور امی کو بھی کوئی اعتراض نہیں تھا۔ لیکن عمر سے میری شادی کوئی زیادہ جلدی نہیں ہو سکتی تھی۔ وہ گھر میں سب سے بڑا تھا اور اس سے چھوٹی تین بہنیں تھیں اور وہ تینوں جوان تھیں خالہ کا خیال تھا کہ وہ کم از کم دو بیٹیوں کی شادی کر کے پھر عمر کی شادی کریں گی۔

عمر، بی اے کے بعد سے ماسٹرز کرنے کے ساتھ ساتھ سرجیکل کے آلات ایکسپورٹ کرنے کا چھوٹا موٹا بزنس شروع کئے ہوئے تھے اور وہ بہت مصروف رہتا تھا۔ خالہ سے شادی کے بارے میں اس کے خیالات کا اکثر پتا چلتا رہا تھا۔

''وہ کہتا ہے کہ جب تک کاروبار صحیح طرح سیٹ نہیں ہو جاتا، میں شادی نہیں کروں گا۔ خوامخواہ کی ذمہ داری اٹھانے اور بڑھانے کا مجھے کوئی شوق ہے نہ ہمت۔''

میں خالہ کے سامنے اس کی سوچ کی تعریف کرتی۔ لیکن اندر ہی اندر میری اداسی بڑھتی جاتی۔ پھر بھی ان دنوں میں بہت خوش رہا کرتی تھی۔ زندگی کا ہر رستہ کسی رکاوٹ کے بغیر تھا۔ عمر مجھ سے باتیں کر لیتا تھا بلکہ کافی باتیں کر لیتا تھا مگر وہ سب باتیں عام سی ہوتی تھیں مجھے اس کی نظروں، اس کی باتوں میں وہ جذبات دکھائی نہیں دیتے تھے جو میرے دل میں اس کے لئے تھے۔ وہ بڑی عام سی باتیں کرتا تھا۔

''کباب بہت اچھے بنائے ہیں، بناتی رہا کرو۔''

''آج چائے تم بناؤ کیونکہ چائے تم سے اچھی کوئی نہیں بناتا۔''

''ٹی وی ذرا کم دیکھا کرو۔ کوئی فائدہ نہیں ہے ان بے کار چیزوں کو دیکھنے کا۔''

''تم نے پلانٹس کو بہت اچھے طریقے سے رکھا ہے۔ پورے گھر کو خوبصورت بنا دیا ہے تم نے۔''

اس کی کوئی بات بھی ایسی نہیں ہوتی تھی جیسی بشریٰ رحمان اور رضیہ بٹ کے ناولوں کے ہیرو کی ہوتی تھی۔ نہ وہ فدا ہو جانے والی نظروں سے دیکھتا تھا، نہ وہ میرا آنچل پکڑ لیتا تھا، نہ وہ میرے لئے چھتوں پر آتا تھا، نہ وہ میرے بالوں میں پھول لگاتا تھا، نہ وہ میرے لئے پھولوں کے گجرے لاتا تھا، نہ وہ میرے حسن کے قصیدے پڑھتا تھا، نہ وہ میری کلائی پکڑ کر ہاتھ میں پہنی ہوئی چوڑیاں توڑتا تھا، نہ وہ میرے لباس کے رنگوں کی تعریف کرتا تھا۔ پھر بھی میرا دل تھا کہ روز بروز اس کے عشق میں ڈوبتا گیا تھا۔ کبھی کبھی میرا دل چاہتا میں اسے سب کچھ کہہ دوں جو میرے دل میں اس کے لئے ہے۔ ہر دفعہ میں تہیہ کر کے اس کے گھر جاتی۔ اسے دیکھتے ہی سب کچھ بھول جاتی۔ وہ حال چال پوچھتا، کوئی نصیحت کرتا، کبھی کچھ کھانے کو دے دیتا اور میں بڑی خاموشی سے اس کی وہی پرانی باتیں سن کر واپس آ جاتی۔ گھر آ کر میں جھنجلاتی۔

''کیا اسے نظر نہیں آتا کہ میری آنکھوں میں اس کے لئے کیا ہے؟ کیا وہ نہیں جانتا کہ میں اس کے گھر کس کے لئے جاتی ہوں؟ وہ آخر یہ سب کیوں نہیں سمجھ لیتا یہ سب پہیلی تو نہیں ہے پھر آخر وہ یہ سب کیوں کرتا ہے۔ اتنا بے خبر، اتنا انجان کیوں بنا ہوا ہے۔ کیا مرد اتنا بے وقوف ہوتا ہے، کیا اس کا دل نہیں ہوتا؟''

میں سوچتی اور کمرے کے چکر لگاتی رہتی۔ پانی پیتی اور اپنے اندر کی آگ کو بجھاتی رہتی۔ گہرے سانس لیتی اور اپنے غصہ کو ٹھنڈا کرتی رہتی۔

عمر حسن بے وقوف نہیں تھا اور اس کا دل بھی تھا ہاں مگر یہ دل کسی اور کے پاس تھا۔ اسے میں اس لئے نظر نہیں آتی تھی کیونکہ کوئی پہلے ہی اس کی نظر میں آ چکی تھی۔ ثناء اس کی کلاس فیلو تھی۔ عمر کب سے اسے پسند کرتا تھا، یہ میں نہیں جانتی مگر وہ شروع سے ہی اس کے ساتھ پڑھتی تھی۔ دونوں کا ساتھ بہت پرانا تھا۔ ثناء کے والدین کسی کالج میں پڑھاتے تھے۔ وہ تین بہنیں تھیں اور وہ سب سے بڑی تھی۔ عمر نے کبھی کسی سے اس بات کا اظہار نہیں کیا تھا کہ وہ کسی لڑکی کو پسند کرتا ہے مگر جب اس نے فائنل ایئر کے پیپرز دے دیئے تو پھر اس نے اپنی امی کو ثناء کے بارے میں بتایا تھا اور ان سے کہا کہ وہ اس کا رشتہ لے کر ان کے گھر جائیں۔ خالہ نے اس کی بات ماننے سے انکار کر دیا۔ وہ روتی دھوتی ہوئی ہماری طرف آ گئی تھیں اور انہوں نے میری امی کو سارا قصہ سنا دیا تھا۔ میری امی کا ردِ عمل بھی خالہ جیسا ہی تھا مگر پھر وہ نارمل ہو گئی تھیں مگر مجھے تو ایسا لگا تھا جیسے میرے دل کی حرکت بند ہو گئی تھی۔

''عمر حسن کسی اور سے محبت کرتا ہے۔ کسی اور سے شادی کرنا چاہتا ہے اور میں؟ میرا کیا ہوگا؟ مجھ میں کیا نہیں تھا جو اسے مجھ سے محبت نہیں ہوئی۔''

مجھے لگا تھا، کسی نے میرے وجود کو گہری کھائی میں دھکیل دیا تھا۔ میری امی کو تھوڑی بہت پریشانی ہوئی مگر پھر شاید انہوں نے خدا کا شکر ادا کیا ہوگا کہ انہوں نے میرا اور عمر حسن کا رشتہ طے نہیں کیا تھا صرف زبانی کلامی ہی بات ہوئی تھی ورنہ ان کی بہت بدنامی ہوتی۔ مگر انہیں کیا پتا تھا کہ تعلق دلوں میں بنتے ہیں اور عمر حسن سے میرا جو تعلق بن چکا تھا وہ اب کبھی بھی نہیں ٹوٹنا تھا۔

عمر، خالہ کو بار بار مجبور کر رہا تھا کہ وہ اس کی بات مان لیں اور رشتہ لے کر وہاں جائیں، اور خالہ سختی سے اپنی ضد پر قائم تھیں۔ عمر کے ابو کو

اس رشتہ پر کوئی اعتراض نہیں تھا اگر کسی کو تھا تو صرف خالہ کو۔ لیکن جب سب گھر والوں نے انہیں مجبور کرنا شروع کر دیا تو انہوں نے یہ بہانا کرنا شروع کر دیا کہ جب تک تینوں بیٹیوں کی شادی نہیں ہو گی وہ عمر کی شادی نہیں کریں گی، نہ ہی ابھی ہیں اس کی نسبت طے کریں گی۔ میں نے ان کے گھر آنا جانا کم کر دیا تھا۔ مگر پھر بھی ان کے گھر کی ہر خبر کا مجھے علم ہوتا رہتا تھا۔ جب خالہ کسی طور بھی اس کا رشتہ لے جانے پر تیار نہیں ہوئیں تو عمر حسن، ماں سے ناراض ہو گیا، اس نے ان سے بول چال ختم کر دی تھی۔ وہ ان دنوں ویسے بھی اپنا کاروبار اچھی طرح سے اسٹیبلش کرنے کی کوشش کر رہا تھا اور بہت مصروف رہتا تھا لیکن ماں سے ناراض ہونے کے بعد وہ گھر میں صرف سونے کے لیے آیا کرتا۔ اس نے گھر میں کھانا، کھانا بھی بند کر دیا تھا۔

خالہ ہر روز ہمارے گھر آتیں اور کئی گھنٹے اس کی شکایتیں کرتی رہتیں مگر میں جانتی تھی، یہ صرف شکایتیں نہیں تھیں وہ اس کے رویے سے بے حد پریشان تھیں۔ آخر وہ ان کا سب سے بڑا بیٹا تھا اور پھر کماؤ بھی۔ انہوں نے اپنی تینوں بیٹیاں اسی کے سہارے بیاہنی تھیں۔ کیونکہ میرے چچا کی ریٹائرمنٹ میں بس ایک سال رہ گیا تھا۔ انہیں یہ بھی خوف تھا کہ کہیں وہ گھر چھوڑ کر ہی نہ چلا جائے اور اگر وہ ایسا کر بیٹھتا تو پھر وہ کیا کرتیں۔ روز بروز خالہ کمزور پڑتی جا رہی تھیں، ان کی ضد ختم ہو رہی تھی اور ان کی کمزوری مجھے بھی کمزور کر رہی تھی۔ یہ سوچ کر ہی میرا سانس رکنے لگتا تھا کہ کوئی اور لڑکی اس گھر میں عمر حسن کی بیوی بن کر آ جائے گی اور میں، میں کیا کروں گی۔ ان دنوں میں بہت دعائیں مانگتی رہتی تھی۔ شاید میں نے اپنی پوری زندگی میں اتنی دعائیں نہیں کی ہوں گی جتنی میں نے ان دنوں کی تھیں مگر کچھ بھی نہیں ہوا تھا۔

ایک ہفتہ بعد خالہ، ثناء کا رشتہ مانگنے چلی گئی تھیں اور ثناء کے گھر والوں نے فوری طور پر ہاں کر دی تھی۔ اس رات میں بہت روئی تھی۔ اتنا روئی تھی کہ اگلی صبح میری آنکھیں کھل نہیں پا رہی تھیں۔ مجھ پر کیا گزر رہی تھی کوئی نہیں جانتا تھا، امی اسے میری...... بیوقوفی سمجھ رہی تھیں۔

''تمہارا تو دماغ خراب ہو گیا ہے۔ تمہارے لئے رشتوں کی کیا کمی ہے اور عمر میں کون سے سرخاب کے پر لگے ہیں۔ تمہارے لئے تو میں اس سے کئی گنا اچھا رشتہ ڈھونڈوں گی اور یہ اچھا ہی ہوا کہ ابھی میں نے اس سے تمہارا رشتہ طے نہیں کیا تھا ورنہ تم خود سوچو اگر کہیں بعد میں یہ سب پتا چلتا تو ہم کیا کرتے۔''

انہوں نے اگلے دن میری سوجی ہوئی آنکھیں دیکھ کر کہا تھا۔ میں نے بڑی خاموشی سے ان کی باتیں سنی تھیں اور اسی طرح انہیں دوسرے کان سے نکال دیا۔

''یہ محبت کو کیا سمجھتی ہوں گی۔ انہوں نے کبھی محبت کی ہوتی تو یہ جانتیں کہ کسی کو دل سے نکالنا کتنا مشکل ہوتا ہے۔'' میں نے سوچا تھا۔

عمر کی ثناء سے صرف نسبت طے نہیں ہوئی تھی بلکہ ایک ماہ کے اندر اندر وہ بیاہ کر عمر کے گھر آ گئی۔ حالانکہ خالہ نے اس پر بہت شور مچایا تھا۔ وہ چاہتی تھیں کہ پہلے وہ کم از کم دو بیٹیوں کی شادی کریں پھر عمر کی شادی ہو مگر ثناء کے گھر والوں کو جلدی تھی اور عمر نے اپنی امی کو بس یہ کہہ کر چپ کروا دیا تھا۔

''میں جانتا ہوں، میری تین بہنیں ہیں اور میں یہ بھی جانتا ہوں کہ وہ غیر شادی شدہ ہیں لیکن میں نے کب ان کی ذمہ داری اٹھانے سے انکار کیا ہے۔ وہ اب بھی میری ذمہ داری ہیں شادی کے بعد بھی میری ذمہ داری رہیں گی اور اس سلسلے میں آپ کو مجھ سے کبھی کوئی شکایت نہیں ہو گی۔

جہاں تک ثنا کا تعلق ہے تو وہ کبھی بھی آپ کے لئے کوئی مسئلہ کھڑا نہیں کرے گی۔ وہ میرے گھر کے بارے میں بھی جانتی ہے اور میری ذمہ داریوں کے بارے میں بھی لیکن اس کے والدین کو بھی ابھی دو بیٹیاں بیاہنی ہیں۔ ثناء کی شادی کریں گے تو دوسری بیٹیوں کی شادی کر سکیں گے۔ ان کی بھی مجبوری ہے۔ آپ کو اگر یہ خدشہ ہے کہ بہت پیسہ خرچ کرنا پڑے گا تو اس کے بارے میں بھی پریشان نہ ہوں۔ بہت سادگی سے شادی کر دیں۔

کسی دھوم دھام کی ضرورت نہیں ہے۔ جو روپیہ خرچ ہوگا، وہ میں خرچ کروں گا۔ آپ کو کوئی پریشانی اٹھانی نہیں پڑے گی۔''

خالہ نے بہت بہانے کرنے کی کوشش کی مگر ان کی ایک نہیں چلی تھی۔ انہیں اس کی شادی کی تاریخ طے کرنی پڑی تھی۔ چچا تمام معاملات میں عمر کا ساتھ دے رہے تھے، شاید اس لئے کیونکہ وہ ان کا کماؤ بیٹا تھا اور وہ اسے ناراض نہیں کرنا چاہتے تھے۔ گھر میں اس کی شادی کی تیاری کوئی زیادہ جوش و خروش سے شروع نہیں کی گئی۔ اتنی جلدی اس کی شادی پر اس کی بہنیں بھی کچھ زیادہ خوش نہیں تھیں اور خالہ، وہ تو کئی بار مجھے دیکھ کر رو پڑتیں۔ میں جانتی تھی کہ وہ مجھ سے بہت محبت کرتی تھی لیکن مجھے ان کی محبت سے کوئی فائدہ نہیں پہنچا تھا۔ خالہ نے بری میں اس کے لئے صرف دس جوڑے تیار کروائے تھے اور سونے کا صرف ایک سیٹ تھا۔ وہ بھی عمر نے خریدا تھا۔ خالہ کے پاس اپنی شادی کا کافی زیور تھا اور پہلے وہ کئی بار مجھے اپنے زیور کی کچھ چیزیں دکھا کر کہتیں کہ یہ میں نے عمر کی دلہن کے لئے رکھا ہے مگر عمر کی شادی کے موقع پر انہوں نے اپنا کوئی بھی زیور ثنا کو نہیں دیا تھا۔

بہت سادگی سے شادی ہوئی تھی۔ مہندی وغیرہ کی کوئی رسم نہیں ہوئی تھی۔ خالہ نے شادی پر بہت قریبی عزیزوں کو بلایا تھا اور میں نہ چاہتے ہوئے بھی اس کی شادی پر گئی تھی۔ کیونکہ یہ میری امی کی ضد تھی۔ وہ چاہتی تھیں کہ مجھے کسی بات پر ماتم کرنے کے لئے گھر میں نہیں بیٹھنا چاہئے۔ اس طرح صرف دوسرے لوگ تماشا دیکھتے ہیں۔ میں دل پر جبر کرتے ہوئے اس کی شادی میں شریک ہوئی تھی۔

عمر حسن بے حد خوش تھا۔ میں نے اس سے پہلے کبھی بھی اس کو اتنا خوش نہیں دیکھا۔ اس کا ہر قہقہہ میرے دل کا خون کر رہا تھا۔ اس کی بیوی خوبصورتی میں کسی طور پر بھی میرے مقابل نہیں آ سکتی تھی۔ وہ دلہن بن کر خوبصورت لگ رہی تھی اور میں اس دن دلہن نہ ہوتے ہوئے بھی بے تحاشا خوبصورت لگ رہی تھی۔ اس رات شادی سے واپس آنے کے بعد میں کمرہ بند کر کے ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے بیٹھ گئی تھی۔ آئینہ کہہ رہا تھا میں بے حد خوبصورت ہوں اور آج تو قیامت ہی ڈھا رہی ہوں۔

''لوگ کہتے ہیں میں خوبصورت ہوں اور لوگ جھوٹ نہیں بولتے۔ پھر بھی عمر حسن! تمہیں میرا حسن نظر کیوں نہیں آیا؟ اس کی کون سی چیز مجھ سے بہتر ہے؟ آنکھیں، بال، ہونٹ، ناک، رنگت کسی چیز میں بھی تو وہ مجھ سے بہتر نہیں ہے پھر بھی تم نے اسی کو کیوں چنا؟ مجھے کیوں نہیں؟ اس نے تم پر کیا پڑھ کر پھونکا تھا کہ تم مجھے نہیں دیکھ سکے۔ وہ کون سا منتر ہے جو مجھے نہیں آتا۔ میں ساری دنیا کے لئے غلط ہو سکتی ہوں مگر خدا جانتا ہے۔ تمہیں تو میں نے دل سے چاہا تھا، کم از کم تمہارے لئے میری محبت میں کوئی کھوٹ نہیں تھا۔ پھر بھی عمر حسن! آخر تم مجھے کیوں نہیں ملے؟''

اس رات میں ایک بار پھر بلک بلک کر روئی تھی۔ میں اس رات سو ہی نہیں سکی۔ ایک آگ تھی جو میرے وجود کو جلانے لگی۔

''وہ ثنا کو کیوں لایا ہے؟ اسے اس سے محبت کیوں ہوئی ہے؟ آج وہ ہنس رہا تھا بے حد خوش تھا۔ پتا نہیں آج وہ اس سے کیا کیا وعدے کر رہا ہوگا؟ وہ سب باتیں جو میں اپنے لئے اس کے منہ سے سننا چاہتی تھی آج وہ اس سے کہہ رہا ہوگا اور اسے احساس بھی نہیں ہے کہ اس نے مجھے تباہ کر دیا

ہے۔ برباد کر دیا ہے۔''

میں جلے پیروں کی بلی کی طرح کمرے کے چکر کاٹتی رہی۔

''کاش ثناء مر جائے کاش وہ آج ہی مر جائے۔'' میں جو بددعا اسے دے سکتی تھی میں نے دی تھی۔

مگر جس کی دعا میں اثر نہیں ہوتا، اس کی بددعا میں کیا اثر ہوگا، قیامت تو صرف وہی تھی جو مجھ پر گزر گئی تھی۔ دوسروں کے لئے تو دنیا بھی باقی تھی اور ثناء اور عمر کے لئے تو زندگی شاید اب ہی شروع ہوئی تھی۔ پتا نہیں کیا بات تھی لیکن عمر حسن سے میری محبت میں کمی آنے کے بجائے اور شدت آ گئی تھی۔ جتنی شدت سے میں اس سے محبت کرتی تھی۔ اتنی ہی شدت سے میں ثناء سے نفرت کرتی تھی۔ میں نے سوچ رکھا تھا کہ جب عمر کی شادی ہو جائے گی پھر میں کبھی خالہ کے گھر نہیں جاؤں گی۔ لیکن میں اپنے اس فیصلے پر قائم نہیں رہ سکی۔ میں اس کی شادی کے بعد بھی اس کے گھر پہلے ہی کی طرح جاتی رہی، بلکہ شاید پہلے سے بھی زیادہ اور خالہ پہلے سے بھی زیادہ میری خاطر مدارت کرتی تھیں۔ ثناء کے ساتھ ان کا رویہ بے حد روکھا اور خشک ہوتا تھا اور مجھے بہت اچھا لگتا تھا ان کی یہ کڑوی باتیں سن کر۔

شروع میں میرے ساتھ بھی ثناء کا رویہ بے حد گرم جوش تھا لیکن میں اس سے زیادہ بات کرنا پسند نہیں کرتی تھی۔ وہ اگر کبھی مجھے کوئی چیز کھانے کے لئے لا کر دیتی تو میں اسے ہاتھ تک نہ لگاتی۔ وہ مجھ سے کوئی بات پوچھتی تو میں اس کی بات کا جواب دینے کے بجائے خالہ کے ساتھ باتوں میں مصروف ہو جاتی۔

وہ میرے پاس بیٹھی رہتی اور میں ایک بار بھی اس کی طرف دیکھنا پسند نہ کرتی۔ رفتہ رفتہ اسے میری ناپسندیدگی کا احساس ہو گیا تھا اور اس نے خود ہی میرے پاس بیٹھنا ختم کر دیا۔ اب میرے جانے پر وہ پہلے کی طرح میرا حال بھی نہیں پوچھتی تھی اور میں یہی چاہتی تھی۔ اس نے عمر حسن کو مجھ سے چھینا تھا اور یہ نقصان اتنا بڑا تھا کہ میں کسی صورت بھی اسے معاف کرنے کو تیار نہیں تھی۔ وہ اگر عمر حسن کی زندگی میں نہ آتی تو یہ میں تھی، جسے وہ چاہتا۔ جو اس گھر میں ہوتی مگر اس نے عمر حسن پر ایسا جادو کیا تھا کہ وہ اس کا ہو گیا۔

کبھی جب میں شام کو خالہ کے گھر جاتی تو وہ سج سنور کر پھر رہی ہوتی میری آنکھیں دھواں دھواں ہونے لگتیں۔ میرا دل چاہتا، میں اس کے بال نوچوں، اس کے کپڑے پھاڑوں۔ اس کا چہرہ اپنے ناخنوں سے بگاڑ دوں۔

''اور کتنے حربے آزمائے گی تو چڑیل! اور کتنے حربے آزمائے گی۔ اس کی دل میں تو پہلے ہی بسی ہے، اب یہ چلتر کس لیے کر رہی ہے۔''

میرا دل چلاتا میری سانس تیز ہو جاتی اور میں رکے بغیر خالہ سے باتیں کرتی رہتی اور میں کیا کرتی۔

ثناء سے نفرت میں، میں اکیلی نہیں تھی۔ خالہ مجھ سے بھی زیادہ نفرت کرتی تھیں اور وہ اپنی باتوں سے اس کا اظہار بھی کرتی رہتی تھیں جو شاید میں نہیں کر سکتی تھی۔ انہوں نے شروع سے ہی ثناء سے کسی التفات کا اظہار نہیں کیا تھا بلکہ اپنی باتوں کے ذریعے انہوں نے اس گھر میں اس کی حیثیت سے اسے آگاہ کر دیا تھا۔ ثناء کو اس کے ماں باپ نے بہت اچھا جہیز دیا تھا ضرورت کی کوئی ایسی چیز نہیں تھی جو انہوں نے نہ دی ہو لیکن خالہ

نے پھر بھی جہیز پر بہت سے اعتراضات کیے تھے اور نقص نکالے تھے۔

لیکن عمر شاید پہلے ہی ثناء کو خالہ کے رویے کے بارے میں آگاہ کر چکا تھا۔ اس لیے خالہ کسی بھی طعنے اور بات پر وہ ناراض ہوتی نہ کچھ کہتی بلکہ خاموشی سے اپنے کمرے میں چلی جاتی اور میرے اور خالہ کے غصے میں اور اضافہ ہو جاتا تھا کیونکہ ہماری خواہش ہوتی تھی کہ وہ جواب میں کچھ کہے، اپنی ناپسندیدگی کا اظہار کرے اور بات بڑھے لیکن وہ کبھی اس کا موقع نہیں دیتی تھی۔

''یہ پڑھی لکھی لڑکیاں بڑی میسنی اور گھنی ہوتی ہیں۔ بڑے فریب آتے ہیں انہیں۔ یہ ابھی تو آپ کے سامنے معصوموں کی طرح منہ بند کرکے پھرتی ہے مگر بعد میں ضرور عمر کو سب کچھ بتاتی ہوگی۔''

میں ہر دفعہ خالہ کے گھر جانے پر ان کے کان میں کچھ نہ کچھ ضرور انڈیل کر آتی۔ خالہ کو میری ہر بات پر یقین آ جاتا اور ثناء سے ان کی نفرت اور بڑھ جاتی۔

ثناء کی عادتیں اور مزاج بے حد عجیب تھا۔ وہ بے حد ٹھنڈے مزاج کی مالک تھی۔ وہ ایک بڑے گھر سے چھوٹے گھر میں آئی تھی لیکن پھر بھی اس میں نہ نخرا تھا نہ غرور اور نہ ہی اسے کسی بات پر شکوہ ہوتا تھا۔ وہ خاموشی سے خالہ کی باتیں سنتی اور کسی ردعمل کا اظہار نہ کرتی۔

شادی کے کچھ ہی عرصہ کے بعد خالہ نے اسے گھر کے کاموں پر لگا دیا تھا۔ اس نے گھر کا کام کرنا شروع کر دیا تھا لیکن وہ صرف ایک وقت کا کھانا پکاتی تھی، برتن اور کچن صاف کرتی تھی اور صحن اور ڈرائنگ روم کی ذمہ داری اس نے اپنے سر لی تھی۔ خالہ کی لاکھ چیخ و پکار اور نندوں کے بسورے ہوئے چہروں کے باوجود اس نے پورے گھر کی ذمہ داری نہیں لی تھی۔ وہ خالہ کی باتیں سن لیتی تھی لیکن پھر بھی کام وہ صرف اتنا ہی کرتی تھی جتنا اس نے کہا تھا۔

خالہ کو اس پر بے حد طیش آتا تھا ایک ہفتہ تک وہ عمر کے کان بھی کھاتی رہیں کہ ثناء گھر کے کام میں دلچسپی نہیں لیتی لیکن اس کے پاس ایک ہی جواب تھا۔

''امی! میں اسے نوکرانی بنا کر نہیں لایا ہوں۔ وہ اس گھر کی ایک فرد ہے۔ جتنا کام اسماء، زیب اور یاسمین کرتی ہیں، اتنا ہی کام وہ کرتی ہے۔ ظاہر ہے وہ ان سے زیادہ تو نہیں کر سکتی۔ پھر آپ کو کس بات پر اعتراض ہے۔ اب اگر وہ سب لوگوں کے کپڑے نہیں دھوتی تو ٹھیک ہے۔ وہ اپنے اور میرے کپڑے دھو لیتی ہے۔ آپ کے اور ابو کے بھی دھو سکتی ہے لیکن باقی لوگ اپنی ذمہ داری خود اٹھا سکتے ہیں۔ اور مجھے تو اس سے یہ کہتے ہوئے بھی شرم آئے گی کہ وہ میری بہنوں اور بھائی کے کپڑے دھوئے۔''

وہ بڑے اطمینان سے کہہ دیتا اور خالہ کے تن بدن میں آگ لگ جاتی۔ مگر عمر پر کوئی اثر نہیں ہوتا تھا۔ وہ بھی ثناء کی طرح امی کی باتیں سنتا اور چپ رہتا۔

امی ان دنوں بڑے زور و شور سے میرے لیے رشتہ ڈھونڈ رہی تھیں۔ بعض رشتے انہیں کسی نہ کسی وجہ سے پسند نہ آتے اور جو انہیں پسند آتے، انہیں میں ٹھکرا دیتی۔ میں شادی کرنا ہی نہیں چاہتی تھی کیونکہ جو جگہ میں عمر حسن کو دے چکی تھی وہ اب کسی اور کو نہیں دے سکتی تھی۔ مگر میں یہ بات ان سے نہیں کہہ سکتی تھی ہاں جو کام میں کر سکتی تھی، وہ کر رہی تھی۔

خالہ نے اسماء کی شادی طے کر دی تھی۔ اس کی شادی عمر جتنی سادگی سے تو نہیں ہوئی تھی مگر زیادہ دھوم دھڑکے سے بھی نہیں ہوئی۔ خالہ نے اپنے زیورات کا ایک حصہ اسے دے دیا تھا کچھ چیزیں اس کے جہیز کے لیے خالہ نے پہلے سے تیار کر کے رکھی ہوئی تھیں۔ باقی چیزوں کا انتظام عمر نے کیا تھا۔ خالہ نے بھی ضرورت کی ہر چیز اسماء کو دی تھی بلکہ بعض غیر ضروری چیزیں بھی۔ عمر نے دبی زبان سے اس پر اعتراض کیا تھا مگر خالہ نے اسے آڑے ہاتھوں لیا۔ وہ یہ سارے اخراجات ضد میں کر رہی تھیں۔

''اگر اپنی شادی کے لیے تمہارے پاس پیسہ آ سکتا ہے تو کیا بہن کے لیے نہیں آ سکتا۔ اس وقت تو بڑا کہہ رہے تھے کہ ہر ذمہ داری پوری کروں گا اب کیا بیوی کی نصیحتیں یاد آنے لگی ہیں۔''

عمر کا چہرہ ان کی بات پر سرخ ہو گیا مگر وہ خاموشی سے وہاں سے اٹھ کر چلا گیا تھا۔ میں تب خالہ کے پاس ہی بیٹھی ہوئی تھی اور چچا اور زیب بھی پاس ہی تھے۔ خالہ اس کے جانے کے بعد بھی بڑبڑاتی رہیں عمر نے اس کے بعد دوبارہ کسی چیز پر اعتراض نہیں کیا تھا وہ بس خاموشی سے خالہ کے احکامات سرانجام دیتا رہا۔ خالہ نے جہیز پر کافی روپے خرچ کر دیے تھے مگر انہیں اس لیے اس کا زیادہ احساس نہیں ہوا کیونکہ انہوں نے اپنے پاس سے بہت کم روپے خرچ کیے تھے۔ کچھ رقم چچا نے دی تھی جبکہ باقی ساری رقم عمر نے دی تھی۔

اسماء کی شادی کے تین ماہ بعد ہی عمر کے ایک دوست کی معرفت زیب کا رشتہ بھی طے ہو گیا تھا۔ ان لوگوں کو بھی شادی کی جلدی تھی۔ ایک بار پھر خالہ نے اسماء کی شادی کی طرح زیب کی شادی کی تیاریاں شروع کر دی تھیں۔ عمر نے پہلے کی طرح خالہ کو کچھ رقم دی تھی مگر خالہ کے لیے وہ رقم بہت کم ثابت ہوئی۔ انہوں نے تین بار عمر سے اور رقم مانگ لی۔ اس نے بڑی خاموشی سے ان کا مطالبہ پورا کر دیا۔ زیب کی شادی میں، میں نے ثناء کو نئے زیورات پہنے ہوئے دیکھا تھا اور میں نے خالہ کی توجہ بھی اس طرف مبذول کروائی تھی۔

"ہاں، بیوی کو عیاشی نہیں کروائے گا تو کیا ماں بہنوں کو کروائے گا۔ بیوی کے لیے نیا سیٹ بھی بن گیا ہے۔ چوڑیاں بھی بن گئی ہیں اور اسے اتنی توفیق نہیں ہوئی کہ بہن کو ایک انگوٹھی ہی ڈال دیتا۔ میں نے ہی اپنا زیور اسے دیا ہے اور پھر ثناء کے پاس زیور کی کون سی کمی تھی۔ تین سیٹ اور بارہ چوڑیاں تو اسے اپنے میکے سے ملے تھے اور ایک سیٹ ہماری طرف سے دیا گیا تھا پھر بھی دیکھو، اس نواب زادے کو کیسے چپ چپاتے بیوی کو زیور لے کر دے دیا ہے۔"

خالہ کافی ناراض تھیں اور زیب کی رخصتی کے فوراً بعد انہوں نے سب کے سامنے ہی عمر سے اس ناراضگی کا اظہار کر دیا تھا۔ ثناء خاموشی سے اٹھ کر اندر چلی گئی جبکہ وہ سر جھکائے بیٹھا رہا لیکن اس کے چہرے پر غصے کے آثار نمایاں تھے۔ جب خالہ کی ڈانٹ ڈپٹ اور طعنے زیادہ ہو گئے تو وہ بھی اٹھ کر اندر چلا گیا تھا۔ خالہ کی ناراضگی میں اور اضافہ ہو گیا۔

عمر کی شادی کو ڈیڑھ سال ہو رہا تھا لیکن ابھی تک ان کے ہاں کوئی اولاد نہیں ہوئی تھی۔ لیکن ان دونوں کو دیکھ کر لگتا تھا جیسے انہیں اس کی زیادہ پرواہ ہے بھی نہیں۔ جب بھی خالہ کبھی پوتے پوتیوں کا ذکر چھیڑتیں اور ثناء کو کچھ کہتیں تو وہ تو چپ رہتی لیکن عمر اس ذکر کو بڑی لاپروائی سے ٹال دیتا۔

بعض دفعہ مجھے ثناء ایک جادوگرنی کی طرح لگتی تھی۔ اس نے پتا نہیں عمر پر کیا منتر پھونکا ہوا تھا کہ اس کی کوئی کمزوری عمر کو نظر آتی ہی نہ تھی۔

وہ خالہ کی باتوں پر کان دھرتا تھا نہ گھر والوں کی شکایتوں پر اور اس کی عادت نے میرے حسد کو اور بھڑکا دیا تھا۔

پتا نہیں کیا ہوا تھا۔ مگر آہستہ آہستہ اس کا کاروبار بڑھنے کے بجائے گھٹتا ہی گیا تھا۔ باہر سے ایکسپورٹ کے آرڈرز ملنا پہلے سے کم ہوئے اور پھر آہستہ آہستہ بند ہی ہو گئے۔ ان دنوں میں جب بھی خالہ کے گھر جاتی، ان کے ہونٹوں پر کاروبار کا ہی ذکر رہتا۔

"اچھا بھلا کام چل رہا تھا۔ مگر جب سے یہ چڑیل گھر میں آئی ہے آہستہ آہستہ کاروبار ختم ہی ہو گیا ہے۔"

وہ اب بلند آواز سے ثناء کو کوسنے دیا کرتی تھیں اور تب پہلی بار میں نے اسے پریشانی میں دیکھا اور یہ احساس میرے دل کو بے حد تقویت

پہنچا رہا تھا کہ اب وہ تکلیف میں وقت گزارے گی۔ اب وہ لڑے گی، چیخے گی، چلائے گی۔ آخر وہ انسان تھی اور پچھلے ڈیڑھ سال سے وہ عیش ہی تو کر رہی تھی۔ مجھے عمر حسن سے ہمدردی تھی۔ اگر یہ حالت ثناء سے شادی سے پہلے ہوتی تو میں اپنا سب کچھ اس پر نچھاور کر دیتی۔ میں اپنے ابو کو مجبور کرتی کہ وہ اس کی مدد کریں، لیکن اب نہیں۔ اب میں اس کی مدد نہیں کر سکتی تھی۔ اب میں اسے بھی تکلیف میں دیکھنا چاہتی تھی۔ اسے بھی تو پتا چلنا چاہیے تھا کہ جب مٹھی میں جکڑی ہوئی چیزیں پھسل جاتی ہیں اور لاکھ کوشش کرنے کے باوجود ہاتھ میں نہیں آتیں تو کیسا لگتا ہے۔

اس کو بھی معلوم ہونا چاہیے تھا کہ جس چیز کی سب سے زیادہ ضرورت ہو اور وہ آپ کے پاس نہ رہے تو کیا ہوتا ہے۔ میں ان کے گھر جاتی رہتی تھی۔ میں چہرے دیکھتی رہتی تھی۔ پہلے وہ بہت مصروف ہوتا تھا اور بہت کم ہی گھر پر نظر آتا تھا مگر اب وہ اکثر گھر پر نظر آیا کرتا تھا۔ پچھلے کئی سالوں سے اس کے چہرے پر جو رونق رہتی تھی، وہ غائب ہونے لگی تھی۔ میں جانتی تھی وہ پریشان ہے اور بعض دفعہ میرا دل چاہتا، میں بھاگ کر اس کے پاس جاؤں اور کہوں۔

''مجھے بتاؤ۔ تمہیں کیا چاہیے تمہیں کس چیز کی ضرورت ہے، مگر تم مسکراؤ۔''

مگر پھر وہ آ جاتی ہمیشہ کی طرح اور میرے سارے جذبات بھک سے اڑ جاتے۔

ان دنوں خالہ بھی بہت پریشان تھیں اور وہ اپنی پریشانی کا اظہار وقتاً فوقتاً جھگڑوں سے کرتی رہتی تھیں۔ ان جھگڑوں کا نشانہ ثناء بنتی اور اب تو خالہ، عمر کو بھی طعنے دینے لگی تھیں۔ وہ اسے کئی دفعہ بہت غصے سے کہتیں کہ ''گھر چلانا اب اس کی ذمہ داری ہے اور وہ محنت کرنے کے بجائے کام چوروں کی طرح ادھر ادھر پھر کر شام کو گھر آ جاتا ہے۔ اسے فکر ہی نہیں ہے کہ گھر میں کچھ پکانے کے لیے ہے یا نہیں اور گھر کا خرچ کہاں سے چل رہا ہے۔''

بعض دفعہ خالہ میرے سامنے ہی یہ سب کچھ کہتیں اور وہ سرخ چہرے کے ساتھ وہاں سے چلا جاتا اگر ثناء وہاں ہوتی تو مجھے خالہ کی یہ ڈانٹ پھٹکار بہت اچھی لگتی اگر وہ نہ ہوتی تو مجھے اس پر بے اختیار ترس آتا۔ وہ چند ماہ سے خالہ کو گھر کے خرچ کے لیے پیسے نہیں دے رہا تھا اور خالہ کو چچا کی پنشن میں ہی گزارا کرنا پڑ رہا تھا اور وہ رقم اتنی زیادہ نہیں ہوتی تھی کہ باآسانی گھر کا خرچ چلایا جا سکے۔ مجھے کوئی دلچسپی نہیں تھی کہ ان کے پاس کیا ہوتا ہے یا کیا نہیں۔ میں تو صرف یہ دیکھنا چاہتی تھی کہ ثناء کے صبر کا پیمانہ کب لبریز ہوتا ہے یا عمر کب ان حالات سے تنگ آ کر فرسٹریشن کا شکار ہوتا ہے اور اس سے جھگڑنا شروع کرتا ہے۔

مگر ایسا نہیں ہو رہا تھا۔ وہ دونوں بہت بڑے فریبی تھے۔ یا پھر شاید ایکٹر تھے۔ انہیں اپنے جذبات چھپانا بہت اچھی طرح آتا تھا اور پتا نہیں انہیں ایک دوسرے کے وجود سے الجھن کیوں نہیں ہوتی تھی۔ مجھے ثناء پر زیادہ حیرت ہوتی تھی۔ آخر عمر میں تھا ہی کیا جو اس نے اس کا انتخاب کیا اور اب کیا رہا تھا جو وہ اس کے ساتھ رہ رہی تھی۔

وہ گھر کا خرچ نہیں چلا پا رہا تھا تو اسے کیا دیتا ہوگا اسے وحشت نہیں ہوتی ہوگی اس گھر کے ماحول سے۔ اسے چلے جانا چاہیے وہاں سے۔ میں نے سوچا اور سوچتی ہی رہی۔ مگر پتا نہیں وہ کس مٹی سے بنی تھی۔ گھر چھوڑ کر جانے کے بجائے ایک دن مجھے پتا چلا کہ اس نے کہیں جاب کر لی ہے۔ ہمارے خاندان میں پہلی بار ایسا ہوا تھا کہ کسی نے جاب کی ہو۔

خالہ نے ایک ہنگامہ کھڑا کر دیا تھا۔ انہوں نے عمر کو ہر طعنہ دے ڈالا اور یہ صرف ایک دن نہیں ہوتا تھا۔ یہ ان کا روز کا معمول تھا۔ وہ جب بھی ان کے سامنے آتا وہ اسے طعنے دیتیں بعض دفعہ مجھے اس پر بے حد رحم آتا مگر خالہ کو رحم نہیں آتا تھا عمر نے سب کچھ سننے کے باوجود ثناء کو نوکری سے نہیں روکا تھا۔

مجھے ذاتی طور پر ثناء کی جاب پر بے حد خوشی ہوئی تھی۔ یہ پہلا ایسا قدم تھا جو چھٹکارے کی طرف تھا۔ میں جانتی تھی کام کرنے والی عورتیں زیادہ دیر تک نکھٹو شوہر برداشت نہیں کرتیں اور عمر کے پاس اب کچھ بھی نہیں تھا اس کا دفتر تقریباً بند ہو چکا تھا اور ان دنوں وہ خود جاب کی تلاش میں رہنے لگا تھا ثناء کے نوکری کرنے سے یہ ہوا کہ عمر نے ایک بار پھر سے گھر میں خرچ کے لیے پیسے دینا شروع کر دیئے۔

ظاہر ہے کہ پیسے ثناء کی تنخواہ کے ہی ہوتے تھے اور خالہ ان دونوں کو درجنوں طعنے اور گالیاں دینے کے باوجود بھی وہ پیسے لے لیتی تھیں۔ انہیں پتا تھا کہ صرف پنشن سے گھر نہیں چل سکتا۔ چچا نے بھی ایک پارٹ ٹائم جاب ڈھونڈ لی تھی اور کم از کم یہ ضرور ہو گیا تھا کہ اب خالہ ہر دوسرے چوتھے روز امی کے پاس ادھار مانگنے نہیں آیا کرتی تھی کچھ وقت اور اسی طرح گزر گیا تھا میری امیدیں ابھی بھی قائم تھیں۔

”یہ رشتہ ختم ہو جائے گا رہنے والا نہیں ہے۔ بس دیکھو کہ اور کتنا وقت لگتا ہے۔“

میں خود کو تسلیاں دیتی رہتی اس کے علاوہ ان دنوں میرے پاس کرنے کے لیے کچھ بھی نہیں ہوتا تھا۔

اس دن بھی میں خالہ کے گھر تھی، جب ثناء کی دو فرینڈز اس سے ملنے آئی تھیں۔ وہ ان کے ساتھ ڈرائنگ روم میں بیٹھی تھی جب اچانک خالہ نے مجھ سے کہا تھا کہ میں جا کر ان کی باتیں سنوں اور انہیں بتاؤں کہ وہ اپنی فرینڈز سے کیا کہہ رہی ہے۔ اس سے پہلے خالہ اکثر یاسمین کے ذریعے اس پر نظر رکھتی مگر اس دن یاسمین گھر پر نہیں تھی سو خالہ نے یہ کام مجھے سونپ دیا۔ ایک عجیب سی سنسنی میرے جسم میں دوڑ گئی تھی۔ یہ نہیں تھا کہ میں زندگی میں پہلی دفعہ یہ کام کر رہی تھی مگر پھر بھی ایک عجیب سا جوش تھا میرے اندر۔ دھڑکتے دل اور دبے قدموں سے میں ڈرائنگ روم کی اس کھڑکی کے پاس کان لگا کر کھڑی ہوگئی جو گھر کے دائیں طرف والی گلی میں کھلتی تھی۔ مجھے کافی احتیاط سے وہاں جانا پڑا تھا کیونکہ گلی کافی تنگ تھی اور جا بجا گملے رکھے ہوئے تھے جن میں پنیری لگائی گئی تھی۔ پھر کچھ لکڑی کا پرانا فرنیچر بھی وہاں پڑا ہوا تھا۔ بہر حال بہت احتیاط سے سب چیزوں سے بچتی بچاتی میں کھڑکی کے پاس پہنچ ہی گئی۔

اندر سے آوازیں صاف آرہی تھیں، کیونکہ کھڑکی کے پردے ہٹے ہوئے تھے میں نے کھڑکی کے سامنے آ کر اندر جھانکنے کی کوشش نہیں کی کیونکہ اس طرح کوئی بھی مجھے دیکھ سکتا تھا، بس کھڑکی کے ایک طرف کھڑے ہو کر کان اندر لگا دیئے۔

”دل کیوں نہیں چاہتا؟ چاہتا ہے دل، لیکن اب کیا کیا جا سکتا ہے۔ ساری زندگی دل کی خواہشوں کے تحت تو نہیں گزاری جا سکتی۔ کچھ برداشت، کچھ صبر بھی کرنا پڑتا ہے اور میں آج کل وہی کر رہی ہوں اور رابعہ! یقین کرو میں ناخوش نہیں ہوں۔“

میں نے ثناء کی آواز پہچان لی تھی۔ وہ کسی چیز کے بارے میں بات کر رہی تھی۔

''پھر بھی ثناء! گھر چلانا تمہاری ذمہ داری نہیں ہے یہ عمر کی ذمہ داری ہے یا تمہارے سسرال والوں کی۔ تمہاری نہیں۔''

اس کی دوستوں میں سے کسی نے کہا تھا میں بڑے غور سے اس کا جواب سننے لگی۔

''ذمہ داری کا یہی تو مسئلہ ہوتا ہے کہ اسے کوئی اپنے سر پر لینے پر تیار نہیں ہوتا۔ دیکھو رابعہ! یہ تعلیم میں نے اس لیے حاصل کی تھی کہ اگر کبھی ضرورت پڑے تو اسے استعمال کروں اور اب مجھے اس کا استعمال کرنا پڑ رہا ہے۔ عمر ایسا بندہ نہیں ہے جو اپنی ذمہ داریاں دوسروں کے کندھوں پر ڈال کر خوش ہو نہ ہی وہ کوئی کام چور قسم کا آدمی ہے۔ لیکن پرابلم یہ ہے کہ ابھی اس کا بزنس تقریباً ختم ہو گیا ہے اور اچھی جاب کوئی ہے نہیں، اور میں خود بھی نہیں چاہتی کہ وہ کوئی جاب کرے اگر اس نے جاب کرنی شروع کر دی تو پھر بزنس تو اسے چھوڑنا ہی پڑے گا۔ اتنی محنت سے جو اس نے ایک فرم، ایک آفس بنایا ہو سکتا ہے وہ دوبارہ کبھی نہ بنا سکے بزنس میں اچھا برا وقت تو آتا ہی ہے۔ ہو سکتا ہے یہ برا وقت بھی تھوڑے عرصے کے لیے ہی ہو اس لیے میں نہیں چاہتی کہ وہ صرف گھر کا خرچ چلانے کے لیے جاب کرنے پر مجبور ہو جائے۔ برا وقت اگر مل کر گزار لیں گے تو پھر ہمارا رشتہ اتنا مضبوط ہو جائے گا کہ کوئی چیز اس پر اثر انداز نہیں ہو سکے گی۔''

مجھے اس کی باتوں سے جلن ہونے لگی تھی وہ ابھی بھی ناامید نہیں تھی۔

''اور بچوں کے بارے میں کیا سوچا ہے؟ کیا اپنا خاندان بڑھانا نہیں ہے؟'' اس دفعہ ایک دوسری آواز نے پوچھا تھا۔

''دیکھو سعدیہ! ابھی بچے پیدا کر کے کیا کرنا ہے بچوں کے لیے ابھی ہمارے پاس ہے کیا۔ انہیں تو کم از کم اس طرح نہیں رکھ سکتے جس طرح ہم رہ رہے ہیں۔ پھر انہیں ابھی پیدا کرنے کا کیا فائدہ؟ ویسے بھی عمر بالکل نہیں چاہتا کہ ابھی کوئی بچہ پیدا ہو اور جب وہ ہی نہیں چاہتا تو پھر ظاہر ہے مجھے کس بات کی جلدی ہے۔''

''پھر بھی ثناء! تمہاری شادی کو دو سال سے زیادہ عرصہ ہو گیا ہے کیا تمہارے سسرال والے کوئی اعتراض نہیں کرتے؟''

''کرتے ہیں، میری ساس طعنے وغیرہ بھی دیتی ہیں، مگر دونوں اس کے بارے میں پہلے ہی فیصلہ کر چکے ہیں، اس لیے نہ میں پرواہ کرتی ہوں نہ عمر اور جب عمر کو پرواہ نہیں ہے تو پھر ظاہر ہے میں کیوں پریشان ہوں گی۔''

''تم بہت ایثار کر رہی ہو عمر کے لئے۔ عورت کو عام طور پر ایسے ایثار راس نہیں آتے۔ تمہارا یہ ایثار، یہ قربانیاں وہ کب تک یاد رکھے گا مرد کی یادداشت بڑی کمزور ہوتی ہے ان معاملات میں اور کیا عمر مختلف ہو سکتا ہے۔''

''بالکل یاد رکھے گا۔ کیوں نہیں یاد رکھے گا میں یہ بالکل نہیں مانتی کہ مرد کے لئے قربانی دی جائے اور وہ اسے بھول جائے۔ اس کا کوئی صلہ نہ دے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ جو بندہ آپ کا شوہر ہو۔ آپ سے محبت کرتا ہو۔ آپ اس کے لئے کچھ کریں تو وہ اسے بھلا دے۔ اس کے نزدیک اس کی کوئی وقعت ہی نہ ہو اور پھر ہم دونوں میں تو ذہنی ہم آہنگی ہے، ہمیں تو اپنی باتیں ایک دوسرے تک پہنچانے کے لئے بعض دفعہ الفاظ کی بھی ضرورت نہیں پڑتی۔ کم از کم عمر حسن وہ واحد شخص ہے جس کے بارے میں، میں کہہ سکتی ہوں کہ وہ احسان فراموش نہیں ہے اس کے لئے کچھ کیا جائے تو وہ اس سے بڑھ کر کرنے کی کوشش کرتا ہے۔''

''مگر ابھی تک تو تم ہی اس کے لئے کچھ نہ کچھ کئے جا رہی ہو پہلے تم نے اس کی بہن کی شادی پر اپنا زیور بیچ کر روپے اسے دے دیئے پھر یہ جاب......''

میں اس کی دوست کی بات پر چونک پڑی تھی۔ ثناء نے اپنی دوست کو بات مکمل نہیں کرنے دی۔

''دیکھو رابعہ! زیور بیچنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ مجھے ان چیزوں کا شوق نہیں ہے۔ پھر میں نے اپنی مرضی سے اس کی مدد کی تھی اس نے مجھ سے نہیں کہا تھا۔ زیور کون سی چیز ہے۔ جس کے بغیر رہا نہ جا سکے شادی بیاہ پر ہی پہنا جاتا ہے اور وہ کسی سے بھی لے کر پہنا جا سکتا ہے جیسے میں اپنی امی سے لے کر پہن لیتی ہوں۔ جب اس گھر میں آ گئی ہوں تو اس گھر کی ہر ذمہ داری کو شیئر کرنا بھی میرا فرض ہے۔ پھر اس کی بہن اور میری بہن میں کیا فرق تھا۔ میں اتنی معمولی چیزوں کے بارے میں سوچ سوچ کر پریشان نہیں ہوتی۔ اس کے پاس جب روپیہ آئے تو دیکھ لینا، وہ مجھے کیا کیا دے گا۔''

اس کے لہجے میں ایک عجیب سا یقین تھا اور یہ یقین مجھے سانپ کی طرح ڈس رہا تھا۔ یہ کس مٹی سے بنی ہوئی ہے کہ اس کے گمان کبھی غلط ہوتے ہی نہیں۔ اس کا یقین کبھی ختم نہیں ہوتا۔

''عمر حسن نہ کبھی تمہارا رہے گا نہ تمہارے لئے کچھ کرے گا۔ وہ پہلے بھی میرا تھا اور اب بھی میرا ہے، وہ کل بھی میرا ہی رہے گا۔ میں دیکھوں گی تم کب تک اس کے دل میں بسی رہو گی۔'' میں اندر ہی اندر چلا رہی تھی۔

پھر میں زیادہ دیر تک وہاں کھڑی نہیں رہ سکی۔ میں وہاں سے خالہ کے پاس آ گئی تھی۔ انہوں نے مجھ سے ان کی گفتگو کے بارے میں پوچھا تھا اور میرے دل میں جو آیا، میں نے گھڑ کر خالہ کو بتا دیا۔ ان کا طیش بڑھتا ہی گیا تھا۔ میں وہاں سے آ گئی تھی۔ اس شام عمر کے آنے پر خالہ نے گھر میں تماشا کھڑا کر دیا انہوں نے دونوں کو کھری کھری سنائی تھیں۔ ثناء نے بہت انکار کیا تھا کہ اس نے اپنی فرینڈز سے خالہ کے بارے میں کوئی بات نہیں کی تھی مگر خالہ نے ایک نہیں سنی۔ انہیں مجھ پر بلا کا یقین تھا مجھے خالہ کے اس کارنامے کی تفصیل اگلے دن معلوم ہوئی تھی اور میرا دل باغ باغ ہو گیا۔

.........✿.........

دن اسی طرح گزرتے جا رہے تھے۔ عمر کے بزنس میں کوئی اضافہ نہیں ہو رہا تھا اس نے کوئی پارٹ ٹائم جاب بھی کر لی تھی۔ ان کے گھریلو ماحول میں ویسے ہی تناؤ تھا۔ خالہ ہر بات کا ذمہ دار ثناء کو ٹھہراتی تھیں وہ اسے منحوس کہنے لگی تھیں۔ میں مانتی ہوں، یہ میں ہی تھی، جس نے ثناء کے معاملے میں خالہ کی پوری برین واشنگ کر دی تھی اگر میں خالہ کے گھر میں اتنی آمد و رفت نہ رکھتی تو شاید خالہ کو ثناء کی کوئی اچھائی بھی نظر آ جاتی۔ شاید وہ ان کے دل میں کچھ جگہ بنا ہی لیتی۔ لیکن میں نے ایسا نہیں ہونے دیا تھا بڑی ہوشیاری سے میں نے ان کے دل میں نفرت کا بیج بویا تھا اور پھر اسے مسلسل پانی دیتی رہی یہاں تک کہ وہ ایک تناور درخت بن گیا تھا، ایسا تناور درخت جسے کاٹنا اب ثناء اور عمر کے بس کا کام نہیں رہا تھا۔ شاید اب میں بھی چاہتی تو اس درخت کو گرا نہیں سکتی تھی لیکن میں اسے گرانا چاہتی بھی نہیں تھی۔ اس کے سائے تلے تو مجھے بیٹھنا تھا۔

ان دنوں خالہ نے ان دونوں کا جینا دوبھر کر دیا تھا۔ ثناء آفس سے گھر آتی اور کسی نہ کسی بات پر خالہ کوئی ہنگامہ شروع کر دیتیں۔ میں بعض دفعہ اس کی برداشت پر حیران ہوتی تھی اس میں صبر کا مادہ میری توقع سے کچھ زیادہ ہی تھا۔ وہ خالہ کی باتیں سرخ چہرے کے ساتھ سنتی رہتی بعض دفعہ

اس کی آنکھوں میں آنسو آ جاتے مگر وہ پھر بھی چپ ہی رہتی تھی۔

پھر جب رات کو عمر گھر آتا تو خالہ نے پھر کوئی تماشا تیار رکھا ہوتا۔ وہ بلند آواز سے بولتی جاتیں۔ اپنی قسمت کے رونے روتیں۔ ثناء کو گالیاں دیتیں۔ عمر کو بیوی کی کمائی کھانے اور اس کے غلام بن جانے کے طعنے دیتیں۔ لوگوں کے بیٹوں کی فرمانبرداری، محنت اور کاروبار میں ترقیوں کے قصے سناتیں اور پھر رونا شروع کر دیتیں۔ جب میں وہاں ہوتی تو میں انہیں تسلی دینے لگتی۔

عمر زرد چہرے کے ساتھ سر جھکائے یہ سب سنتا اور پھر باہر نکل جاتا۔ میرا دل کٹنے لگتا۔ ''میں اسے تو کوئی تکلیف دینا نہیں چاہتی۔'' میں سوچتی اور صرف سوچتی اگلی بار پھر کچھ ایسی ہی بات ہوتی، پھر وہی جھگڑا، وہی ہنگامہ، وہی تماشا اور وہی خاموشی۔

پھر ایک دن پتا چلا کہ عمر نے چچا سے ان کی گریجویٹی کی رقم مانگی ہے تاکہ وہ اپنے کاروبار میں لگا سکے۔ چچا نے صاف انکار کر دیا تھا۔

''ہم لوگوں نے اس سے کہہ دیا کہ اب اسے کوئی رقم نہیں دے سکتے۔ آخر اسے پہلے بھی تو بزنس شروع کرنے کے لئے روپے دیئے تھے ان سے اس نے کون سا تیر مار لیا جواب وہ اور چاہتا ہے۔ پھر ہماری باقی اولاد بھی ہے، ان کا حق ہم کیوں ماریں۔ جو تھوڑا بہت روپیہ ہے، وہ بھی تو ہے۔ اس سے یاسمین کی شادی کرنی ہے اور انصر کو بھی کوئی کاروبار کروانا ہے۔ ویسے بھی وہ اب شادی شدہ ہے اسے پیسے کی ضرورت ہے تو اپنے سسرال والوں سے مانگے۔ سب لوگ مانگتے ہیں۔ ہم نے اس کا کوئی ٹھیکہ نہیں لے رکھا۔''

خالہ نے میری امی کو بتایا مجھے خالہ کی بات پر خوشی ہوئی تھی۔

''اچھا ہے بیوی سے مانگے، اس سے کہے، وہ لا کر دے۔ آخر اور بھی تو لڑکیاں اپنے میکے سے ضرورت کے وقت رقم لا کر دیتی ہیں، وہ کیوں نہیں دے سکتی۔''

میں نے خالہ سے کہا تھا خالہ میری بات پر ثناء کے خلاف تقریر کرنے لگی تھیں۔ مجھے ان کی تقریر میں دلچسپی نہیں تھی۔ مجھے دلچسپی تھی تو صرف اس بات میں کہ عمر کا ردعمل کیا ہوگا اور اس کی خاموشی آخر کار ٹوٹ ہی گئی تھی۔

خالہ کی اس تجویز پر بلا کا ہنگامہ برپا ہوا تھا۔ اسے ان سے جو جو شکایتیں تھیں، وہ اس دن اس نے کر دی تھیں۔ ان کے رویے کے بارے میں، ان کی باتوں کے بارے میں، ان کی سوچ کے بارے میں، ثناء سے ان کے سلوک کے بارے میں، پچھلے دو اڑھائی سال کا غبار آخر باہر آ ہی گیا تھا۔

جواب میں خالہ بھی چپ نہیں رہی تھیں۔ انہوں نے اسے کہہ دیا تھا کہ اگر وہ وہاں خوش نہیں تو بیوی کو لے کر چلا جائے۔

لیکن وہ نہیں گیا تھا۔ وہ نہیں جائے گا یہ بات خالہ بھی جانتی تھیں کہیں جانے کے لئے کہیں رہنے کے لئے روپے کی ضرورت ہوتی ہے اور اس کے پاس کیا تھا۔ لیکن یہ ضرور ہوا کہ اس کا دل خالہ کی طرف سے اور بدگمان ہو گیا میں ہر بات پر غور کرتی رہتی تھی پھر اس کے مطابق اپنے مہرے آگے بڑھاتی تھی۔

پھر پتا نہیں کیا ہوا لیکن مجھے لگنے لگا کہ ثناء مجھے بے حد ناپسند کرتی ہے شاید اسے شک ہو گیا تھا کہ میں خالہ کو کچھ نہ کچھ سکھاتی رہتی ہوں۔ مجھے

اس کی ناپسندیدگی کی کوئی پرواہ نہیں تھی یہ گھر خالہ کا تھا اس کا نہیں اور مجھے وہ کسی طور بھی وہاں آنے سے منع نہیں کر سکتی تھی۔ مجھے دیکھ کر اس کے چہرے پر عجیب سا رنگ لہرا جاتا تھا۔ وہ جن نظروں سے مجھے دیکھتی تھی وہ بعض دفعہ مجھے خوفزدہ کر دیتی تھیں۔ بے تاثر، سرد، گہری، سلاخوں کی طرح دل میں اتر جانے والی نظریں، مگر پھر میں نے خود پر قابو پانا سیکھ لیا تھا۔ اس سے ڈر جاؤں گی تو یہ جنگ کیسے جیتوں گی۔ "میں ہر بار خود کو یقین کی رسی تھما دیتی۔

پھر خالہ سے پتا چلا کہ ثناء نے اپنے جہیز کی تقریباً ساری قیمتی چیزیں بیچ دی تھیں۔ فریج، ٹی وی، وی سی آر، ڈیک، فرنیچر تقریباً ہر چیز۔

میں نے اس سے اس بارے میں پوچھا تو چڑیل کہنے لگی۔ "امی آپ نے ہی کہا تھا کہ مجھے اس کی مدد کرنی چاہئے تو میں عمر کی مدد کر رہی ہوں۔ میکے میں بھی کچھ لینے نہیں جاؤں گی۔ کیونکہ ان پر میرا جتنا حق تھا وہ ادا کر چکے ہیں۔ پھر میں ان سے کچھ مانگ کر اپنے شوہر اور سسرال کو چھوٹا کرنا نہیں چاہتی۔ ہاں میری ہر چیز عمر کی ہے ان چیزوں پر اس کا حق ہے۔ اسے ضرورت ہے اور میں ان چیزوں کو بیچ کر اس کی ضرورت پوری کر دوں گی۔ یہ چیزیں رشتوں سے بڑھ کر نہیں ہوتیں۔" میرا دل چاہا میں اس کے منہ پر جوتا کھینچ ماروں۔ "شوہر کا چیزوں پر حق ہے سسرال والوں کا نہیں۔ یہ پڑھی لکھی لڑکیاں بڑی مکار اور فریبی ہوتی ہیں انہیں شوہروں کو پھانسنے اور پھانسے رکھنے کے سو طریقے آتے ہیں۔"

خالہ مجھے بتا رہی تھیں اور میرا دل جل رہا تھا۔ "اللہ کرے تو مر جائے ثناء اللہ کرے تو مر جائے۔" میرے دل سے بددعائیں نکل رہی تھیں۔

"کتنے خنجر گاڑے گی میرے سینے میں اور کتنے خنجر گاڑے گی۔"

اس سے میری نفرت میں اور اضافہ ہو گیا تھا۔ عمر سے عشق اتنا ہی بڑھ گیا تھا خالہ نے بتایا تھا کہ اس نے پچاس ہزار کی کوئی کمیٹی ڈالی ہوئی تھی اور اس نے وہ بھی عمر کو دے دی تھی۔

عمر نے جاب چھوڑ دی تھی۔ پتہ نہیں ان دنوں وہ کہاں کہاں گھومتا رہتا تھا۔ عجیب حلیہ ہو گیا تھا اس کا۔ اسے کسی چیز کی ہوش ہی نہیں تھی سوائے اپنے بزنس کے بعض دفعہ وہ ساری ساری رات باہر رہتا۔

بعض دفعہ وہ دو دو تین تین دن کے بعد گھر آتا اور پھر پتا نہیں کیا ہوا مگر اس کا بزنس ایک بار پھر ٹھیک ہونے لگا تھا ایک بار پھر سے اسے آرڈرز ملنے لگے تھے اور ہر نئے آرڈر کی خبر میرے دل کی ایک دھڑکن کو کم کر دیتی۔ روپیہ نہیں آنا چاہئے اس کے پاس روپیہ نہیں آنا چاہئے روپیہ آئے گا تو یہ اور ثناء......" میں آگے کچھ نہ سوچ پاتی میرا دل ڈوبنے لگتا۔ "کیا کروں اللہ میں کیا کروں جو سب کچھ پھر پہلے کی طرح ہو جائے۔ خالہ اپنی باتیں کہے جاتیں، میں اپنے منصوبے بناتی رہتی۔ مگر بعض دفعہ منصوبے بھی کام نہیں آتے کچھ بھی کام نہیں آتا بس وہی ہوتا ہے جو خدا چاہتا ہے۔ عمر کے ساتھ بھی یہی ہوا تھا۔ وہ رات دن اپنے بزنس میں مصروف رہتا تھا اور اس کا بزنس ترقی کرتا جا رہا تھا صرف چار پانچ ماہ میں ہی ان کے گھر میں تبدیلیاں آنا شروع ہو گئی تھیں۔ وہ خالہ کو پہلے سے دوگنی رقم دینے لگا تھا۔ گھر میں بہت سی چیزوں کا اضافہ ہو گیا تھا۔ اور......اور ثناء خوش رہنے لگی تھی۔

اب میں خالہ کے پاس جاتی تو وہاں میرا دم گھٹنے لگتا۔ ہر بگڑی ہوئی چیز صحیح ہونے لگی تھی۔ ثناء اکثر مسکرانے لگی تھی۔ اس کے چہرے پر چمک ہوتی تھی۔ بعض دفعہ وہ اور عمر ایک دوسرے کو دیکھ کر مسکراتے تو مجھے لگتا جیسے کسی نے مجھے آگ میں پھینک دیا ہے اور اس دن تو میں بے تحاشا روئی تھی جب مجھے خالہ سے پتہ چلا تھا کہ عمر نے ثناء کی جاب چھڑوا دی ہے۔

میں خالہ کی بات پر گم صم ہوگئی تھی۔ میرا ہر داؤ ہر وار الٹا ہی پڑتا جا رہا تھا اب میرا جی چاہنے لگا میں کسی طرح اسے زہر دے دوں۔ وہ مرجائے جب تک وہ زندہ ہے اس سے عمر کی جان چھوٹے گی نہ میری۔ مگر اسے زہر دینے کی ہمت نہیں تھی مجھ میں۔

..........

ان دنوں کی شادی کو تین سال سے زیادہ کا عرصہ ہو چکا تھا اور پہلی بار میں نے ثناء میں تبدیلی محسوس کی تھی۔ اب وہ خالہ کی کسی بات کسی نکتہ چینی پر چپ نہیں رہتی تھی، وہ وضاحت کر دیا کرتی تھی۔ بڑے پرسکون اور اطمینان انداز میں اور خالہ کو تو بس آگ ہی لگ جاتی تھی۔ اگر وہ شروع سے اسی طرح اپنی پوزیشن کلیئر کرتی ہوتی تو شاید خالہ یہ سب اتنا برا نہ لگتا مگر اب انہیں لگتا تھا کہ وہ ان سے بحث کرنے لگی ہے۔

میں مانتی ہوں، خالہ کو اس طرح سوچنے پر بھی میں نے ہی مجبور کیا تھا۔ میں خالہ سے کہتی رہتی تھی کہ ''اب عمر کے پاس روپیہ آنا شروع ہو گیا ہے اب وہ اسے کبھی رہنے نہیں دے گی اور وہ آپ سے فضول بکواس اس لئے کرتی ہے کیونکہ اسے یہ لگتا ہے کہ آپ لوگ اس کے شوہر کی کمائی کھا رہی ہیں۔'' میں خالہ کو اس طرح کی باتوں سے خوب بھڑکا دیا کرتی۔ وہ ثناء سے پہلے سے بھی زیادہ جھگڑا کرنے لگی تھیں اور میں پھر پرسکون ہونے لگی تھی۔ اچھا تھا کہ یہ تماشا اسی طرح جاری رہتا۔ پھر مجھے پتا چلا کہ ثناء میرے آنے پر اعتراض کرنے لگی تھی۔ میں خالہ کے سامنے خوب روئی تھی اور خالہ نے بھی مجھے گلے لگا کر خوب آنسو بہائے تھے۔

''جب تک میں زندہ ہوں، کسی کی مجال نہیں جو تمہیں یہاں آنے سے روک سکے پھر یہ چڑیل کیا کرلے گی۔''

انہوں نے مجھے تسلی دی تھی۔ وہ یہ یقین دہانی نہ بھی کراتیں تب بھی میں جانتی تھی کہ مجھے وہاں آنے سے کوئی نہیں روک سکتا۔ خالہ کی بدگمانیاں ثناء سے اور بڑھ گئی تھیں۔ عمر بہت مصروف رہتا تھا۔ رات کو بہت لیٹ آتا اور صبح بہت جلدی چلا جاتا۔ خالہ کو اس سے شکوے شکایتوں کا موقع کم ہی ملتا تھا اور یہ غبار پھر وہ ثناء پر برس کر نکالتی تھیں۔

..........

اس شام بھی میں خالہ کے گھر پر تھی جب ثناء کی امی اور ممانی آئی ہوئی تھیں۔ ثناء کی چھوٹی بہن اس کی ممانی کے گھر بیاہی ہوئی تھی۔ وہ دونوں ڈرائنگ روم میں بیٹھنے کے بجائے صحن میں خالہ کے پاس آ کر بیٹھ گئی تھیں۔ ثناء کچن میں چائے بنا رہی تھی۔

ثناء کی امی بار بار خود ہی خالہ کو مخاطب کرتیں اور کوئی نہ کوئی بات شروع کر دیتیں جبکہ خالہ بڑی بیزاری سے صرف ہوں ہاں کرتی جا رہی تھیں۔ پھر پتا نہیں کیا ہوا لیکن ثناء کی امی کی کسی بات پر خالہ نے ثناء کی برائیاں کرنی شروع کر دی تھیں۔ اس کی امی کچھ گنگ سی ہوگئی تھیں۔ ثناء کی ممانی نے صورتحال کو قدرے بہتر کرنے کے لئے ثناء اور اس کی بہنوں کی تعریف کی تھی اور خالہ تو پھر جیسے پھٹ ہی پڑی تھیں۔

''ایسا بھی کوئی گن نہیں ہے اس میں۔ وہ ایک بدزبان، بے لحاظ اور بدتمیز لڑکی ہے۔ میری جگہ اگر کوئی اور عورت ہوتی تو اب تک اسے دھکے دے کر گھر سے نکال چکی ہوتی۔ ایک بچہ تک تو وہ پیدا کر نہیں سکی اور عمر کی شادی کو ساڑھے تین سال ہونے والے ہیں۔ یہ تو ہمارا حوصلہ ہے ہم پھر بھی اسے یہاں برداشت کر رہے ہیں ورنہ لوگ تو ایک سال میں ایسی عورت کو فارغ کر کے گھر بھیج دیتے ہیں۔ یہ تو عمر کا ہی دماغ خراب ہے جس

نے اسے اب تک رکھا ہوا ہے ورنہ اسے اب بھی لڑکیوں کی کوئی کمی نہیں ہے۔ایک سے ایک اچھی لڑکی مل سکتی ہے اسے۔''

میں سر جھکائے ایک طرف کرسی پر بیٹھی خالہ کی باتیں سن رہی تھی۔ثناء کی امی اور ممانی بالکل گم صم بیٹھی تھیں۔وہ ایک لفظ نہیں کہہ رہی تھیں۔ شاید انہیں خالہ سے یہ سب سننے کی توقع ہی نہیں تھی۔کچھ دیر تک اسی حالت میں بیٹھے رہنے کے بعد وہ کچھ کہے بغیر اٹھیں اور چلی گئی تھیں۔انہوں نے چائے بھی نہیں پی تھی۔

ثناء ان سب باتوں سے بے خبر نہیں رہی تھی۔اس نے بھی یہ سب کچھ سن لیا تھا۔اپنی امی اور ممانی کے سامنے وہ بالکل چپ رہی تھی لیکن ان کے جاتے ہی وہ تیر کی طرح خالہ کے پاس آئی تھی۔

''آپ کو یہ حق کس نے دیا ہے کہ آپ میری ماں سے میرے بارے میں ایسی باتیں کریں؟''

اس کی آواز نیچی تھی لیکن لہجہ تلخ تھا۔پہلی دفعہ میں نے اسے خالہ سے اس انداز میں بولتے سنا تھا۔خالہ اس کے سوال پر بھڑک اٹھی تھیں۔

''جو سچ ہے،وہ تو میں کہوں گی،چاہے کسی کو کڑوا لگے۔تمہاری ماں سے بھی میں نے سچ ہی کہا ہے۔''

''تھوڑا سچ اپنے بارے میں بھی کہہ دیتیں۔''اس نے کافی بدتمیزی سے کہا تھا میں نے بڑی دلچسپی سے اس کے سرخ چہرے کو دیکھا تھا۔

''تمہیں اگر اتنا خوف تھا تو اپنی ماں کو یہاں بلایا کیوں؟یہاں جو آئے گا،میں اسے تمہاری اصلیت تو ضرور بتاؤں گی۔''

''کیا اصلیت ہے میری؟پہلے آپ مجھے تو بتائیں۔''

''مجھ سے فضول بکواس کرنے کی ضرورت نہیں ہے،اس قسم کی زبان درازی تمہاری ماں برداشت کرتی ہوگی میں نہیں۔''

خالہ اس کی بات پر مزید گرم ہوگئی تھیں۔

''میری ماں نے مجھے یہی ایک چیز تو نہیں سکھائی،جس کی سزا میں آج تک بھگت رہی ہوں۔میں نے آپ کی بہت عزت کرنے کی کوشش کی تھی مگر کچھ لوگ عزت کے قابل ہوتے ہی نہیں۔''

''تمہاری ماں عزت کے قابل ہے؟''

''میری ماں کے بارے میں بات نہ کریں۔وہ دوسروں کی زندگیاں آپ کی طرح اجیرن نہیں کرتیں۔آپ کی طرح لوگوں کے سامنے اپنی داستانیں لے کر نہیں بیٹھتیں۔''

اس کا ہر جملہ میری خوشی میں اضافہ کر رہا تھا تو خدا خدا کر کے یہ کفر ٹوٹ ہی گیا تھا۔

''کیوں نہ بتاؤں تمہارے بارے میں۔لوگوں سے کیوں نہ کہوں کہ تم بانجھ ہو۔تم نے اس گھر میں بربادی کے علاوہ اور دیا ہی کیا ہے۔''

خالہ یک دم چیخنے لگی تھیں۔

''مجھ سے اس قسم کی بات نہ کریں۔میں اب برداشت نہیں کروں گی۔''

''برداشت نہیں کر سکتیں تو جاؤ یہاں سے دفع ہو جاؤ۔اپنی یہ منحوس شکل لے کر غائب ہو جاؤ پھر یہاں کھڑی کیوں ہو؟''

''میں کیوں جاؤں یہاں سے، یہ میرے شوہر کا گھر ہے، وہ لایا تھا مجھے یہاں پر۔ وہ کہے گا تو جاؤں گی آپ کے کہنے پر نہیں۔''

''یہ تمہارے شوہر کا نہیں، میرے شوہر کا گھر ہے، ان کے نام ہے تمہارے شوہر کی ابھی اتنی اوقات کہاں کہ ایک کمرہ بھی بنا سکے۔''

خالہ بھی اتنی ہی بلند آواز سے چلا رہی تھیں۔ میں نے اس موقع پر تھوڑا ڈراما ضروری سمجھا۔ میں نے خالہ کو چپ کروانے کی کوشش کی۔

''خالہ! آپ چھوڑیں، دفع کریں آپ کیوں اپنا دل دکھاتی ہیں۔''

میں نے خالہ سے کہا تھا اور وہ میری بات پر بھڑک اٹھی تھی۔

''یہ میرا اور ان کا معاملہ ہے تم کون ہوتی ہو دخل اندازی کرنیوالی۔ تمہیں کوئی حق ہی نہیں ہے درمیان میں بولنے کا، بلکہ تمہیں اس وقت یہاں ہونا بھی نہیں چاہیے۔ تم جاؤ یہاں سے یہ میرا اور ان کا معاملہ ہے تمہارا اور میرا نہیں۔''

اس نے بڑے ترش انداز میں اچانک مجھ سے کہا مجھے توقع نہیں تھی کہ وہ مجھے یوں جھڑک دے گی۔

''یہ میری خالہ ہیں میں بھی ان سے بات کر رہی ہوں، تم سے نہیں اور تم مجھے اس گھر سے نہیں نکال سکتیں۔ یہ تمہارا نہیں میری خالہ کا گھر ہے۔''

میں نے بھی اسے اسی طرح جواب دیا تھا۔ وہ میری بات پر اور مشتعل ہو گئی تھی۔

''فساد کی جڑ تم ہی ہو۔ یہ سب باتیں تم ان کے کانوں میں ڈالتی ہو۔ اگر تم یہاں نہ آؤ تو اس گھر میں کوئی جھگڑا نہ ہو۔''

اس کی بات سن کر میری آنکھوں میں نمی آ گئی تھی (دل میں میں نے سوچا تھا کم بخت نے صحیح اندازہ لگایا ہے مگر بہت دیر سے) میں نے خالہ کی طرف دیکھا اور میری آنکھوں سے آنسو ٹپکنے لگے (مجھے اس کے لیے خاصی محنت کرنی پڑی تھی)

خالہ نے یک دم اسے صلواتیں سنانا شروع کر دی تھیں مگر وہ بھی بڑی ثابت قدمی سے اپنے مطالبے پر جمی رہی کہ میں وہاں سے چلی جاؤں۔ ایک ہنگامہ سا برپا ہو گیا تھا۔ تب ہی اچانک عمر آ گیا تھا۔ اس کے لیے یہ منظر یقیناً حیران کن ہوگا۔ میری آنکھوں سے بہتے آنسوؤں نے بھی اسے یقیناً پریشان کیا ہوگا۔

''کیا ہوا ہے؟'' اس نے کافی حیرانگی سے پوچھا تھا۔

''کچھ نہیں ہوا بس میں یہ چاہتی ہوں کہ شائلہ یہاں سے چلی جائے اور دوبارہ یہاں کبھی نہ آئے۔''

وہ اس کی بات پر مزید حیران ہوا اور میں نے اپنے آنسوؤں کی رفتار میں اور اضافہ کر دیا تھا۔

''ثنا کہتی ہے کہ اس گھر میں سارے جھگڑے میری وجہ سے ہوتے ہیں میں فساد کی جڑ ہوں۔ مجھے یہاں سے نکال دینا چاہیے حالانکہ میں تو صرف خالہ کے لیے آتی ہوں۔'' ثناء کے بجائے میں نے اس سے کہا تھا۔

''ثنا! یہ سب تم نے کہا ہے؟'' اسے یقین نہیں آیا تھا شاید، اس لیے اس نے ثناء سے پوچھا تھا۔

''ہاں، میں نے کہا تھا اور میں پھر کہتی ہوں، اس سے کہو کہ ہمارے گھر سے چلی جائے۔'' وہ اب بھی پہلے ہی کی طرح بات کر رہی تھی۔

''احمقانہ باتیں مت کرو اور کمرے میں جاؤ۔'' اس نے اسے جھڑک کر کہا مگر ثناء پر کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔

''میں یہاں سے نہیں جاؤں گی کسی قیمت پر یہاں سے نہیں جاؤں گی۔ پہلے اسے یہاں سے نکالو پھر میں یہاں سے جاؤں گی۔''

وہ اپنی ضد پر قائم تھی۔ اس کی بات پر خالہ نے ایک بار پھر بولنا شروع کر دیا تھا، ثناء بھی چپ نہیں رہی تھی۔ خالہ جس قدر بلند آواز سے بول رہی تھیں وہ ان سے بھی بلند آواز میں بات کر رہی تھی۔ عمر کچھ دیر تک ان دونوں کو چپ کروانے کی کوشش کرتا رہا مگر دونوں میں سے کوئی بھی اس کی بات نہیں سن رہا تھا۔ وہ جھنجھلا گیا اور اس نے بلند آواز میں ثناء سے کہا۔

''بس ثناء! اب چپ ہو جاؤ۔ میں تمہارے منہ سے مزید کچھ نہیں سننا چاہتا۔''

''میں چپ نہیں کروں گی۔'' اس نے اب بھی اتنی بلند آواز میں کہا تھا اس کے لہجے میں عمر جیسے ٹھنڈے آدمی کو بھی مشتعل کر دیا تھا۔

''میں تم سے کہہ رہا ہوں کہ تم اپنی زبان بند کرلو۔'' وہ چلایا تھا۔

''کیوں، میں ہی کیوں اپنی زبان بند رکھوں۔ تمہاری امی کیوں نہیں؟ ہر چیز کی ایک حد ہوتی ہے اتنے سال سے میں کیا کرتی آ رہی ہوں۔ خاموشی، خاموشی، بس خاموشی۔ کیا میں جانور ہوں۔ لیکن اب میں کچھ برداشت نہیں کروں گی۔ تم اگر مجھے چپ کروانا چاہتے ہو تو اس گھر میں شمائلہ کا آنا جانا بند کرو۔''

''شمائلہ یہاں بچپن سے آ رہی ہے، اب بھی آتی رہے گی۔ تمہیں اس پر کوئی اعتراض نہیں ہونا چاہیے۔''

عمر نے تیز آواز میں اس سے کہا تھا اور خوشی کی ایک لہر میرے اندر دوڑ گئی۔

''ہاں۔ تم کیوں چاہو گے کہ وہ یہاں آنا بند کرے۔ تمہارے لیے ہی تو آتی ہے وہ۔''

اس کی بات پر وہ بے حد حیران نظر آیا پھر اس کا چہرہ سرخ ہو گیا تھا۔ میں نے پھوٹ پھوٹ کر رونا شروع کر دیا تھا۔

''ثناء! تمہارا ذہن بے حد گھٹیا ہے اور تمہاری سوچ اتنی ہی گندی ہے۔ میں نے تمہیں بہت غلط سمجھا تھا۔ تم بہت عام سی لڑکی ہو۔ تم میں ایسا کچھ بھی نہیں تھا کہ میں تم سے شادی کرتا۔''

عمر کے کہے گئے ہر لفظ نے میرے کانوں میں امرت گھول دیا تھا۔ مجھے ثناء کی آنکھوں میں بلا کی بے یقینی نظر آئی۔ شاید اسے یقین نہیں آ رہا تھا کہ یہ سب عمر نے کہا ہے کچھ دیر اسی طرح گم صم رہنے کے بعد اس نے ایک بار پھر بولنا شروع کر دیا تھا۔

''میں گھٹیا نہیں تم گھٹیا ہو، یہ گھٹیا ہے اور میں پھر کہوں گی، بار بار کہوں گی اسے یہاں سے نکالو اس سے کہو کہ یہ یہاں سے چلی جائے۔''

''یہ نہیں جائے گی۔ تم چلی جاؤ تم نکل جاؤ یہاں سے۔'' وہ اس کی بات پر دھاڑا تھا۔

''تم مجھے یہاں سے جانے کو کہہ رہے ہو، اس کے لیے؟''

وہ میری طرف انگلی اٹھائے عجب بے یقینی کے عالم میں اس سے کہہ رہی تھی۔

''ایک لفظ مت کہنا، اب ایک لفظ مت کہنا۔ بس یہاں سے چلی جاؤ، یہاں سے نکل جاؤ۔ میں تمہاری شکل دیکھنا نہیں چاہتا۔'' عمر کی آنکھوں میں جیسے خون اترا ہوا تھا۔

''میں نہیں جاؤں گی۔ میں کبھی نہیں جاؤں گی۔ مجھے کیسے نکال سکتے ہو تم، کیسے کہہ سکتے ہو، مجھ سے کہ میں یہاں جاؤں۔ میں نے تمہارے لیے بہت کچھ کیا ہے۔ میں نے اس گھر کے لیے بہت کچھ کیا ہے۔ عمر حسن! میری وجہ سے تم اپنے پیروں پر کھڑے ہو۔ میں سہارا نہ دیتی تو تم کہاں ہوتے۔ میں اگر......''

وہ اس سے کہہ رہی تھی مگر اس نے دانت پیستے ہوئے اس کی بات کاٹ دی تھی۔

''تم......یہاں......سے......جاؤ......تم......میرے......گھر......سے......نکل......جاؤ۔''

میں نہیں جاؤں گی۔ کبھی نہیں جاؤں گی۔ یہ میرا بھی گھر ہے اور میں تمہاری بیوی ہوں۔ مجھے تم نکال نہیں سکتے۔ اس طرح تو کبھی نہیں نکال......''

''تو پھر ٹھیک ہے پھر میں تمہیں طلاق دیتا ہوں۔''

''عمر نے جو کہا تھا، اس کی توقع کسی کو نہیں تھی۔ مجھے نہ خالہ کو نہ ثناء کو اور......اور نہ ہی شاید عمر حسن کو۔ سب کچھ غصے میں ہوا تھا مگر سب کچھ ہو گیا تھا۔ مجھے لگا تھا جیسے کسی نے میرے وجود کی آگ کو ٹھنڈے پانی سے بجھا دیا تھا۔

خالہ کے چہرے پر بھی عجیب سا سکون اور ٹھہراؤ تھا۔ ہاں وہ......وہ عمر حسن کو بس دیکھتی جا رہی تھی۔

اس کے چہرے پر کوئی تاثر نہیں تھا مگر اس کی آنکھوں میں بے یقینی تھی، بلا کی بے یقینی اور عمر حسن اب بھی سرخ آنکھوں اور سرخ چہرے کے ساتھ اس کے جانے کا منتظر تھا۔ میں بھی اب وہاں نہیں رہنا چاہتی تھی جو ہونا تھا وہ ہو چکا تھا۔ اب اس ڈرامے سے میری Exit ہو جانی چاہیے تھی۔ میں اسی طرح بہتے آنسوؤں کے ساتھ چہرہ چھپاتی تقریباً بھاگتی ہوئی اپنے گھر آ گئی تھی۔

بعد میں کچھ بھی نہیں ہوا تھا۔ ہاں خالہ نے بتایا تھا کہ ثناء کچھ کہے اور کچھ لیے بغیر وہاں سے اسی خاموشی سے چلی گئی تھی۔ اس کے جانے کے کچھ دیر بعد عمر حسن بھی وہاں سے چلا گیا تھا اور پھر ساری رات واپس نہیں آیا تھا۔

اس نے دوسرے دن تحریری طور پر بھی اسے طلاق بھجوا دی تھی۔ اب ان دونوں کے درمیان مصالحت کا کوئی امکان نہیں رہا تھا۔ پتا نہیں کیوں لیکن ثناء کے گھر سے کوئی اس کا جہیز کا سامان لینے بھی نہیں آیا تھا۔ عمر ایک دن خود ہی ساری چیزیں اکٹھی کر کے ان کے گھر پہنچا آیا تھا۔ خالہ نے مجھے بتایا تھا کہ اس نے ثناء کے ابو سے کہا تھا کہ جو چیزیں وہ بیچ چکا ہے اور جو روپیہ اس نے ثناء سے لیا تھا، وہ انہیں دو تین ماہ تک واپس کر دے گا۔

میرے راستے کی ہر رکاوٹ دور ہوتی گئی۔ میں نے اپنے کارڈز بڑی مہارت کے ساتھ کھیلے تھے۔ میں صرف خالہ کے گھر ہی نہیں روئی تھی، گھر آ کر بھی میں نے امی کو اسی طرح روتے ہوئے سب کچھ بتایا تھا کہ کس طرح ثناء نے مجھ پر عمر کے ساتھ تعلقات کا الزام لگایا ہے۔ میں نے اپنی طرف سے بات کو بڑھا چڑھا کر پیش کیا تھا۔

امی اور خالہ نے کوشش کی تھی کہ اس جھگڑے میں کہیں میرا ذکر نہ آئے لیکن میں چاہتی تھی ایسا ہو۔ میں نے اپنی ہر کزن، ہر دوست کو یہ سب بتایا تھا کہ یہ طلاق میری وجہ سے ہونے والے جھگڑے کی وجہ سے ہوئی ہے۔ میں چاہتی تھی کہ ہر جگہ میرا نام عمر حسن کے نام کے ساتھ آئے ہم

دونوں کی بدنامی ہو اور پھر امی مجھے اس سے بیاہ دیں اور شاید اس سب کے بغیر عمر حسن بھی مجھ سے کبھی شادی نہ کرتا۔

ویسا ہی ہوا تھا جیسا میں نے چاہا تھا۔ دو تین ماہ میں پورا محلہ اور پورا خاندان ہمارے رشتے کے بارے میں چہ میگوئیاں کرنے لگا تھا۔ میں نے خالہ کے گھر جانا چھوڑ دیا۔ میں ظاہر کرنا چاہتی تھی کہ ثناء کی وجہ سے میں بدنام ہو گئی ہوں۔ میری زندگی برباد ہو گئی ہے۔ خالہ بھی مجھ سے شرمندہ تھیں وہ جب بھی آتیں ان کے سامنے میں پہروں روتی ان کے سامنے اپنی قسمت کی دہائیاں دیتی۔ ان کے دل کا بوجھ اور بڑھ جاتا۔ انہوں نے عمر حسن کی طرف سے بھی مجھ سے معافی مانگی تھی وہ شرمندہ تھا کہ اس کی بیوی کی وجہ سے میرے خلاف لوگوں میں اس قسم کی باتیں ہو رہی ہیں۔

امی بڑی محنت سے دن رات میرے رشتے کی تلاش میں مصروف تھیں۔ دو تین جگہ انہوں نے میری بات طے کرنے کی کوشش کی اور جب بات طے ہونے لگی تو میں کسی نہ کسی طرح اس سارے معاملے کی خبر ان لوگوں تک پہنچا دیتی۔ نتیجۃً ان کے انکار کی صورت میں ہوتا میرے ماں باپ اس صورتِ حال سے بے حد پریشان تھے لیکن میں نہیں تھی۔

پھر میں نے امی سے کہہ دیا تھا کہ میں بدنام تو اس کے ساتھ ہو چکی ہوں بہتر ہے کہ وہ وہیں میری شادی کر دیں۔ شروع میں امی کو میری اس بات پر شاک لگا اور انہوں نے صاف انکار کر دیا تھا لیکن جب میں نے ان سے کہا کہ اگر کہیں اور میری شادی ہو بھی گئی اور بعد میں ان لوگوں کو اس معاملے کے بارے میں پتا چلا تو کیا ہوگا میری زندگی تو ایک بار پھر خراب ہو جائے گی۔

امی میری اس بات پر سوچنے پر مجبور ہو گئی تھیں۔ انہوں نے خالہ سے بات کی تھی وہ تو پہلے ہی تیار تھیں عمر حسن شادی پر رضامند نہیں تھا لیکن میرے ماں باپ اور خالہ اور خالو نے پتا نہیں اسے کیا کیا واسطے دیئے۔ کیا کیا دلیلیں دیں کہ وہ مجبور ہو گیا تھا۔

..........

ثناء کو طلاق دینے کے پورے ساڑھے چار ماہ کے بعد اس سے میری شادی ہو گئی اور شادی بے حد دھوم دھام سے ہوئی تھی۔ خالہ نے اپنے سارے ارمان نکالے تھے اور ہمارے گھر کی بھی یہ پہلی شادی تھی۔ عمر حسن میرا کیا ہوا تھا، مجھے لگا تھا، دنیا میری ہو گئی ہے۔ کسی نے محبت میں اتنے صبر آزما لمحات نہیں گزارے ہوں گے جتنے میں نے گزارے تھے۔ کسی نے کسی کو پانے کے لیے اتنی دعائیں نہیں کی ہوں گی جتنی میں نے کی تھیں اور میں نے اسے پا ہی لیا تھا۔ وہ شادی پر بجھا بجھا تھا۔ مجھے کوئی پریشانی نہیں تھی۔ اس نے شادی کی رات کو مجھ سے معافی مانگی تھی کہ اس کے اور ثناء کے جھگڑے کی وجہ سے مجھے اتنی پریشانی اٹھانی پڑی۔

میرا دل چاہا میں اس سے کہوں کہ مجھے کوئی پریشانی نہیں تھی جو واحد پریشانی تھی، وہ ساڑھے چار ماہ پہلے جا چکی تھی۔ مگر میں نے اس سے کچھ نہیں کہا۔ میں بے حد خوش تھی۔ بہت مسرور تھی۔ اس کے کمرے میں آنے کے خواب پتا نہیں میں نے کب سے دیکھنے شروع کیے تھے اور میں وہاں آ ہی گئی تھی۔ اس کی بیوی بن کر۔

لوگوں کا عشق شادی کے بعد ختم ہونا شروع ہو جاتا ہے، میرا اور بڑھنے لگا تھا۔ میرا بس نہیں چلتا تھا کہ میں خود کو اس کے قدموں میں بچھا دوں۔ میں اس کا ہر کام اپنے ہاتھوں سے کرتی تھی، وہ اگر دن کو رات کہتا تو میں بھی رات ہی کہتی۔ بس میں یہ چاہتی تھی کہ اسے کبھی بھی ایک لمحے کے

لیے بھی ثناء یاد نہ آئے وہ اس کے بارے میں نہ سوچے۔ وہ کہیں میرا اور اس کا موازنہ نہ کرنے لگے۔ مگر پتا نہیں کیا بات تھی۔

میں اس کے معاملے میں جتنی پرجوش ہوتی گئی وہ اتنا ہی سرد ہوتا گیا۔ کزن کی حیثیت سے وہ مجھ سے جتنی باتیں کیا کرتا تھا، اب اتنی گفتگو بھی نہیں کرتا تھا۔ بس خاموش رہتا تھا اس کی خاموشی سے میرا دل ڈوبنے لگتا۔ عجیب طرح کے وہم میرے دل میں آنے لگتے تھے۔ کہیں یہ ثناء کے بارے میں تو نہیں سوچ رہا، کہیں اسے وہ یاد تو نہیں آ رہی۔ میں سوچتی اور مجھے ہول اٹھنے لگتے۔

میں نے اس گھر سے ثناء کی ہر نشانی ختم کر دی تھی۔ اپنے بیڈروم کے کلر سکیم بدلوا دی تھی گھر کے ہر کمرے کی ڈیکوریشن بدل دی تھی۔ ہر وہ چیز جس کے بارے میں مجھے علم تھا کہ یہ ثناء خرید کر لائی تھی وہ میں نے اٹھا کر بیچ دی تھی یا پھینک دی تھی۔

میری شادی کو چھ سات ماہ گزر رہے تھے، جب مجھے پتا چلا تھا کہ ثناء کی بھی شادی ہو گئی ہے۔ اس خبر نے میرے دل کو ایک عجیب سا سکون دیا تھا، ایک عجیب سے تحفظ اور خوشی کا احساس ہوا تھا مجھے۔ میں کسی کا بھی برا نہیں چاہتی تھی۔ میں ثناء کا برا بھی کبھی نہیں چاہتی لیکن مصیبت یہ تھی کہ وہ عمر حسن کی زندگی میں آ گئی تھی جو میری زندگی تھا اور اب جب وہ اس کی زندگی سے نکل گئی تھی تو مجھے اس سے کوئی شکوہ نہیں رہا تھا۔ میری خواہش تھی کہ اس کی بھی کسی اچھی جگہ شادی ہو جائے اور وہ بھی خوش رہے اور اب اس کی شادی کی خبر نے مجھے پرسکون کر دیا تھا۔

بہت دنوں تک میں عمر حسن کے چہرے کو بڑے غور سے دیکھتی رہی میں اس کے چہرے پر پتا نہیں کیا ڈھونڈنا چاہتی تھی۔ میں دیکھنا چاہتی تھی کہ ثناء کی شادی سے کہیں وہ پریشان تو نہیں مگر میں اس کے چہرے پر کچھ بھی تلاش نہیں کر پائی وہ ویسا ہی تھا جیسا پہلے تھا۔ افسردہ، خاموش۔ کسی تیسرے احساس کا اظہار نہیں تھا نہ چہرے پر نہ باتوں میں۔ میں مطمئن ہو گئی تھی۔

''سب کو ٹھیک ہو جائے گا۔ سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔'' میں خود کو تسلیاں دیتی رہتی۔

جب سے میں عمر کے گھر آئی تھی، اس کا کاروبار پھیلتا ہی گیا تھا۔ روپیہ بارش کی طرح ہم پر برس رہا تھا۔ خالہ ہر ایک سے کہتیں کہ میں ان کے گھر کے لیے بہت خوش قسمت ثابت ہوئی ہوں۔ میری وجہ سے گھر میں روپیہ آ رہا ہے، میری وجہ سے کاروبار ترقی کر رہا ہے۔ میں ان کی باتوں پر بے حد مسرور ہوتی۔

مجھے بے حد فخر ہوتا۔

"ہاں یہ سب میری وجہ سے ہی ہے۔ میں یہاں نہیں تھی تو یہاں کیا تھا مگر اب میں ہوں تو جیسے سب کچھ ہے۔"

میں دل ہی دل میں سوچتی اور یہ کوئی خوش فہمی نہیں تھی۔ اس کا کاروبار دن دوگنی اور رات چوگنی ترقی کر رہا تھا۔ اس کا ثبوت وہ بڑی بڑی رقوم تھیں جو وہ مجھے اور خالہ کو خرچ کرنے کے لیے دیا کرتا تھا، کم از کم اس معاملے میں مجھے اس سے کوئی شکایت نہیں تھی۔

شادی کے بعد اس نے کبھی مجھے کسی چیز کی تنگی کا شکار نہیں ہونے دیا تھا۔ مجھے شروع سے ہی روپیہ پانی کی طرح بہانے کی عادت تھی اور میری یہ عادت شادی کے بعد بھی قائم رہی، وہ مجھے جتنے روپے دیتا، میں ایک بار شاپنگ پر جاتی اور خرچ کر آتی۔ پھر میں اسے اور روپے مانگتی اور وہ ایک لفظ کہے بغیر میرا مطالبہ پورا کر دیتا۔

اس نے کبھی مجھ سے نہیں پوچھا تھا کہ میں اتنے روپوں کا کیا کرتی ہوں میں خود ہی اپنا ہر نیا لباس، ہر نیا زیور بڑے شوق سے اسے دکھاتی اور وہ کسی دلچسپی کے بغیر اسے دیکھتا اور میرے پوچھنے پر سرسری انداز میں تعریف کر دیتا۔ میرے لیے یہ بھی کافی تھا۔

میں ہر وقت خود کو سجا سنوار کر رکھتی تھی۔ میں جانتی تھی کہ عمر حسن کو سادگی پسند ہے اسے زیادہ میک اپ اور بھاری بھرکم بھڑکیلے لباس پسند نہیں ہیں۔ لیکن یہ سب مجھے پسند تھا اور خالہ بھی یہی چاہتی تھیں کہ میں خوبصورت ہوں اور مجھے سج سنور کر رہنا چاہئے، اس طرح میں اس کے دل میں اپنی جگہ بنا لوں گی۔

عمر نے بھی کبھی مجھے اس سے نہیں روکا نہ ہی اس نے کبھی مجھ سے کہا کہ اسے یہ سب پسند نہیں ہے، بس وہ مجھے سراہتا نہیں تھا مگر میں خود ہی اس سے پوچھتی رہتی کہ میں کیسی لگ رہی ہوں اور وہ کہہ دیتا۔

"اچھی لگ رہی ہو۔" اور میں اس کی بات پر جیسے ہواؤں میں اڑنے لگتی۔

ان دنوں زندگی بے حد خوبصورت تھی۔ میں ماں بننے والی تھی اور مجھے یقین تھا کہ میرا بچہ عمر کو بھی بدل دے گا۔ اس کی خاموشی توڑ دے گا۔ میرے ہاں شادی کے ڈیڑھ سال بعد بیٹی پیدا ہوئی لیکن عمر کی خاموشی نہیں ٹوٹی۔ وہ بیٹی سے محبت کرتا تھا۔ اسے بے تحاشا چیزیں لا کر دیتا تھا۔ اسے گود میں بھی اٹھا لیتا لیکن پھر بھی وہ افسردگی ختم نہیں ہوتی تھی جس نے اس کے وجود کو گھیرا ہوا تھا۔ مگر اب میں مطمئن تھی۔ میری پوزیشن اولاد ہونے کے بعد بہت مضبوط ہو چکی تھی۔

مجھے اب کوئی اس گھر سے ثناء کی طرح نہیں نکال سکتا تھا۔ عمر ویسے بھی اب بہت مصروف رہنے لگا تھا کیونکہ وہ فیکٹری بنوا رہا تھا۔ اس کے پاس فرصت اب بہت کم ہی ہوتی تھی۔ آہستہ آہستہ وقت گزرتا جا رہا تھا۔ خالہ سے بھی میرے تعلقات اب اتنے خوشگوار نہیں رہے تھے۔ کچھ عرصے

تک تو انہوں نے میرے بڑے ناز اور لاڈ اٹھائے تھے مگر پھر انہیں میری بہت سی باتوں پر اعتراض ہونے لگا تھا۔

میں بازاروں میں بہت جاتی ہوں، میں گھر کے معاملات میں ان کی رائے نہیں لیتی، میں کہیں جانے سے پہلے ان سے اجازت نہیں لیتی، میں اپنے گھر اتنے چکر کیوں لگاتی ہوں، میں بہت فضول خرچ ہوں، میں گھر کے کاموں کو ہاتھ نہیں لگاتی، میرے مزاج آسمان پر رہتے ہیں، میں نے عمر کو ان سے بالکل جدا کر دیا ہے۔ وہ ان کے پاس آ کر بیٹھتا ہی نہیں۔

کوئی ایک شکایت نہیں تھی انہیں مجھ سے۔ انہیں تو بس شروع سے بولنے کی عادت تھی، یہ عادت اب کیسے چھوٹ جاتی مگر میں کوئی ثناء نہیں تھی جو زبان پر ٹیپ لگا کر پھرتی پھر جب میرے شوہر کو میری کسی بات پر اعتراض نہیں تھا تو وہ اعتراض کرنے والی کون ہوتی تھیں۔ عمر کو میں نے ان سے جدا نہیں کیا تھا وہ خود ان کے پاس نہیں بیٹھتا تھا پھر میں اسے کیسے پکڑ پکڑ کر ان کے پاس بٹھاتی اور یہ اچھا ہی تھا۔ ان کے پاس بیٹھ کر اس نے کیا سننا تھا، میری شکایتیں۔

ایک دو بار خالہ سے میرا بہت زیادہ جھگڑا بھی ہوا تھا اور خالہ نے جب عمر سے اس بارے میں شکایت کی تو اس نے بڑی تلخی سے ان سے کہا تھا وہ آئندہ میرے بارے میں اس سے کوئی شکایت کریں نہ ہی وہ ایک لفظ سنے گا۔ خالہ اس کی بات پر جیسے شاک میں آ گئی تھیں۔ مگر مجھے بے حد فخر ہوا تھا خود پر اور عمر پر۔ اس کے دل میں میرے لئے کچھ تھا تب ہی تو اس نے میری طرف داری کی تھی۔ اس سے میری محبت میں اور بھی اضافہ ہو گیا تھا۔

ہماری شادی کو تین سال ہوئے تھے اور پتا نہیں کیوں لیکن یک دم عمر کے رویے میں بہت بڑی تبدیلی آ گئی تھی۔ وہ بے حد پریشان رہنے لگا تھا۔ بعض دفعہ رات کو میری آنکھ کھلتی تو وہ سگریٹ پر سگریٹ پھونک رہا ہوتا۔ میں نے اس کی پریشانی کی وجہ جاننے کی کوشش کی تھی مگر وہ خاموش ہی رہا تھا بلکہ کافی بے رخی سے ساتھ مجھے جھڑک دیتا تھا۔ ان دنوں وہ ارم سے بھی کھنچا رہتا تھا۔ میرا خیال تھا کہ شاید وہ کسی کاروباری مسئلے کی وجہ سے پریشان تھا۔ مگر اب کاروبار اتنا پھیل چکا تھا کہ میں کم از کم یہ نہیں سوچ سکتی تھی کہ پہلے جیسے حالات لوٹ آئیں گے۔

اس کی یہ کیفیت دو تین ماہ رہی تھی۔ وہ زیادہ وقت گھر میں گزارتا نہ ہی مجھ سے بات کرتا اور اگر میں اس سے بات کرنے کی کوشش کرتی تو وہ کاٹ کھانے کو دوڑتا۔ میں اگر کبھی اس کے کندھے پر بھی ہاتھ رکھ دیتی تو وہ یوں میرا ہاتھ جھٹکتا جیسے میں کوئی غلیظ چیز ہوں۔ اس نے ان دو تین ماہ میں ایک بار بھی ارم کو نہیں اٹھایا نہ ہی اس کے پاس گیا۔ میں اس کے رویے سے بے حد پریشان تھی۔

ان دنوں ایک بار پھر میں نے خلوص نیت سے خدا سے اس کے ٹھیک ہو جانے کی دعا کی تھی اور ایک بار پھر میری دعا قبول ہو گئی تھی۔ دو تین ماہ تک اسی طرح رہنے کے بعد وہ آہستہ آہستہ ٹھیک ہو گیا تھا اور صرف ٹھیک نہیں ہوا تھا بلکہ اس کے چہرے کی مسکراہٹ بھی لوٹ آئی تھی۔ شادی کے تین سال بعد وہ اس افسردگی سے باہر نکل آیا تھا۔ ثناء کا طلسم ٹوٹ گیا تھا۔ اور میں...... میں اس کا دل جیتنے میں کامیاب ہو گئی تھی۔

اب وہ اکثر مجھ سے بات کر لیا کرتا۔ کبھی مجھے کوئی گفٹ بھی لا دیتا، کبھی اپنے ساتھ کہیں گھمانے بھی لے جاتا۔ ارم سے بھی پہلے سے زیادہ

محبت کرنے لگا۔ ہاں خالہ کے ساتھ اس کا رویہ ویسا ہی تھا۔ ان کے ساتھ وہ اب بھی کھنچا کھنچا ہی رہتا تھا ہر ماہ وہ کھڑے کھڑے انہیں کچھ رقم تھما دیتا۔ ان کا حال احوال پوچھتا اور چلا جاتا۔

خالہ بعد میں بولتی رہتیں لیکن کوئی ان کی نہیں سنتا تھا۔



وقت آہستہ آہستہ گزرتا جا رہا تھا۔ ہماری شادی کو دس سال گزر گئے تھے ان دس سالوں میں بہت سی تبدیلیاں آ گئی تھیں۔ میرے ہاں ایک اور بیٹی ہوئی تھی اور اس بیٹی کی پیدائش پر عمر حسن نے کہا تھا کہ اب وہ مزید کوئی بچہ نہیں چاہتا۔ مجھے بیٹے کی بے پناہ خواہش تھی اور میں نے بہت اصرار کیا تھا کہ کم از کم ایک بیٹا ضرور ہونا چاہئے مگر اس نے بڑی سختی سے میرے اس مطالبے کو رد کر دیا تھا۔ اس نے کہا تھا کہ دو بچے کافی ہیں، وہ ان ہی کی اچھی طرح تعلیم و تربیت کرنا چاہتا ہے۔ دو سے زیادہ بچوں کو وہ وقت نہیں دے سکتا اور بیٹے اور بیٹیوں سے کوئی فرق نہیں پڑتا، بس اولاد اچھی ہونی چاہئے۔

مجھے اس کی باتوں پر خوشی اور حوصلہ ہوا تھا کہ اس کے نزدیک بیٹیاں بھی بیٹوں کے برابر ہیں لیکن میرے دل میں پھر بھی بیٹے کا ملال ضرور تھا۔ مجھے اس کی کمی محسوس ہوتی تھی۔ آخر اتنا بڑا کاروبار کل کون سنبھالتا۔ عمر کو اس کی بھی فکر نہیں تھی۔ اس نے اپنے چھوٹے بھائی کو بھی اپنے ساتھ بزنس میں لگایا ہوا تھا۔

اور یقیناً وہ سوچتا ہوگا کہ انصر اس کے بعد کاروبار سنبھال سکتا ہے لیکن میں اپنے دل میں کچھ اور منصوبے رکھتی تھی۔ اگر بیٹا نہیں تو پھر میرے دامادوں کو ہی یہ کاروبار سنبھالنا چاہئے۔ میں نے اپنے دل میں طے کر رکھا تھا۔ بزنس تھا کہ وہ پھیلتا ہی جا رہا تھا۔ پہلے ایک فیکٹری تھی اب تین فیکٹریاں تھیں اور عمر اب بھی پاگلوں کی طرح رات دن بزنس میں لگا رہتا۔ مہینے میں ایک بار ضرور یا تو اسے کراچی جانا پڑتا یا پھر بیرون ملک اور ہر دفعہ واپسی پر کوئی نہ کوئی نیا کانٹریکٹ ضرور اس کے ساتھ ہوتا۔

میں اس بڑھتے ہوئے بزنس پر بے پناہ خوش تھی۔ اس لئے میں نے کبھی گھر میں کم وقت دینے پر اس پر اعتراض نہیں کیا۔ وہ سب کچھ میرے گھر کے لئے ہی کر رہا تھا۔ میرے بچوں کے لئے کر رہا تھا۔ میرے لئے کر رہا تھا۔ میں جانتی تھی پھر مجھے اعتراض کیوں ہوتا۔ ان دس سالوں میں وہ اپنی سب سے چھوٹی بہن کی شادی کر چکا تھا۔ انصر کی بھی شادی ہو چکی تھی۔

شادی کے چھٹے سال ایک حادثے میں چچا کا انتقال ہو گیا تھا۔ اگلے ہی سال ہم اپنے نئے گھر میں منتقل ہو گئے تھے خالہ کو ہم ساتھ نہیں لائے وہ خود بھی آنا نہیں چاہتی تھیں۔ وہ انصر اور اس کی بیوی کے ساتھ اسی پرانے گھر میں تھیں۔ اب ان کا سارا طنطنہ ختم ہو چکا تھا وہ بے حد خاموش رہنے لگی تھیں اور گوشہ نشین ہو گئی تھیں۔

سارا دن وہ اپنے کمرے کے ایک کونے میں تسبیح لئے بیٹھی رہتیں اس عمر میں آ کر سب ایسے ہی خاموش ہو جاتے ہیں۔ کسی کو پتا نہیں چلتا کہ اس خاموشی سے پہلے لوگوں نے کیسے کیسے طوفان برپا کئے ہوئے تھے۔ ساری عمر خالہ نے بھی اپنی زبان سے لوگوں کو نشتر کی طرح کاٹا تھا اور اب انہیں اپنی آخرت کا احساس ہوتا ہوگا۔

میں جب بھی خالہ کو دیکھتی مجھے یہی خیال آتا تھا کبھی کبھی جب میں پچھلے دس سال کے بارے میں سوچنے بیٹھتی تو مجھے خیال آتا کہ عمر حسن کو جیتنے کے لئے میں نے کیسی جنگ لڑی تھی۔ کون سا جتن تھا جو میں نے نہیں کیا تھا۔ کون سا حربہ تھا جو نہیں آزمایا تھا۔ لیکن اس کا صول میرے لئے خسارے کا سودا ثابت نہیں ہوا تھا۔ مانتی ہوں میں نے کچھ ناجائز کام بھی کیے تھے لیکن محبت اور جنگ میں سب جائز ہوتا ہے۔ عمر حسن میری محبت تھا اور ثناء سے میری جنگ تھی پھر میں نے وہی کیا جو جائز تھا۔ کم از کم میری نظر میں اور کیا ہوا تھا، کس کا گھر تباہ ہوا تھا، سب کچھ ٹھیک ہو گیا تھا۔

عمر کا گھر تباہ ہوا مگر اس کی شادی مجھ سے ہو گئی اور آج وہ بے حد خوش ہے۔ کون سی چیز ہے جو اس کے پاس نہیں ہے۔ ثناء کا گھر برباد ہوا مگر اس کی بھی شادی ہو گئی۔ وہ بھی اپنے گھر خوش ہو گی۔ میری خواہش عمر حسن تھا۔ مجھے بھی وہ مل گیا۔ میری زندگی بھی برباد ہونے سے بچ گئی۔

''بعض دفعہ ایک گھر توڑنے سے بہت سی زندگیاں سنور جاتی ہیں۔'' میں اکثر سوچا کرتی۔

زندگی اسی طرح رواں دواں تھی۔ میری شادی کو سترہ سال ہونے والے تھے۔ ہم تین سال پہلے ایک بار پھر پہلے سے بڑے گھر میں شفٹ ہوئے تھے۔ زندگی بے حد پرسکون تھی۔ میری بیٹیاں بڑی ہو گئی تھیں اور عمر نے انہیں شہر کے بہترین سکول میں داخل کروایا ہوا تھا۔ وہ ان کی تعلیم کے بارے میں شروع سے ہی بہت دلچسپی لیتا تھا۔ مجھے ان کے بارے میں کبھی بھی زیادہ فکر کرنی نہیں پڑی۔ ویسے بھی مجھے خود تو تعلیم میں کوئی دلچسپی تھی نہ ہی میں اس سلسلے میں ان کی کوئی مدد کر سکتی تھی کیونکہ میں خود صرف مشکل سے ایف اے ہی کر سکی تھی۔ اس لئے ان کی تعلیم کا مسئلہ میں نے عمر کے لئے ہی چھوڑا تھا۔ وہ خود تو انہیں نہیں پڑھاتا تھا مگر اس نے ان کے لئے بہت مہنگے اور بہترین ٹیوٹر لگوا رکھے تھے اس کے پاس ان کو پڑھانے کے لئے وقت ہوتا بھی کہاں۔

پچھلے سترہ سالوں میں اس نے کاروبار کو اتنا پھیلا لیا تھا کہ اب وہ چاہتا بھی تو اس سے جان نہیں چھڑا سکتا تھا۔ انصر بھی بے حد مصروف رہتا تھا۔ عمر پہلے کی نسبت اب زیادہ دنوں کے لئے گھر سے غائب رہتا تھا۔ ہاں اب بعض دفعہ مجھے اس کی کمی محسوس ہونے لگی تھی۔

وہ کبھی بھی کسی فنکشن پر ہمارے ساتھ جانے کے لئے وقت نہیں نکال سکا تھا اور نہ ہی وہ کبھی مجھے یا بچوں کو اپنے ساتھ کسی فنکشن میں لے کر گیا تھا بلکہ اس کے دوست بھی کبھی ہمارے گھر نہیں آئے تھے، نہ ان سے ہمارا ملنا جلنا تھا۔ جب بھی اسے کبھی کسی فنکشن کی دعوت آتی تو یا تو وہ ہمیں بتاتا ہی نا اور اگر کبھی بتا دیتا اور میں ساتھ جانے کی فرمائش کرتی تو وہ لے جانے سے انکار کر دیتا۔ مجھے یہ لگتا کہ شاید اسے پسند نہیں ہے کہ میں اس کے ساتھ اس قسم کی گیٹ ٹو گیدرز میں جاؤں۔ اس لئے میں زیادہ اصرار نہیں کرتی تھی۔ مگر گرمیوں کی چھٹیوں میں بھی جب بچے بہت اصرار کرتے تو بھی وہ ہم لوگوں کو کبھی اپنے ساتھ کچھ دنوں کے لئے کسی تفریحی مقام پر نہیں لے جا سکا۔

گرمیوں میں اس کے اپنے بیرون ملک کے ٹورز آ جاتے تھے۔ وہ ہمیں کہیں جانے سے نہیں روکتا تھا بلکہ ہمارے جانے کے پورے انتظامات کر دیا کرتا تھا اور انصر کی فیملی کے ساتھ ہمیں کہیں نہ کہیں بھجوا دیا کرتا تھا لیکن پھر بھی میرا دل چاہتا کہ وہ ساتھ ہو، کچھ دنوں کے لئے ہم تنہائی میں بیٹھ کر کچھ اچھی باتیں کرتے، جہاں اس کی کوئی مصروفیت آڑے نہ آئے۔ مگر اس کے پاس وقت ہی نہیں ہوتا تھا بعض دفعہ میں جذباتی ہو کر اسے ایسی بات کہتی تو وہ بڑی غیر دلچسپی سے کہتا۔

''دیکھو شمائلہ! میں بہت پریکٹیکل آدمی ہوں یہ رومانس وغیرہ نہیں کر سکتا، میرے پاس اتنا وقت نہیں ہے اور نہ ہی یہ رومانس کی عمر ہے، ہماری بچیاں بڑی ہو رہی ہیں۔ اب ہمیں اپنی خواہشات کے بجائے ان کی خواہشات کے بارے میں سوچنا چاہئے۔''

میرا دل چاہتا، میں اس سے کہوں کہ اس عمر میں کیا، ہم نے تو کسی بھی عمر میں رومانس نہیں کیا۔ اس کے پاس ہمیشہ وقت کم ہوتا تھا۔ اس کو ہمیشہ کوئی نہ کوئی کام ہوتا تھا بعض دفعہ میرا دل چاہتا میں اس سے پوچھوں کہ تم نے ثناء سے رومانس کیسے کیا تھا۔ کیا تب تم پریکٹیکل آدمی نہیں تھے؟ مگر میں بس چپ ہو جاتی۔

......❁......

پھر اچانک میری زندگی میں ایک طوفان آ گیا تھا۔ میں کبھی اس کی فیکٹری گئی تھی نہ آفس لیکن اس دن شاپنگ سے واپسی پر قائداعظم روڈ سے گزرتے ہوئے میری گاڑی کا ٹائر پنکچر ہو گیا۔ ڈگی میں دوسرا ٹائر بھی نہیں تھا۔ مجھے پتا تھا کہ قائداعظم روڈ پر ہماری فرم کا ہیڈ آفس ہے، میں نے سوچا کہ میں وہاں چلی جاتی ہوں اور اگر وہاں ہوا تو وہ اپنے ڈرائیور کو کہہ کر مجھے گھر ڈراپ کروا دے گا۔ میرے ڈرائیور کو بھی اس آفس کا پتا تھا اور جہاں میری گاڑی پنکچر ہوئی تھی، وہاں سے کچھ فاصلے پر ہی وہ آفس تھا۔ ڈرائیور مجھے وہاں تک چھوڑ گیا۔

میں آفس کے اندر چلی گئی تھی۔ کاؤنٹر پر بیٹھی ہوئی ریسپشنسٹ سے میں نے اپنا تعارف کروایا تھا وہ حیرانی سے میرا منہ دیکھنے لگی تھی۔ مجھے اس کی حیرانی سمجھ میں نہیں آئی۔ میں نے عمر کے بارے میں پوچھا تو اس نے کہا کہ وہ آفس میں نہیں ہیں، اس پر میں نے اس سے کہا کہ وہ آفس کی کسی گاڑی پر مجھے گھر ڈراپ کروانے کا انتظام کرے۔ وہ میرے مطالبے پر عجیب سی نظروں سے مجھے دیکھتی رہی پھر اس نے کہا۔

''دیکھیں، یہ تو میں جانتی ہوں کہ آپ مسز عمر نہیں ہیں لیکن آپ کون ہیں؟ یہ میں نہیں جانتی۔ نہ ہی یہ جانتی ہوں کہ آپ غلطی سے یہاں آئی ہیں یا کسی نے آپ کو بھیجا ہے۔'' مجھے اس کی بات پر غصہ آ گیا تھا۔

''کیا سمجھ رہی ہو تم مجھے؟ کیا خیال ہے تمہارا کہ میں کون ہوں؟''

''میں مسز عمر کو اچھی طرح جانتی ہوں۔ وہ عمر صاحب کو کئی بار لنچ پر لینے آتی ہیں اور ویسے بھی کبھی کبھار آتی رہتی ہیں اور آپ مسز عمر نہیں ہیں۔''

اس کی بات مجھے بم کے دھماکے جیسی لگی تھی۔ مجھے ایسا لگا تھا جیسے کسی نے مجھے چار سو چالیس وولٹ کا شاک دیا ہو۔

''او خدایا کیا کہہ رہی ہے؟'' میرا دل دھڑکنا بھول گیا تھا۔

''عمر! تم۔'' میں آگے کچھ نہیں سوچ سکی۔ میرے تاثرات سے بے خبر وہ کہہ رہی تھی۔

''اگر آپ مسز عمر ہیں تو آپ کو اپنے گھر کا علم ہونا چاہئے آپ اپنے گھر کا ایڈریس بتا دیں؟''

میں نے عجیب سی کیفیت میں اپنے گھر کا ایڈریس دہرا دیا۔ اس کے چہرے پر ایک طنزیہ مسکراہٹ ابھری۔

''لیکن عمر حسن صاحب کے گھر کا ایڈریس 104 ڈی بلاک ماڈل ٹاؤن ہے۔ گلبرگ میں ان کے بھائی کا گھر ضرور ہے مگر اس کا ایڈریس بھی وہ نہیں جو آپ بتا رہی ہیں۔ آپ کوئی بہت بڑی فراڈ۔''

میں نے اس کی بات پوری سننا گوارا نہیں کیا تھا۔ تیز قدموں سے میں آفس سے باہر نکل آئی تھی۔ میں بے حد طیش میں اس جگہ پر آئی

جہاں میری گاڑی تھی۔ گاڑی اب بھی وہیں تھی لیکن ڈرائیور نہیں تھا شاید وہ پاس کے کسی دکان سے کسی آدمی کو لینے گیا تھا۔ میں وہیں کھڑی اس کا انتظار کرتی رہی۔ وہ گاڑی کا ٹائر اتار کر پاس ہی کہیں پنکچر لگوانے گیا تھا۔ جب وہ آیا تو میں نے اسے گھر کے بجائے ماڈل ٹاؤن کا ایڈریس بتا کر وہاں چلنے کے لئے کہا۔

وہ مجھے مطلوبہ گھر کے سامنے لے آیا تھا۔ اس گھر کے سامنے میرا گھر ایک جھونپڑی تھا۔ وہ گھر بلاشبہ خوبصورتی کا شاہکار تھا۔

''عمر حسن! میں تمہیں معاف نہیں کروں گی۔ کبھی نہیں۔''

میں نے اپنے دل میں عزم کیا تھا۔ میں اس گھر کے اندر چلی گئی تھی میرا وجود جیسے آگ میں جل رہا تھا جی چاہ رہا تھا میں اس گھر اور اس کی ہر چیز کو آگ لگا دوں۔ پھر وہ بچہ میرے سامنے آیا تھا اور میرا دل چاہا میں اپنے بال نوچنے لگوں۔ اپنے کپڑے پھاڑ دوں اس بچے کے ٹکڑے کر دوں۔

''عمر حسن! میں تمہیں زندہ نہیں چھوڑوں گی۔'' میرا دل لہو ہو رہا تھا۔ میری آنکھوں میں بھی خون اترا ہوا تھا۔

اور پھر میں نے اسے دیکھا تھا مسز عمر کو، اس عورت کو جس نے میرے حق پر ڈاکہ ڈالا تھا، جس نے میرا گھر برباد کر دیا تھا۔ وہ چہرہ شناسا تھا۔ میں نے اسے دیکھا اور یوں لگا جیسے کسی نے میرے جلتے ہوئے وجود کو ایک برفیلی قبر میں دفن کر دیا ہو۔

ہاں وہ ثناء تھی۔ وہی ثناء جس سے میں نے عمر حسن کو چھینا تھا۔ میں کچھ بول سکی نہ کچھ سوچ سکی۔ اس کی آنکھوں میں بے تحاشا سکون تھا۔ مجھے لگا جیسے اس کی آنکھیں مجھ پر ہنس رہی ہوں۔ اس نے اپنے بیٹے کا ہاتھ تھاما اور اندر چلی گئی میں بھاگتی ہوئی باہر آ گئی۔

سترہ سال میں پہلی بار میں دل سے روئی تھی اور اتنا روئی تھی کہ شاید کبھی کوئی نہیں روئے گا۔ میں جہاں سترہ سال پہلے تھی، اب بھی وہیں کھڑی تھی۔ سترہ سال میں نے خود کو فریب دے دے کر گزارے تھے اور مجھے پتا ہی نہیں کہ عمر حسن سراب ہے۔ نہ وہ سترہ سال پہلے میرا تھا نہ اب میرا ہے۔ میں اپنا کمرہ بند کر کے سارا دن ماتم کرتی رہی تھی اور مجھے اب کرنا ہی کیا تھا۔

وہ رات کو گھر آیا تھا۔ اسے کچھ کہنے، اسے کچھ بتانے کی ضرورت ہی نہیں پڑی۔ وہ پہلے ہی باعلم تھا اور بے حد پرسکون تھا۔ ابھی کچھ دیر پہلے وہ میرے سامنے کھڑا کہہ رہا تھا۔

''میں نے تم سے کبھی محبت نہیں کی۔ نہ پہلے کبھی، نہ آج، نہ ہی آئندہ کروں گا، میں تم سے محبت کر ہی نہیں سکتا۔ تم سے میرا رشتہ محبت کا رشتہ ہے نہ ضرورت کا۔ صرف مجبوری کا رشتہ ہے۔''

وہ بڑے سکون سے میرے کانوں میں صور پھونک رہا تھا۔

سترہ سالوں میں پہلی بار وہ اس طرح روبرو مجھ سے باتیں کر رہا تھا۔ اس نے سب کچھ کہا تھا، سب کچھ۔ مجھے خواہش تھی کہ وہ مجھ سے بہت سی باتیں کرے۔ اس نے آج میری وہ خواہش پوری کر دی تھی۔

''عمر! میں نے تم سے محبت کی تھی۔ تمہارے لئے قربانی دی تھی۔ تمہارا گھر بسایا تھا۔''

میں نے اس سے کہا تھا۔ اس پر کوئی اثر نہیں ہوا تھا وہ بڑی بے رخی سے مسکرایا تھا۔

''یہ سب تمہاری خواہش تھا۔ میری نہیں۔ میں نے تم سے نہیں کہا تھا کہ مجھ سے محبت کرو۔ میں نے نہیں کہا تھا کہ میرا گھر بناؤ اور کون سی

قربانی دی ہے تم نے میرے لئے۔ کوئی قربانی نہیں دی تم نے۔ قربانی ثناء نے دی تھی۔ ایک دو نہیں بہت سی اور اب تک دیتی آ رہی ہے۔ یہ وہ تھی جو میرے لئے بڑے گھر کو چھوڑ کر آئی تھی۔ یہ وہ تھی جس نے مجھ سے کبھی کوئی مطالبہ نہیں کیا۔ یہ وہی تھی جس نے میری کنگالی کے دنوں میں مجھے اور میرے گھر کو سپورٹ کیا۔ یہ وہ تھی جس نے میری ماں کی ہر غلط اور ناجائز بات کو برداشت کیا۔ تمہیں برداشت کیا۔ یہ وہ تھی جس نے اپنا پورا زیور میری بہن کی شادی کے لئے بیچ دیا۔ قربانی اگر کسی نے دی تو اس نے دی، تم نے نہیں۔ تمہیں تو سب کچھ ملا۔ بتاؤ کیا نہیں ملا تمہیں؟ شادی کے بعد سے کون سی خواہش تمہاری پوری نہیں ہوئی؟ میں نے تمہیں سب کچھ دیا۔ سب کچھ تاکہ تم کبھی مجھ پر کوئی احسان نہ جتا سکو۔ مجھ پر اگر کسی کے احسان ہیں تو ثناء کے اور ایسا کوئی نہیں ہے جس کے احسان کا بدلہ میں نہ دے سکوں۔"

اس نے مجھے آسمان سے زمین پر لا پٹخا تھا۔

"شائلہ! میں سب کچھ جان گیا تھا۔ تمہاری اور امی کی اصلیت دیر سے ہی مگر میں پہچان گیا تھا۔ تم نے پوری پلاننگ سے میرا گھر برباد کیا تھا۔ میں تب سوچتا تھا کہ تم صرف امی کے لئے آتی ہو مگر ثناء ٹھیک کہتی تھی، تم امی کے لئے نہیں اس گھر کو برباد کرنے کے لئے آتی تھیں۔ بہت ہنگامہ مچایا تھا تم نے کہ ثناء نے تمہیں بدنام کر دیا ہے۔ اب کوئی تم سے شادی کرنے کو تیار نہیں ہے۔ نہیں شائلہ! تمہیں بدنام ہونے کا کوئی دکھ نہیں تھا۔ تم بہت خوش تھیں کیونکہ تم یہی چاہتی تھیں کہ تم بدنام ہو اور میں مجبور ہو کر تم سے شادی کر لوں۔"

"یا اللہ کیا ہر انکشاف آج ہی ہوگا۔" میں نے کرب سے آنکھیں بند کر لی تھیں مگر وہ آواز بند نہیں ہوئی۔

"تمہارا والہانہ پن، تمہاری بے اختیاریاں، تمہارے انداز، تمہاری باتوں ہر چیز نے ثناء کے شبے کی تصدیق کی تھی۔ تم مجھ سے شادی کرنا چاہتی تھیں اور اس کے لئے جو چاہا تم نے کیا۔ میں جان گیا تھا۔ میں تمہیں جان گیا تھا۔ تمہارے اندر کیا تھا۔ مجھ سے کچھ بھی چھپا نہیں رہا لیکن میرے پاس تم سے جان چھڑانے کا کوئی رستہ نہیں تھا۔ مجھے ثناء سے صرف دو دن کے لئے نفرت ہوئی تھی، صرف دو دن کے لئے اور اس دو دن نے میرے اور اس کے درمیان اتنی دیواریں کھڑی کر دی تھیں۔ جنہیں پار کرنے میں مجھے تین سال لگ گئے۔ میرے غصے، میری جلد بازی، میری حماقت نے ڈھائی سال تک اسے ایک جہنم میں رہنے پر مجبور کیا تھا اور یہ سب تمہاری وجہ سے ہوا تھا۔ تمہاری وجہ سے میں نے اسے طلاق دی۔

تمہاری وجہ سے اسے اس شخص کے ساتھ ڈھائی سال گزارنے پڑے جس نے اسے جسمانی اور ذہنی دونوں طرح سے ٹارچر کیا۔ تم نے کبھی سگریٹ سے جسم پر پڑنے والے آبلے دیکھے ہیں؟ نہیں! کیونکہ میں نے کبھی تمہارے جسم کو سگریٹ سے نہیں جلایا۔ تمہارے جسم پر کبھی کسی نے ٹھوکریں ماریں ہیں؟ نہیں! اس کے جسم پر بہت دفعہ ماری گئی ہیں۔ تمہیں کبھی میں نے بیلٹوں سے پیٹا ہے؟ نہیں! مگر اسے اس کا شوہر پیٹتا رہا ہے۔ تمہیں میں نے کبھی گالی نہیں دی اسے بہت دی گئی ہیں اور یہ سب ایک دن دو دن یا ایک ہفتہ، دو ہفتہ نہیں ہوا، یہ سب ڈھائی سال ہوا ہے اور یہ سب میری اور تمہاری وجہ سے ہوا ہے۔ میں اسے طلاق نہ دیتا تو وہ کبھی اس ذہنی مریض کے ہتھے نہ چڑھتی اور پھر طلاق کے لیبل سے بچنے کے لئے یہ سب چھپاتی نہ پھرتی۔ لیکن میں نے اسے طلاق دے دی جو اس نے برداشت کیا ہے وہ تم کبھی نہ کرتیں۔ تکلیف اور قربانی کے لفظ تمہیں صرف کہنا آتے ہیں تم ان کا مطلب نہیں جانتیں۔ تم جانتی ہو، میں نے اسے کہاں دیکھا تھا؟ وہ ایک سرکاری ہاسپٹل میں اپنے ہاتھ کی ٹوٹی ہوئی ہڈی اور خون سے لتھڑے ہوئے چہرے کے ساتھ ایک جمگھٹے میں کھڑی تھی اور مجھے دیکھ کر اس نے اپنے چہرے کو چادر سے چھپا لیا تھا۔ تم اس کرب

کا اندازہ نہیں کر سکتیں جس سے میں گزرا تھا۔

ثناء وہ تھی جسے میں نے کبھی سخت ہاتھ بھی نہیں لگایا تھا اور وہ شخص معمولی بات پر اسے جانوروں کی طرح پیٹتا تھا۔ پتا ہے شائلہ! اس دن میرا دل کیا چاہا تھا؟ میرا دل چاہا تھا، میں بھی تمہارے جسم پر اسی طرح ٹھوکریں ماروں جیسے وہ اس کے جسم پر مارتا تھا، جلتے ہوئے سگریٹ کو تمہارے جسم پر مسل کر بجھاؤں تا کہ تمہیں پتا چلے کہ تم نے ثناء کے ساتھ کیا کیا تھا۔''

وہ کہتا جا رہا تھا۔ بس کہتا جا رہا تھا۔ اس کی آنکھوں اور اس کے چہرے پر میرے لئے اتنی نفرت تھی کہ میں اسے دیکھ نہیں پائی۔ میں نے اپنے سر کو گھٹنوں میں چھپا لیا وہ تب بھی خاموش نہیں ہوا تھا۔

''میں اس دن تمہیں طلاق دے دینا چاہتا تھا۔ میں تمہیں رکھنا نہیں چاہتا تھا مگر مجھے ارم کا خیال آ گیا۔ وہ بہت چھوٹی تھی۔ اسے ابھی تمہاری ضرورت تھی۔ میں ایک بار پھر جلد بازی نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اس لئے میں نے صبر کیا پھر میں نے وہی کیا جو مجھے کرنا چاہیے تھا۔ میں نے اس کے والدین سے مل کر اس شخص سے اس کو طلاق دلوائی تھی اور پھر اس سے شادی کر لی تھی۔ ایک سال تک ہم دونوں خاموش رہے ایک دوسرے سے کہنے کے لئے کچھ تھا ہی نہیں۔ وہ اگر کبھی روتی تو مجھ میں اتنی ہمت نہیں ہوتی تھی کہ میں اسے خاموش کروا سکوں۔ اسے کوئی دلاسا دے سکوں۔ ایک مجرم کی طرح میں اس کے سامنے جایا کرتا تھا اور یہ سب تم نے کیا تھا۔ اس سب کی ذمہ دار تم تھیں۔''

میں اس کی آواز سے اس کے دل کی کیفیت جان رہی تھی۔ آج جیسے یوم حشر تھا۔

''جب ارم کچھ بڑی ہوئی تو میں تمہیں طلاق دے دینا چاہتا تھا۔ میں نے ثناء سے اس بارے میں بات کی تھی اور اس نے سختی سے مجھے مجبور کیا تھا کہ میں ایسا نہ کروں، وہ نہیں چاہتی تھی کہ تمہاری بیٹی کی زندگی برباد ہو۔ تمہارے ساتھ وہ کچھ ہو جو اس کے ساتھ ہوا تھا۔ اس نے مجھے تمہارے ساتھ شیئر کرنا قبول کر لیا تھا۔ پھر ایسے بہت سے مواقع آئے تھے جب میں تم سے جان چھڑانا چاہتا تھا، میں صرف ایک گھر چاہتا تھا، ثناء کے ساتھ۔ دو گھروں سے تنگ آ گیا تھا۔ لیکن ہر بار وہ نہیں مانی۔ ہر بار وہ مجھے مجبور کر دیتی کہ میں تمہیں طلاق نہ دوں۔''

اس نے ایک ایک کر کے بے شمار بھالے میرے سینے میں اتار دیئے تھے۔

''تو تمہارے ساتھ پچھلے سترہ سال میں نے بھیک میں ملی خیرات کے طور پر گزارے ہیں۔'' میں اپنے سر کو اٹھا نہیں پا رہی تھی۔

''میرے اور ثناء کے دو بیٹے اور ایک بیٹی ہے۔ میں تم سے اسی لئے اور کوئی اولاد نہیں چاہتا تھا کیونکہ میں نہیں چاہتا تھا کہ تمہارا کوئی بیٹا ہو اور ثناء کے بیٹوں کے ساتھ میرے کاروبار کو شیئر کرے۔ میرا سب کچھ ثناء اور اس کی اولاد کا ہے اور میں چاہتا تھا کہ میرا نام اور میری نسل ثناء سے ہی چلے۔ تم پوچھتی تھیں نا کہ اتنے بڑے کاروبار کو کون سنبھالے گا۔ میرے اور ثناء کے بیٹے سنبھالیں گے۔ میں اپنا تقریباً سارا کاروبار اور جائیداد ان چاروں کے نام کر چکا ہوں۔ تمہارے لئے میں نے یہ گھر رکھا ہے اور ارم اور اقصیٰ کے لئے بنک میں کچھ روپیہ ڈیپازٹ کروا چکا ہوں۔ اس کے علاوہ اور کسی چیز پر تم لوگوں کا کوئی حق نہیں ہوگا۔ اس شہر میں مسز عمر کے نام سے اگر کوئی جانا جاتا ہے تو وہ ثناء ہے۔ تم اگر اپنا تعارف اس حوالے سے کراؤ گی تو لوگوں کے مذاق کا نشانہ بنو گی۔ اس لئے آئندہ کبھی اس حوالے سے اپنا تعارف مت کروانا، نہ ہی کبھی دوبارہ میرے گھر جانا۔ تم خاندانی بیوی ہو مگر دوسری بیوی، ہمیشہ دوسری ہی رہو گی۔ تمہارے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ تم شاپنگ کرتی رہو۔ خاندان سے میل ملاپ رکھو اور وہاں

میرے حوالے سے عزت حاصل کرتی رہو۔ مگر ثناء میری پہلی بیوی ہے اور جہاں جہاں میں جاؤں گا، وہاں میری بیوی کی حیثیت سے وہی جائے گی اور اسے ہی عزت ملے گی تمہیں نہیں۔"

میں نے آنسوؤں سے تر چہرہ اٹھا کر اسے دیکھا تھا وہ آج بھی اتنا ہی دور نظر آ رہا تھا جتنا سترہ سال پہلے تھا۔

"تم نے اتنے سال مجھ سے یہ سب چھپایا کیوں؟" میں نے اس سے پوچھا تھا۔

"ہاں، صرف تم سے میں نے چھپایا تھا اور کسی سے نہیں۔ امی اور انصر دونوں ثناء سے میری شادی سے واقف ہیں۔ تمہیں بتانے کی میں نے کبھی ضرورت ہی نہیں محسوس کی۔"

میں اس کا چہرہ دیکھتی رہ گئی تھی۔ میرے قدموں تلے سے زمین کھینچنے میں وہ اکیلا نہیں تھا۔ وہ بے حد مطمئن، بے حد پرسکون تھا۔ اس نے میرے پاس کچھ بھی رہنے نہیں دیا تھا اور میں پچھلے سترہ سالوں میں یہ سوچ کر خوش ہوتی رہی تھی کہ میرے پاس سب کچھ ہے اور یہ "سب کچھ" ہمیشہ کے لئے ہے، مگر یہ سب فریب تھا۔ ثناء کا آسیب ہمیشہ میری زندگی میں رہا تھا اور اس آسیب نے ایک بار پھر میرے وجود کو نگل لیا تھا۔

"عمر! میں تمہارے ساتھ رہنا نہیں چاہتی۔ تم مجھے طلاق دے دو، اتنا بڑا دھوکا کھا کر میں تمہارے ساتھ نہیں رہ سکتی۔"

میں نے پتا نہیں یہ کہنے کا حوصلہ کہاں سے پیدا کیا تھا۔

"مجھے تمہیں طلاق دینے پر کوئی اعتراض نہیں ہے بلکہ خوشی ہوگی لیکن تم اچھی طرح اس بات کے بارے میں سوچ لو اور پھر مجھے اپنے فیصلے سے آگاہ کر دینا۔ میں ارم اور اقصیٰ کو تم سے نہیں چھینوں گا۔ وہ تمہارے پاس ہی رہیں گی۔ میں انہیں شٹل کاک بنانا نہیں چاہتا لیکن تم یہ ضرور سوچ لو کہ تمہارے اس فیصلے سے ان دونوں کے ذہن اور زندگی پر کیا اثر ہوگا تمہیں کچھ سالوں کے بعد ان دونوں کی شادی بھی کرنی ہے اور کسی مطلقہ کی بیٹی کو بیاہ کر لانے سے پہلے لوگ ہزار بار سوچتے ہیں پھر بھی اگر تم طلاق ہی چاہتی ہو تو ٹھیک ہے۔ میں تمہیں طلاق دے دوں گا لیکن بہتر ہے تم اچھی طرح اس بارے میں سوچ لو۔"

وہ یہ کہہ کر بڑی لاپروائی سے اپنا بریف کیس اٹھا کر چلا گیا اور میں تب سے اسی کرسی پر جھول رہی ہوں۔ چیزوں کو بنتے ہوئے کتنے مہینے کتنے سال لگ جاتے ہیں مگر جب وہ ختم ہونے لگتی ہیں تو پھر سب کچھ لمحوں میں ختم ہو جاتا ہے۔ میں کرسی پر جھولتے ہوئے سامنے ڈریسنگ ٹیبل کے مرر میں اپنے وجود کو دیکھ رہی ہوں۔ مرر مجھے سبز کپڑوں میں ملبوس تراشیدہ بالوں والی ایک فربہی مائل چالیس سالہ عورت کا عکس دکھا رہا ہے۔ جس کا ماضی ایک فریب تھا اور مستقبل ایک خواب رہا ہے۔ جس کا خوب صورت چہرہ اس مرد کے دل کو نہیں جیت پایا تھا جسے اس نے سب سے زیادہ چاہا تھا۔

"میں یہ نہیں مانتی کہ مرد کے لئے قربانی دی جائے اور وہ اسے بھول جائے۔ اس کا کوئی صلہ نہ دے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ وہ بندہ جو آپ کا شوہر ہے، آپ سے محبت کرتا ہے، آپ اس کے لئے کچھ کریں تو وہ اسے بھلا دے۔ اس کے نزدیک اس کی کوئی وقعت ہی نہ ہو اور پھر ہم دونوں میں تو ذہنی ہم آہنگی ہے۔ ہمیں تو اپنی بات ایک دوسرے تک پہنچانے کے لئے بعض دفعہ لفظوں کی بھی ضرورت نہیں پڑتی۔ کم از کم عمر حسن وہ واحد شخص ہے جس کے بارے میں میں کہہ سکتی ہوں کہ وہ احسان فراموش نہیں ہے۔"

بہت سال پہلے ایک بار ثناء نے اپنی کسی دوست سے کہا تھا۔ اس کی آواز میرے کانوں میں لہرا رہی تھی۔ ہاں عمر حسن، احسان فراموش

نہیں تھا۔ اس میں وہ خوبیاں تھیں جو عام مردوں میں نہیں تھیں اور ان خوبیوں کی وجہ سے ہی میں اس کی محبت میں گرفتار ہو گئی تھی مجھ میں اس جیسی کوئی خوبی نہیں تھی۔ پھر بھی میں نے اس کے ساتھ زندگی گزارنے کی خواہش کی تھی۔

ہم نامکمل لوگ مکمل لوگوں کے ساتھ کبھی نہیں چل سکتے، کبھی ہمارا سانس پھول جاتا ہے اور کبھی وہ ہمیں بہت پیچھے چھوڑ جاتے ہیں۔

میرے ساتھ یہ دونوں باتیں ہوئی تھیں۔ مجھے اپنے کسی فعل پر کوئی شرمندگی، کوئی افسوس نہیں ہے۔ میں نے جو ٹھیک سمجھا، اسے حاصل کرنے کے لئے کیا۔ میں انسان تھی کوئی فرشتہ نہیں اور پھر سب یہی کرتے ہیں۔ میں نے کوئی گناہ نہیں کیا تھا، اگر میری وجہ سے ثناء کو تکلیفیں اٹھانی پڑیں تو میں کیا کر سکتی ہوں۔ یہ سب اس کی قسمت میں تھا پھر عمر حسن مجھے ان سب چیزوں کا ذمہ دار کیسے ٹھہرا سکتا ہے۔ میں نے سترہ سال کے دوران سب کچھ پالیا تھا۔ دولت، گھر، بچے، سکون، میں نے سوچا تھا، اب دنیا میں کچھ اور پانے اور حاصل کرنے کے لئے باقی نہیں رہا، مگر مجھے یہ پتا نہیں چلا تھا کہ عمر حسن، ہاں بس عمر حسن میرا نہیں ہوا۔ میں نے اس کو اتنا چاہا تھا کہ اس کے عشق میں اپنے وجود کو آگ بنا ڈالا تھا اور اس آگ نے کتنوں کو جلایا۔ مجھے کبھی اس کا احساس نہیں ہوا۔

اب یہاں اس کمرے میں کرسی پر جھولتے ہوئے میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ میں کیا کروں۔ اس سے طلاق لے لوں تو اس عمر میں اپنے چہرے، اپنے ماتھے پر یہ داغ کیسے سجا لوں۔ اپنی بیٹیوں کو میں کیا بتاؤں کہ میں عمر حسن سے طلاق کیوں لے رہی ہوں۔ اپنے ماضی کے کارنامے کو ان کے سامنے کیسے رکھ دوں۔ وہ تو پھر بہت سے سوال کریں گی میرے بارے میں، عمر حسن کے بارے میں اور ثناء کے بارے میں اور میں انہیں کوئی جواب نہیں دے سکتی اور اگر انہیں مطمئن کر بھی دوں تو ان لوگوں کو کیسے مطمئن کروں گی جو میری بیٹیوں کا رشتہ لینے آئیں گے اور اور اگر میں طلاق نہ لوں تو زندہ کیسے رہوں؟ پچھلے سترہ سال جس فریب، جس سراب کے ساتھ رہی ہوں، اس کے ساتھ آگے کیسے رہوں۔ اس کی بے اعتبار نظروں اور اجنبی لہجے کو کیسے برداشت کروں جو میرا خون کر دیتے ہیں اور یہ کیسے برداشت کروں کہ وہ اسی شہر میں ایک گھر میں اس عورت کے پاس بھی جاتا ہے جسے وہ سب سے زیادہ چاہتا ہے۔ یہ کیسے برداشت کروں کہ میرے لئے اس کی نظروں میں نفرت اور اس کے لئے محبت ہو۔ میں دوراہے پر کھڑی ہوں اور جانتی ہوں کہ منزل دونوں ہی رستوں پر نہیں ہے پھر بھی مجھے ایک رستہ چننا ہے اور میں انتخاب نہیں کر پا رہی۔

اور اب میں آپ سے پوچھ رہی ہوں۔ مجھے بتائیں میں کیا کروں کون سا رستہ چنوں۔ مجھے یہ بتانے کی ضرورت نہیں ہے کہ میں نے اچھا کیا یا برا۔ مجھ پر نیکی اور بدی کا فتویٰ جاری مت کیجئے۔ میں سب جانتی ہوں، صرف یہ نہیں جانتی کہ مجھے کیا فیصلہ کرنا چاہئے اس لئے آپ سے آپ کی مدد چاہتی ہوں۔ شاید آپ مجھے اس برزخ سے نکال لیں جس میں، میں اپنی مرضی سے گری ہوں مجھے بتائیں اگر آپ میری جگہ ہوتے تو کیا کرتے؟

# شہرِ ذات

''خدا کا خوف کرو فلک! اتنی دیر میں لوگ چاند پر جا کر واپس آ جاتے ہیں جتنی دیر میں تم صرف اپنی آنکھوں کا میک اپ کر رہی ہو۔ میں تمہیں ایک بار پھر یقین دلاتی ہوں، وہاں سلمان انصر کے آنے کا کوئی امکان نہیں ہے۔ اس لیے اتنے ہتھیاروں سے لیس ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔''

رشنا کی بیزاری اب اپنے عروج پر پہنچ چکی تھی اور وہ سیدھا سیدھا طنز کرنے پر اتر آئی تھی۔ مگر اس کی کسی بات کا فلک پر کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔ وہ اسی سکون واطمینان سے اپنی پلکوں پر مسکارا کی ایک اور کوٹنگ کرتی رہی۔

''اٹھ جاؤ فلک! اٹھ جاؤ ہم کنسرٹ پر جا رہے ہیں کسی فیشن شو میں نہیں اب بس کرو۔'' اس کی خاموشی نے رشنا کو کچھ اور تپایا۔ اس نے ڈریسنگ ٹیبل پر اس کے سامنے پڑی میک اپ کٹ کو اٹھا کر بند کر دیا۔

''تمہیں کیا تکلیف ہے یار! چند منٹ انتظار نہیں کر سکتیں؟'' فلک نے اس کے ہاتھ سے میک اپ کٹ چھینتے ہوئے کہا۔

''مجھے قطعاً کوئی تکلیف نہیں ہے مگر یار جتنی جانفشانی سے تم میک اپ میں مصروف ہو، اس سے تمہیں ضرور کوئی تکلیف ہو جائے گی۔''

فلک اس کی بات کا جواب دیئے بغیر ایک بار پھر مسکارا لگانے میں مصروف ہو گئی۔ رشنا ڈریسنگ ٹیبل پر بیٹھ کر ہلکی سی مسکراہٹ سے اسے دیکھنے لگی فلک اپنے چہرے پر جمی اس کی آنکھوں کو نظر انداز کرتے ہوئے میک اپ میں مصروف رہی۔

''فلک! تمہیں آخر میک اپ کی ضرورت ہی کیا ہے۔ تمہیں تو خدا نے پہلے ہی بہت مکمل بنایا ہے۔ میک اپ کی ضرورت تو ان لوگوں کو ہوتی ہے جن میں کوئی خامی کوئی کمی رہ گئی ہو۔ تم میں تو ایسی کوئی بات نہیں ہے۔'' چند لمحے اس کے چہرے پر نظر جمائے رکھنے کے بعد رشنا نے کہا۔

ایک دلکش مسکراہٹ فلک کے چہرے پر لہرائی۔ ایک خاص ادا سے دایاں ابرو اچکاتے ہوئے اس نے کہا۔

''جانتی ہوں مجھے میک اپ کی ضرورت نہیں ہے مگر سلمان کو میک اپ پسند ہے اور جو چیز اسے پسند ہے، وہ فلک کو کیسے ناپسند ہو سکتی ہے۔ مس رشنا کمال! یہ سب سنگھار صرف اسی ایک شخص کے لیے کر رہی ہوں تا کہ اس کی نظر کہیں اور نہ جا سکے۔ اگر کوئی چہرہ اس کے خیالوں میں رہے تو وہ یہی چہرہ ہو اگر کوئی وجود اس کی نظر کو اسیر کرے تو وہ یہی وجود ہو۔''

فلک نے میک اپ کٹ بند کر کے دراز میں رکھ دی۔

''دل تو اس بندے کا پہلے ہی جیت چکی ہو اب باقی کیا رہا جسے حاصل کرنے کی خواہش ہے۔ وہ بندہ تمہارے پیچھے اس قدر دیوانہ ہے کہ اس سب سنگھار کے بغیر بھی اس کی نظر تمہارے علاوہ کسی اور چہرے پر نہیں ٹکے گی۔''

رشنا نے رشک آمیز حسرت سے کہا تھا۔ ایک تفاخر آمیز مسکراہٹ سے فلک اپنے تراشیدہ بالوں میں برش کرتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔

خوبصورتی کی اگر کوئی حد ہوتی تو وہ حد فلک شیر افگن تھی۔ وہ مجسم حسن تھی جو نظر ایک بار اس چہرے کو دیکھ لیتی وہ دوبارہ کچھ اور دیکھنے کے قابل نہیں رہتی تھی۔ اسے نظروں کا اسیر کرنے کا ہنر آتا تھا۔ بعض دفعہ وہ اپنے وجود کو آئینے میں دیکھتی اور خود اپنے سحر میں گرفتار ہو جاتی اور پھر سوچتی۔

''اگر میں ایک عورت ہوتے ہوئے خود اپنے ہی عکس سے نظر ہٹا نہیں سکتی تو کسی مرد کے لیے یہ کتنا مشکل ہوگا۔''

یہ احساس اسے بیٹھے بٹھائے قلو پطرہ بنا جاتا پھر وہ گھنٹوں آئینے کے سامنے بیٹھی سنگھار میں مصروف رہتی۔ بہت سے لوگوں کو دنیا میں صرف ایک چیز ملتی ہے اور بس ایک ہی چیز ملتی ہے۔ بعض لوگوں کو دنیا میں سب کچھ ملتا ہے اور سب کچھ ہی ملتا ہے، فلک شیر افگن دوسری فہرست میں آتی تھی۔ وہ شیر افگن جلیل کی اکلوتی بیٹی تھی اور شیر افگن جلیل ملک کے نامور انڈسٹریلسٹ تھے۔ اسے چاہا نہیں گیا تھا۔ بے تحاشا چاہا گیا تھا اگر اس کے ماں باپ کا بس چلتا تو وہ واقعی اسے اپنی پلکوں پر بٹھا لیتے۔ وہ خود پسند بھی تھی اور خود پرست بھی مگر کوئی اور خامی اس میں نہیں تھی یا شاید اس کا حسن کسی دوسرے کو اتنی جرأت ہی نہیں دیتا تھا کہ وہ فلک شیر افگن کی کوئی خامی ڈھونڈ پاتا۔

اس نے ہر جگہ سے ستائش پائی تھی چاہے وہ گھر ہو یا سکول، کالج ہو یا یونیورسٹی۔ وہ لڑکیاں بھی جو اس سے حسد کرتی تھیں۔ کہیں نہ کہیں ان کے دل میں بھی اس سے دوستی کی خواہش ضرور دبی رہتی تھی۔ بعض دفعہ کوئی دل ہی دل میں اس سے سخت بدگمان ہوتا اسے ناپسند کرتا اس کے بارے میں دوسروں سے غلط باتیں کہتا اور پھر وہ ایک بار ہی اس سے مخاطب ہوتی، حال احوال پوچھتی، مسکراتی اور اگلا چاروں شانے چت ہو جاتا پھر اس میں کوئی مزاحمت ہی باقی نہیں رہتی تھی۔ اگلے کتنے دن وہ اسی احساس کے ساتھ ساتویں آسمان پر رہتا کہ فلک شیر افگن نے اس سے بات کی ہے اس کا حال احوال دریافت کیا ہے اسے دیکھ کر مسکرائی ہے۔ پھر وہ دوبارہ کبھی اس کی مخالفت کرنے کی جرأت نہ کر پاتا۔ وہ اکثر اپنے مخالفین کو اسی طرح چت کیا کرتی تھی۔

وہ یونیورسٹی میں ایم ایف اے کر رہی تھی مگر اس کا حلقہ احباب لمبا چوڑا نہیں تھا۔ اس کے دوستوں کی تعداد محدود تھی۔ اس کی چند دوستیں وہی تھیں جن کے ساتھ اسکول کے زمانے سے اس کی دوستی تھی۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ تعلق نہ صرف مضبوط ہوا تھا بلکہ اس کی دوستوں میں کوئی اضافہ بھی نہیں ہوا تھا۔ رشنا بھی اس کی ان ہی گہری دوستوں میں سے ایک تھی اور اس سے اور مریم سے ہی اس کا سب سے زیادہ میل جول تھا۔

فلک کے لیے رشتے تب سے آنے شروع ہو گئے تھے جب وہ اسکول میں تھی۔ مگر شیر افگن نے بڑی خوبصورتی سے سب کو ٹال دیا تھا وہ چھوٹی عمر میں اس کی شادی کرنا نہیں چاہتے تھے ویسے بھی وہ جانتے تھے کہ فلک کے لیے کبھی بھی رشتوں کی کمی نہیں ہوگی۔ وہ نہ صرف بے پناہ خوبصورت تھی بلکہ ان کی ساری دولت کی بھی مالک تھی پھر ایسی سونے کی چڑیا کو پھانسنے کے لیے شکاریوں کی تعداد میں دن بدن اضافہ کیوں نہ ہوتا۔

وہ شروع سے کو ایجوکیشن میں پڑھی تھی اور شروع سے ہی اس کے پیچھے بھاگنے والوں کی فہرست بہت لمبی تھی۔ مگر فلک نے کبھی کسی کی پرواہ نہیں کی تھی یا پھر شاید اس کو کسی میں اتنی کشش ہی محسوس نہیں ہوئی تھی کہ وہ اس کے بارے میں سوچتی بلکہ وہ اکثر اپنی فرینڈز کے ساتھ مل کر ایسے عشاق کا مذاق اڑایا کرتی تھی۔ رشنا اکثر اس سے کہا کرتی تھی۔ ''جو لوگ خود خوبصورت ہوتے ہیں، انہیں کسی دوسرے سے محبت ذرا کم ہی ہوتی ہے اور عشق تو دور کی بات ہے۔'' وہ ہر بار اس کی باتوں پر قہقہہ لگایا کرتی تھی۔

سلمان انصر سے اس کی ملاقات اپنی ایک دوست کی بہن کی شادی کی تقریب میں ہوئی تھی۔ آواری میں سوئمنگ پول کے کنارے ایک

ٹیبل پر وہ اپنی دوستوں کے ساتھ بیٹھی ہوئی حسب معمول بہت سی نظروں کا مرکز بنی ہوئی تھی اور اس بات سے آگاہ بھی تھی اور بے پرواہ بھی اپنی دوستوں کے کسی بات پر قہقہہ لگاتے ہوئے اس کی نظر سوئمنگ پول کے دوسرے کنارے پر موجود ایک ٹیبل پر پڑی تھی۔ سیاہ جینز اور اسی رنگ کی لیدر کی جیکٹ اور ٹی شرٹ میں ملبوس وہ بندہ اس ٹیبل کی سب سے خاص چیز تھا۔ وہ اتنی دور سے بھی اس کے چہرے کے نقوش کی خوبصورتی کو محسوس کر سکتی تھی۔ وہ اپنے ساتھ بیٹھے ہوئے لڑکے کی بات سن رہا تھا اور ہاتھ میں پکڑے ہوئے گلاس سے کوک کے سپ لے رہا تھا۔ فلک چاہتے ہوئے بھی اس سے نظر ہٹا نہیں پائی۔ اپنی فرینڈ کے ساتھ باتیں کرتے ہوئے وہ وقفے وقفے سے اسے دیکھ رہی تھی اور کچھ دیر بعد اچانک اسے احساس ہوا تھا کہ وہ صرف فلک کی توجہ کا مرکز نہیں تھا۔ کچھ اور نظریں بھی بار بار اس کی طرف اٹھ رہی تھیں۔ اور اس احساس نے پہلی بار اسے حسد سے روشناس کروایا تھا۔

اس کے دل میں بڑی شدت سے اس کے پاس جانے کی خواہش پیدا ہوئی۔

''رشنا! یہ سوئمنگ پول کے دوسری طرف ٹیبل پر بلیک آؤٹ فٹ میں جو بندہ ہے، اسے جانتی ہو؟''

اس نے اچانک رشنا سے سرگوشی میں پوچھا جو اس کے پاس بیٹھی ہوئی تھی رشنا نے نظر دوڑائی تھی۔ ''نہیں یار یہ کوئی نیا بندہ ہے کم از کم میں واقف نہیں ہوں۔'' اس نے سر ہلاتے ہوئے کہا تھا۔

پھر فلک نے یہی سوال ٹیبل کے گرد بیٹھی ہوئی اپنی دوسری دوستوں سے کیا تھا۔ سب کا جواب نفی میں تھا۔

''رمشہ سے پوچھو، میرا خیال ہے، یہ اس کے بہنوئی کا کوئی دوست ہوگا۔'' رشنا نے اس سے کہا تھا۔ وہ رشنا کے ساتھ اٹھ کر اسٹیج کی طرف آ گئی تھی۔ وہاں رمشہ، دولہا دلہن کے ساتھ بیٹھی تصویریں بنوا رہی تھی۔ فلک نے اسے ایک طرف بلوایا اور اس بندے کے بارے میں پوچھا تھا وہ اپنے بھائی سے اس کے بارے میں پوچھنے گئی تھی۔

''یہ سلمان انصر ہے، اسد بھائی کا کزن ہے۔'' اس نے آ کر اپنے بہنوئی کا نام لیا تھا۔ فلک نے اس سے کہا تھا کہ وہ اسے اس سے ملوائے۔

''اچھا چلو ٹھیک ہے۔ اسد بھائی کا چھوٹا بھائی جمشید بھی اسی کے ساتھ بیٹھا ہوا ہے۔ میں اس کے پاس تمہیں لے جاتی ہوں ظاہر ہے وہ خود ہی ساتھ بیٹھے ہوئے لوگوں کا تعارف کروا دے گا۔'' رمشہ نے اس ٹیبل پر نظر دوڑاتے ہوئے کہا۔

فلک دھڑکتے دل کے ساتھ رمشہ کے ساتھ اس ٹیبل کی طرف آ گئی تھی۔ وہ دور سے جتنا خوبصورت نظر آ رہا تھا پاس آ کر اس سے زیادہ اچھا لگا تھا اسے۔ رمشہ کے ساتھ جب وہ اس ٹیبل کے پاس پہنچی تو رمشہ نے جمشید سے اس کا تعارف کروایا تھا پھر جمشید نے باری باری ٹیبل کے گرد بیٹھے ہوئے لڑکوں کا تعارف ان سے کروایا تھا۔

سلمان انصر نے اپنے تعارف پر ایک ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ ہیلو کہا تھا۔ پھر وہ پہلے کی طرح ارد گرد نظر دوڑانے میں مصروف ہو گیا تھا۔ فلک کے لیے یہ بات حیران کن تھی۔ وہ اس ٹیبل پر بیٹھے ہوئے دوسرے لڑکوں کی طرح اسے ستائشی نظروں سے نہیں دیکھ رہا تھا۔ اس کے دل کو کچھ ٹھیس لگی تھی، کچھ دل گرفتہ سی وہ واپس اپنی میز پر آ گئی تھی۔ فنکشن کے اختتام تک اس کی توجہ اسی پر مرکوز رہی تھی مگر اس نے سلمان انصر کو ایک بار بھی اپنی طرف متوجہ نہیں دیکھا۔

اگلے کئی دن وہ اس کے بارے میں سوچتی رہی۔ وہ چہرہ جیسے اس کے دماغ میں کہیں فیڈ ہو گیا تھا۔ وہ چاہتے ہوئے بھی اسے اپنے ذہن سے جھٹک نہیں پا رہی تھی۔

سلمان انصر سے اس کی دوسری ملاقات Pace میں ہوئی تھی۔ وہ ہاتھوں میں کچھ شاپنگ بیگز تھامے باہر کی طرف آ رہا تھا۔ جبکہ وہ اندر جا رہی تھی۔ اسے سامنے سے آتے دیکھ کر فلک کے قدم رُک گئے۔

''ہیلو!'' پاس آنے پر فلک نے بے تابی سے اسے مخاطب کیا وہ کچھ حیران ہوا تھا۔ اس کی آنکھوں میں شناسائی کی چمک نہیں تھی۔

فلک کو شاک لگا۔ ''کیا مجھ میں ایسی کوئی بات بھی اسے نظر نہیں آئی کہ یہ مجھے یاد رکھتا۔'' اس نے سوچا تھا۔

''سوری، میں نے آپ کو پہچانا نہیں ہے۔''

فلک نے کچھ دل گرفتہ ہو کر دو ہفتے پہلے ہونے والی ملاقات کے بارے میں بتایا۔

وہ ایک دم مسکرایا۔ ''مجھے یاد آ گیا کیسی ہیں آپ؟''

اس کی مسکراہٹ نے فلک کی ساری سنجیدگی دور کر دی تھی ''میں ٹھیک ہوں، آپ کیسے ہیں؟''

''فائن۔''

''اگر آپ مائنڈ نہ کریں تو کیا میں آپ کو لنچ کی آفر کر سکتی ہوں؟'' اس نے ایک لمحہ کی تاخیر کے بغیر اس سے کہا تھا۔

وہ اس اچانک آفر پر کچھ حیران ہوا تھا۔

''لنچ آل رائٹ چلیں۔'' چند لمحے سوچنے کے بعد اس نے کہا تھا۔

دونوں باہر نکل آئے۔ فلک نے اپنے ڈرائیور کو واپس بھجوا دیا۔ سلمان کے ساتھ اگلی سیٹ پر بیٹھتے ہوئے اس کا دل بہت تیزی سے دھڑک رہا تھا۔

''کہاں چلیں؟'' اس نے گاڑی اسٹارٹ کرتے ہوئے کہا تھا۔

''فیوجی یاما۔'' وہ گاڑی کو ریورس کرتے ہوئے سڑک پر لے آیا تھا۔

''آپ پڑھتی ہیں؟'' اس نے اپنی ٹی شرٹ کے ساتھ لٹکتے ہوئے سن گلاسز اتار کر لگاتے ہوئے کہا تھا۔

فلک نے اسے اپنے بارے میں بتایا۔

''اور آپ؟''

''مجھے تو کافی سال ہو گئے اپنی تعلیم مکمل کیے۔ اکنامکس میں ماسٹرز کیا ہے۔ سرامکس کی فیکٹری ہے میرے ڈیڈی کی وہیں ہوتا ہوں۔'' وہ آہستہ آہستہ اپنے بارے میں بتاتا گیا۔ پھر گفتگو کا سلسلہ طویل ہوتا گیا تھا۔

(فیوجی یاما) میں ہونے والا یہ لنچ پہلا اور آخری لنچ ثابت نہیں ہوا تھا۔ ان کی ملاقاتوں کی تعداد بڑھنے لگی تھی اور پھر اینڈ رزلٹ وہی ہوا تھا

جو فلک نے چاہا تھا۔ سلمان نے اسے پروپوز کر دیا اور اس نے ایک لمحہ کے تامل کے بغیر یہ پروپوزل قبول کر لیا۔ سلمان اسے پہلی ملاقات میں ہی دوسرے مردوں سے مختلف لگا تھا۔ فلک بیس سال کی تھی اور وہ اس سے دس سال بڑا تھا فلک کی طرح وہ نہ تو چھوٹی چھوٹی باتوں پر بھڑک اٹھتا تھا اور نہ ہی کسی بات پر فوراً اپنا ردعمل ظاہر کرتا تھا۔ وہ بہت سوبر اور ڈیسنٹ تھا۔ پرسکون انداز میں ٹھہر ٹھہر کر دھیمی آواز میں بات کیا کرتا تھا اور فلک کسی سحر زدہ معمول کی طرح اسے بات کرتے دیکھتی رہتی تھی۔ وہ کبھی بھی کسی کی بات اتنے انہماک سے نہیں سنتی تھی جس طرح وہ سلمان کو سنتی تھی۔

یہی وجہ تھی کہ سلمان کے پروپوز کرنے پر جیسے اس کی دلی مراد پوری ہو گئی تھی اسے پہلی بار اپنی خوش قسمتی پر یقین آیا تھا لیکن ابھی کچھ مشکلات باقی تھیں۔

گھر میں اس پروپوزل کا ذکر کرنے پر جیسے ایک ہنگامہ کھڑا ہو گیا تھا۔ شیر افگن کو اعتراض تھا کہ وہ اُن کی برادری کا نہیں ہے اور ویسے بھی وہ فلک سے دس سال بڑا تھا۔ ایک اور اعتراض انہیں یہ تھا کہ وہ بلاشبہ ایک ویل آف فیملی سے تعلق رکھتا تھا مگر وہ فیملی شیر افگن جلیل کی ٹکر کی نہیں تھی فلک کے لیے اگر یہ ساری باتیں بے معنی تھیں تو شیر افگن کے لیے یہی چیزیں اہمیت رکھتی تھیں۔ وہ اپنی اکلوتی بیٹی کے لیے داماد بھی ویسا ہی چاہتے تھے اور سلمان اس معیار پر پورا نہیں اترتا تھا۔ مگر فلک کی ضد کے آگے ان کی مخالفت زیادہ دیر ٹھہر نہیں سکی تھی۔ وہ اس کے رونے دھونے اور خاموشی کو برداشت نہیں کر سکے تھے اور انہوں نے سلمان کے رشتہ کو نہ چاہتے ہوئے بھی قبول کر لیا تھا۔

مگر شیر افگن کی ناپسندیدگی سلمان سے چھپی نہیں رہ سکتی تھی۔ منگنی کے فوراً بعد ان کے اختلافات ایک بار پھر ابھر کر سامنے آئے تھے جب شیر افگن نے یہ کوشش کی تھی کہ سلمان اپنی فیکٹری چھوڑ کر ان کے بزنس کو دیکھنا شروع کرے۔ انہوں نے یہ پیش کش فلک کے ذریعے کی تھی۔

''یعنی تمہارے فادر کو ایک ایسا داماد چاہئے جو ان کی فائلوں والا بریف کیس اٹھا کر ان کے پیچھے پیچھے چلے، سرونٹ کم سن ان لاء۔'' اس کا لہجہ طنزیہ تھا فلک کا چہرہ سرخ ہو گیا تھا۔

''تم کیسی باتیں کر رہے ہو سلمان؟ کیا میرے پاپا تمہیں نوکر بنا کر رکھیں گے۔ وہ تو صرف یہ چاہتے ہیں کہ تم ان کا بزنس سنبھالنا شروع کر دو ظاہر ہے ان کا کوئی بیٹا نہیں ہے اور میری شادی جس سے بھی ہوتی، اسے پاپا کا بزنس تو سنبھالنا ہی ہوتا۔'' اس نے وضاحت پیش کرنے کی کوشش کی تھی۔

''اور میری سرامکس کی فیکٹری کا کیا ہوگا؟'' اس نے کچھ دیر بعد فلک سے پوچھا تھا۔

''تم اپنے کسی بھائی کے سپرد کر سکتے ہو یا اپنی جگہ کوئی جنرل منیجر رکھ سکتے ہو۔'' فلک نے مشورہ دیا تھا۔ وہ کافی کے سپ لیتے ہوئے کچھ دیر تک اس کا چہرہ دیکھتا رہا۔ ''کچھ چیزیں ایسی ہیں جن کے بارے میں، میں نے تم سے بات ہی نہیں کی اور یہی غلطی کی ہے، میرا خیال ہے انگیجمنٹ سے پہلے ہی مجھے تم سے ان چیزوں کے بارے میں بات کر لینی چاہئے تھی۔'' اس کا لہجہ خاصا سرد تھا۔

فلک کچھ چونک گئی تھی۔

''مجھے شادی ایک لڑکی سے کرنی ہے۔ کوئی باس گھر لے کر نہیں آنا ہے۔ میرا خیال ہے میں اس طرح کا شوہر ثابت نہیں ہو سکتا جس طرح کا تمہیں یا تمہارے گھر والوں کو ضرورت ہے۔ اگر میرا اپنا بزنس نہ ہوتا تو میں تمہارے فادر کے بزنس کے بارے میں سوچتا لیکن اب میری اپنی

چاہتی تھی مگر امی اور باقی بہنیں آنے کے لیے تیار ہوگئی تھیں اور پھر وہ کسی صورت گھر پر نہیں رہ سکتی تھی۔ وہ لوگ تایا کے ساتھ ہی آ گئے تھے اور اب وہ یہاں بیٹھی ہوئی تھی اپنے اس عہد کے باوجود۔

رات دیر تک سب لوگ ڈھولک بجاتے رہے تھے۔ پھر آہستہ آہستہ سارے مہمان رخصت ہو گئے وہ بھی اوپر آ کر سو گئی تھی۔ صبح اس کی آنکھ دیر سے کھلی تھی۔ وہ منہ ہاتھ دھو کر نیچے آ گئی تھی۔ لاؤنج میں نبیلہ آنٹی بیٹھی ہوئی تھیں۔ وہ انہیں دیکھ کر ٹھٹک گئی تھی۔ وہ امی اور تائی کے ساتھ باتوں میں مصروف تھیں۔ وہ واپس اوپر بھاگ جانا چاہتی تھی۔ مگر انہوں نے اسے دیکھ لیا تھا۔

''آؤ موی! کیسی ہو؟ میں ابھی تمہاری امی سے تمہارا ہی پوچھ رہی تھی۔'' ان کے لہجے میں وہی نرمی تھی۔

وہ ان کے پاس چلی آئی۔ انہوں نے اسے گلے لگا کر اس کا ماتھا چوما تھا۔ وہ ان کے پاس بیٹھی ہوئی تھی جب فراز اندر آیا تھا۔

''ولید کا کیا بنا، اسے سیٹ مل گئی؟'' اس نے آتے ہی نبیلہ آنٹی سے پوچھا تھا۔

موی کا دل یک دم جیسے ٹھہر گیا۔ ''نہیں سیٹ کہاں ملی ہے کہہ رہا ہے اب پرسوں آؤں گا۔ صبح فون آیا تھا اچھی بھلی اس نے بکنگ کروائی ہوئی تھی ایک ہفتے پہلے کی فلائٹ میں، مگر تمہارے ماموں نے کسی کلائنٹ سے ملنے کے لیے کینیڈا بھجوا دیا ورنہ وہ کئی دن پہلے آ جاتا۔ اب میں تو دعا کر رہی ہوں کہ کم از کم پرسوں والی فلائٹ کو کچھ نہ ہو۔'' انہوں نے فراز سے کہا تھا۔

''تو وہ یہاں نہیں ہے، اچھا ہے وہ نہ ہی آئے، اس کی فلائٹ مس ہو جائے یا اس کی سیٹ کینسل ہو جائے۔ کاش میرا دوبارہ اس سے سامنا نہ ہو۔'' اس کے دل میں شدت سے خواہش ابھری تھی، وہ وہاں سے اٹھ گئی۔

وہ دو دن اس نے بڑے سکون سے گزارے۔ اس کا سامنا کرنے کا خوف اس کے دل سے ختم ہو گیا تھا۔ تیسرے دن صبح نو بجے وہ ناشتہ کرنے کے بعد کچن سے چائے کا کپ لے کر نکل رہی تھی۔ جب لاؤنج میں سے آنے والی ایک آواز نے اس کے قدموں کو روک دیا تھا۔ وہ کچن کے دروازے سے واپس کچن میں آ گئی تھی۔

''فلائٹ کچھ لیٹ ہو گئی تھی۔ اس لیے سات بجے یہاں پہنچا۔ ناشتہ کرنے کے بعد سویا نہیں، سیدھا یہیں آیا ہوں۔''

پورے ڈیڑھ سال بعد اس نے وہ آواز سنی تھی اور اس نے پہچاننے میں کوئی غلطی نہیں کی تھی۔ وہ اب قدرے آہستہ آواز میں ٹھہر ٹھہر کر بات کر رہا تھا۔ پہلے کی طرح بلند اور تیز تیز نہیں بول رہا تھا۔ اس نے چائے کا مگ ٹیبل پر رکھ دیا مگ سے اٹھتی ہوئی بھاپ کو اس نے ہاتھ سے محسوس کرنے کی کوشش کی تھی۔ لاؤنج میں سے آنے والی آوازیں اب کم ہو گئی تھیں شاید وہ اوپر گیا تھا۔ فری اور ثمین سے ملنے وہ کرسی کھینچ کر خاموشی سے بیٹھ گئی مہندی والی شام فری اور ثمین کی دوستوں اور کزنز کے ساتھ وہ بھی مہندی کی پلیٹ ہاتھ میں لیے نبیلہ آنٹی کے گھر داخل ہو رہی تھی۔ جب پورچ میں عثمان اور کچھ دوسرے لڑکوں کے ساتھ سفید شلوار قمیص میں ملبوس ولید کو اس نے دیکھا تھا۔ وہ مسکراتے ہوئے عثمان سے باتیں کر رہا تھا اور ساتھ ساتھ ان لوگوں پر نظر دوڑا رہا تھا۔ اس نے ابھی اسے نہیں دیکھا تھا، وہ باقی لڑکیوں سے پیچھے تھی حواس باختگی کے عالم میں اس نے ادھر ادھر دیکھا۔

''تم کچھ دیر کے لیے میری پلیٹ پکڑو، میں ابھی آتی ہوں۔''

اس نے اپنے ساتھ چلتی ہوئی ایک لڑکی سے کہا اور پھر واپس چلی گئی۔ واپس فری کے گھر آ کر وہ لان میں گئی اور دونوں گھروں کے درمیان باؤنڈری وال میں موجود چھوٹے سے لکڑی کے دروازے کا ہک اتار کر وہ نبیلہ آنٹی کے لان میں داخل ہوگئی۔ سامنے جانے کے بجائے وہ گھر کی عقبی سمت گئی اور پھر کچن کا عقبی دروازہ کھول کر اندر داخل ہوگئی تھی۔ کچن میں چند ملازم موجود تھے انہوں نے حیرانی سے اسے دیکھا تھا۔ مگر کچھ کہا نہیں تھا۔ وہ وہاں سے نکل کر ہال کی طرف آ گئی تھی۔ ہال سے ڈھولک اور گانے کی آوازیں آ رہی تھیں۔ اس نے ہال میں داخل ہونے سے پہلے دروازے میں رک کر ایک نظر اندر ڈالی تھی۔ ہال میں موجود لڑکوں میں وہ نہیں تھا۔ وہ اطمینان کی سانس لے کر اندر داخل ہوگئی۔ ثمین نے اسے دیکھتے ہی اشارہ کیا تھا۔ وہ اس کے پاس چلی گئی۔ ''تم کہاں چلی گئی تھی۔ میں تمہیں ہی تلاش کر رہی تھی۔''

''مجھے ایک کام یاد آ گیا تھا میں گھر گئی تھی۔'' ثمین نے کام کی نوعیت نہیں پوچھی تھی وہ بھی سب لڑکیوں کے ساتھ تالیاں بجانے لگی۔

''لڑکے کے بھائیوں کو بلاؤ۔ وہ کہاں فرار ہو گئے ہیں۔'' فری کی ایک دوست نے ایک گانا شروع کرنے سے پہلے کہا تھا۔ وہ تالیاں بجاتے بجاتے رُک گئی۔ وہ ایک بار پھر حواس باختہ ہوگئی تھی۔ پھر کوئی عثمان اور ولید کو اندر بلا لایا۔ ان کے اندر آتے ہی سیٹیوں اور نعروں سے ان کا استقبال ہوا تھا۔ اس نے سر جھکا لیا۔ لڑکیوں نے ایک بار پھر گیت گانے شروع کر دیے تھے۔ وہ باری باری لڑکے کے پورے خاندان کی مٹی پلید کر رہی تھیں۔ وہ سر جھکائے خاموشی سے تالیاں بجاتی رہی تھی۔ اس نے دیکھنے کی کوشش نہیں کی کہ وہ کہاں کھڑا تھا اور اس نے اسے دیکھا تھا یا نہیں آدھ گھنٹہ تک گانے گانے کے بعد کھانا کھانے کا اعلان ہوا۔ آہستہ آہستہ سب ہال سے نکلنے لگے تھے۔ پچھلے لان میں باربی کیو کا انتظام تھا اور اب باہر سے اسٹیریو پر گانوں کی آوازیں آنے لگیں۔

''مومی! واصف بھائی کا کمرہ دیکھنے چلتے ہیں۔'' عثمان کہہ رہا تھا۔ کچھ فلورل ارینجمنٹس کروائی ہیں۔ دیکھتے ہیں کیسا ہے کمرہ۔'' ثمین نے اچانک اس کے کان میں کہا تھا اس نے سر ہلا دیا۔

''سارہ! تم بھی چلو گی؟'' اس نے اپنی خالہ کی بیٹی سے پوچھا تھا۔

''ہاں کیوں نہیں''

''تو بس ٹھیک ہے، چلو خاموشی سے چلتے ہیں۔ پتا چل گیا تو سب پہنچ جائیں گے وہاں۔'' ثمین نے اٹھتے ہوئے سرگوشی میں کہا۔ وہ ان کے ساتھ چل پڑی، سیڑھیاں چڑھتے ہوئے ثمین کو یاد آیا۔

''کمرہ تو لاکڈ ہوگا۔ مومی تم ٹھہرو، میں اور سارہ واصف بھائی سے چابی لے کر آتے ہیں۔''

ثمین سارہ کو لے کر واپس اتر گئی۔ وہ اوپر چڑھنے لگی۔ واصف کے کمرے کے دروازے تک پہنچنے کے بعد اس نے غیر محسوس طور پر ناب گھمائی۔ دروازہ لاکڈ نہیں تھا۔

''ثمین فضول میں ہی نیچے گئی۔'' اس نے سوچا۔ پھر وہ کمرے میں داخل ہوگئی اسے حیرانی کا جھٹکا لگا تھا۔ کمرہ ویل ڈیکوریٹڈ تھا۔ مگر وہاں کوئی فلورل ارینجمنٹ نہیں تھی۔ اس نے کندھے جھٹکے تھے۔ وہ کسی طور پر بھی شادی والا کمرہ نہیں لگ رہا تھا۔ وہ ثمین کا انتظار کرنے لگی۔ پھر وہ اسٹڈی

کے دروازے تک آئی تھی اور اس نے اسٹڈی کا دروازہ کھول دیا۔ سب کچھ بالکل پہلے ہی کی طرح تھا۔ کتابیں اسٹڈی ٹیبل اور اس پر موجود کمپیوٹر مگر اب وہاں پڑی ہوئی چیزوں میں پہلے جیسی بے ترتیبی نہیں تھی۔ اس نے ایک گہرا سانس لے کر دروازہ بند کر دیا۔ ثمین ابھی تک نہیں آئی تھی اسے کچھ بے چینی ہونے لگی تھی۔

تب ہی اچانک کوئی دروازہ کھول کر اندر آ گیا۔ وہ ساکت ہو گئی۔ وہ ولید تھا اس کے پیچھے اس کا کوئی دوست تھا۔ اس نے اپنے پورے وجود میں ایک سنسنی سی محسوس کی تھی۔ وہ کچھ کہے بغیر اس پر نظریں جمائے دروازے کے ہینڈل پر ہاتھ رکھے ہوا تھا۔

''یہ واصف کا کمرہ نہیں ہے۔'' بہت سرد آواز میں اس سے کہا گیا تھا وہ سن ہو گئی تھی۔

''یہ واصف بھائی کا کمرہ ہے۔'' اس نے اپنی بات پہ زور دینے کی کوشش کی تھی۔

''نہیں یہ واصف کا نہیں میرا کمرہ ہے۔'' اس بار اسے اپنے پیروں تلے سے زمین سرکتی محسوس ہوئی تھی۔

''مگر یہ اسٹڈی تو'' اس نے بے یقینی سے ہاتھ سے اسٹڈی کی طرف اشارہ کیا تھا۔

''یہ میری اسٹڈی ہے۔ واصف کا کمرہ اگلے کمرے کے ساتھ ہے۔'' اس نے ایک نظر اسٹڈی کے دروازے پر ڈالی اور پھر سر جھکا کر غیر متوازن قدموں سے کمرے سے نکل گئی تھی۔ ولید نے کمرے کا دروازہ بند کر دیا۔ وہ چند لمحے باہر دروازے کو دیکھتی رہی۔ پھر وہ آہستہ آہستہ آگے بڑھ گئی تھی۔ ایک کمرے کا دروازہ کھلا ہوا تھا ثمین اور سائرہ اندر کھڑی تھیں۔

''تم کہاں تھیں؟ کب سے انتظار کر رہے ہیں تمہارا۔ ذرا دیکھو اچھا ڈیکوریٹ کیا گیا ہے۔''

اس نے مومی پر نظر پڑتے ہی کہا تھا۔ وہ کہیں اور پہنچی ہوئی تھی اسے یاد تھا، وہ ہمیشہ اسی اسٹڈی میں جایا کرتی تھی جہاں وہ کچھ دیر پہلے گئی۔ مگر واصف کا کمرہ اور اسٹڈی یہ تھے وہ کمرے میں کچھ بھی نہیں دیکھ پا رہی تھی۔ اس کا ذہن الجھا ہوا تھا۔ ثمین اور سائرہ کمرے میں چل پھر رہی تھیں۔

''چلو اب نیچے چلتے ہیں۔'' ثمین نے کچھ دیر بعد کہا۔

''ابھی کھانا بھی کھانا ہے اور تم ایک بات یاد رکھو خبردار تم لوگوں نے اب کوئی گانا ولید کے خلاف گایا یا کسی میں اس کا ذکر کیا۔ میں نے پہلے برداشت کر لیا اب نہیں کروں گی۔ عثمان کو بے شک گھسیٹو مگر ولید کو کچھ مت کہنا۔''

دروزے سے نکلتے ہوئے ثمین نے سائرہ سے کہا تھا۔ اس نے جواباً قہقہہ لگایا۔ ''بڑی پرواہ ہے اپنے منگیتر کی۔ تم یوں بات کر رہی ہو جیسے ہمارا تو کوئی رشتہ ہی نہیں رہ گیا۔ اس سے تمہاری نسبت طے ہونے کے بعد۔'' وہ ان دونوں کے پیچھے چل رہی تھی، ایک لمحہ کے لیے وہ ٹھٹک گئی تھی آج انکشافات کا دن تھا۔

''ثمین اور ولید۔'' اس نے زیر لب کہا تھا۔

''مگر یہ کیسے ہو سکتا ہے، وہ تو؟'' ثمین اور سائرہ سیڑھیاں اترتی گئیں تھیں۔ وہ ان سے پیچھے رہ گئی۔ اس کی کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔ تھکے تھکے قدموں سے وہ سیڑھیاں اترتی گئی۔

''یار! تمہیں پتا نہیں ممی کتنی پابندیاں لگاتی ہیں اور کیسی کیسی پابندیاں لگاتی ہیں۔ بعض دفعہ مجھے لگتا ہے، میں لڑکا نہیں لڑکی ہوں۔ سوتیلا ہونا بھی بڑا عذاب ہے۔ سوتیلے ہونے سے بہتر مر جانا ہے۔'' اندر سے آنیوالی آواز نے اس کے قدم روک دیئے۔

''ہر وقت ہدایات دیتی رہتی ہیں۔ یہ کرو یہ نہ کرو یہاں جاؤ وہاں مت جاؤ، ہر بات میں نکتہ چینی کرتی رہتی ہیں۔ باقی دو میں انہیں کوئی خامی نظر نہیں آتی اور مجھ میں بھولے سے بھی کوئی خوبی نظر نہیں آتی۔ میں تو تنگ آ گیا ہوں اس زندگی سے۔''

اس نے ایک گہری سانس لی۔ وہ جو کوئی بھی تھا۔ مسلسل بول رہا تھا اس نے پیر سے دروازے پر ہلکی سی ٹھوکر لگائی پھر اس عمل کو دو تین بار دہرایا۔ اندر یک دم خاموشی چھا گئی۔

''یہ تمہارے گھر میں دستک دے کر اندر آنے والا کون پیدا ہو گیا ہے؟'' ٹرے کو دونوں ہاتھوں میں تھامے دائیں ہاتھ کی دو انگلیوں سے ہینڈل گھما کر اندر داخل ہوتے اس نے پھر وہی حیرت بھری آواز سنی تھی۔ سر اٹھا کر اس نے پہلی بار بولنے والے کو دیکھا۔ بلیک جینز اور شرٹ میں ملبوس وہ جوگرز سمیت صوفے پر لیٹا ہوا تھا۔ اسے دیکھ کر تیزی سے اٹھ کر بیٹھ گیا تھا فراز گلے میں تولیہ لٹکائے واش روم سے نکلا۔

''آؤ یہ چائے ٹیبل پر رکھ دو ولید! یہ مومنہ ہے۔ بلال چچا کی بڑی بیٹی یہاں رہنے کے لیے آئی ہوئی ہے اور موی! یہ ولید ہے ارمغان ماموں کا بیٹا ہے۔ یہ ساتھ والا گھر ان ہی کا ہے یہاں آتا جاتا رہتا ہے۔ یہ جب بھی یہاں آئے چائے لے آیا کرو پوچھے بغیر کیونکہ یہ چائے پیئے بغیر نہیں جاتا اور بہت مائنڈ کرتا ہے اگر اس سے چائے پانی کا نہ پوچھا جائے کیونکہ اس کا خیال ہے۔ مسلمان وہ ہے جو دوسرے مسلمان کو دیکھتے ہی جو کچھ اس کے گھر میں ہے، لا کر رکھ دے اور مجھے تو یہ مسلمان بھی نہیں مومن سمجھتا ہے اور اس کے بقول مومن کی ذمہ داریاں اور بھی بڑھ جاتی ہیں۔''

فراز تیزی سے اس کا تعارف کروا کر چہرے پر آفٹر شیو لوشن لگاتا ہوا دوبارہ واش روم میں گھس گیا۔ وہ کچھ ہونق سی بنی وہیں کھڑی رہی اسے اس قسم کے تعارف کی امید نہیں تھی۔

''پلیز یہ ٹرے تو رکھ دیں۔ مجھے صبح سے کسی نے کھانے کے لیے کچھ نہیں دیا۔ بہت بھوک لگی ہوئی ہے مجھے۔''

وہ اس کے جملے پر چونکی تھی اور اس نے ٹرے ٹیبل پر اس کے سامنے رکھ دی۔ کمرے میں آنے سے پہلے وہ اس کو جس بے چارگی کی حالت میں دیکھنے کی متوقع تھی وہ ویسا نہیں تھا۔ اس کے چہرے پر کہیں اس بے چارگی کا اظہار نہیں ہو رہا تھا۔ جیسا اس کی آواز سے ہو رہا تھا۔ اس کی شرٹ پر سلوٹیں پڑی ہوئی تھیں اور اس کے جاگرز بھی خاصی بوسیدہ حالت میں تھے اس نے چند لمحوں میں اس کا جائزہ لے لیا تھا۔ وہ اب ناشتہ کرنے میں مصروف تھا۔ موی دبے قدموں کمرے سے باہر آ گئی۔ اس کا ذہن مسلسل ولید میں الجھا ہوا تھا۔ گھر میں مکمل خاموشی تھی۔ چھٹی کے دن کوئی بھی اتنی جلدی نہیں اٹھتا تھا۔ عام دنوں میں بھی وہاں آٹھ ساڑھے آٹھ سے پہلے کوئی بیدار نہیں ہوتا تھا۔ صرف وہ تھی جو یہاں آنے کے بعد صبح فجر کی نماز پڑھنے کے بعد بلا مقصد گھر میں پھرتی رہتی۔ آج بھی وہ اسی طرح لاؤنج میں آ کر بیٹھی ہوئی تھی جب فراز وہاں آیا تھا۔

''موی! ذرا دو آدمیوں کے لیے ناشتہ تو بنا دو، مجھے میچ کھیلنے جانا ہے۔ پلیز جلدی کرنا اور میرے کمرے میں دے جانا۔'' وہ اسے ہدایات دیتا ہوا تیزی سے غائب ہو گیا تھا۔

وہ پہلے تو اسے اتنی صبح دیکھ کر حیران ہوئی تھی۔ وہ عام طور پر آفس جانے سے صرف پندرہ منٹ پہلے اٹھتا تھا اور آج وہ صبح سویرے ہی باہر لان کا ایک چکر لگا آیا تھا۔ تب اسے اندازہ نہیں ہوا تھا کہ اس کے کمرے میں کوئی اور بھی ہے لیکن شاید وہ صبح اسے لینے کے لیے باہر نکلا تھا۔ اسے یاد آیا تھا۔ گھر کے اردگرد پھیلا ہوا وسیع لان تائی کے بھائی کے لان سے متصل تھا۔ درمیان میں ایک چھوٹی سی دیوار تھی اور اس دیوار میں لکڑی کا ایک چھوٹا سا دروازہ تھا دونوں گھروں میں زیادہ آنا جانا اسی دروازے سے ہوتا تھا کیونکہ بیرونی گیٹ سے جانے میں زیادہ وقت لگتا تھا۔ تایا کو اس گھر میں شفٹ ہوئے ایک سال ہی ہوا تھا اور جب سے وہ یہاں منتقل ہوئے تھے اس نے پہلی بار دیکھا تھا۔ مگر فراز کا انداز بتا رہا تھا کہ اس کا وہاں کافی آنا جانا تھا۔ وہ قدرے حیران ہو کر ناشتہ بناتی رہی۔

''دو آدمیوں کے لیے ناشتہ؟ کیا فراز بھائی دو آدمیوں کا ناشتہ کر کے میچ کھیلنے جائیں گے؟''

ناشتہ بناتے ہوئے اس کا ذہن اسی سوال میں اٹکا رہا۔ مگر کمرے سے آتی ہوئی آواز سن کر اس کی یہ حیرانی دور ہو گئی تھی۔

''تو فراز بھائی کے کوئی دوست آئے ہیں۔'' اس نے سوچا۔ ''پتا نہیں مجھے اندر ان کے سامنے جانا چاہیے یا نہیں مگر فراز بھائی نے کہا تھا کہ میں کمرے میں آ جاؤں۔'' اسے یاد آیا۔

اسے یہاں آئے دو دن ہوئے تھے اور وہ تایا کے گھر کا ماحول دیکھ کر حیران رہ گئی تھی۔ ان کے مقابلے میں تایا کا گھرانا بہت آزاد خیال تھا۔ دو دن سے وہ کئی لوگوں کو یہاں آتے جاتے دیکھ رہی تھی اور ہر ایک اسی طرح یہاں آتا تھا جیسے وہ بہت عرصے سے وہاں آ رہا ہو۔ اسے کچھ الجھن ہو رہی تھی مگر وہ جانتی تھی اسے اب وہیں رہنا تھا اور الجھن...... وہ سب کچھ ذہن سے جھٹک دینا چاہتی تھی۔ وہ کمرے سے باہر آنے کے بعد دوبارہ لاؤنج میں آ گئی۔

''مجھے صبح سے کسی نے کھانے کے لیے کچھ نہیں دیا۔ مجھے بہت بھوک لگی ہے۔'' ایک آواز اس کے کانوں میں دوبارہ لہرائی اس کا دل یک دم جیسے کسی نے مٹھی میں لے لیا تھا۔

''سوتیلے ہونے سے مر جانا زیادہ بہتر ہے۔'' کسی نے پھر کہا تھا اسے یاد آیا جب وہ اپنے ننھیال سے پہلی بار اپنے گھر آئی تھی تو کئی دنوں تک وہ بھی اپنے اندر اتنی ہمت پیدا نہیں کر پائی تھی کہ اپنی امی سے کھانے کے لیے کچھ مانگ لے۔ وہ کھانے کے وقت بھی خاموشی سے ایک کونے میں بیٹھی امی کے بلانے کا انتظار کرتی رہتی اور بعض دفعہ وہ انتظار ہی کرتی رہ جاتی۔ امی کو اسے بلانا یاد ہی نہیں رہتا تھا یا پھر شاید اور جب اسے کھانے کی ٹیبل پر بلایا بھی جاتا تھا تو وہ وہاں بہت سہمی ہوئی بہت محتاط رہتی جو امی اس کی پلیٹ میں ڈال دیتیں، وہ اسی سے پیٹ بھر لیتی۔ دوبارہ کوئی چیز مانگنے کا حوصلہ اس میں نہیں ہوتا تھا۔ پھر آہستہ آہستہ اس کی جھجک ختم ہونے لگی تھی۔ وہ بھوک لگنے پر امی سے کھانے کے لیے کچھ نہ کچھ مانگ لیا کرتی تھی۔ امی کچھ کہے بغیر ایک خاموش نظر کے ساتھ اس کی ضرورت پوری کر دیا کرتی تھیں موی کو وہ خاموش نظر کبھی اچھی نہیں لگی تھی۔ پھر جب بڑی ہوتی گئی تو کھانا پکانے اور سرو کرنے کی ذمہ داری خود بخود ہی اس کے کندھوں پر آ گئی۔ تب بھی وہ منتظر ہی رہتی تھی کہ کبھی امی اسے اپنے دوسرے بچوں کی طرح اصرار کر کے کھانا کھلائیں اس سے کہیں کہ وہ فلاں چیز بھی کھائے کیونکہ یہ اس کے لیے اچھا ہوگا مگر ایسا موقع کبھی نہیں آیا تھا۔ امی کے پاس اس

کے لیے اتنی فرصت ہی نہیں ہوتی تھی یا پھر شاید۔ وہ آہستہ آہستہ اپنے کھانے کے بارے میں لاپرواہ ہوتی گئی تھی۔ کیا کھانا، ہے، کس وقت کھانا ہے؟ اس کے بارے میں اس نے کبھی نہیں سوچا تھا۔ یہ سوچنے کی ضرورت ہی کبھی نہیں پڑی اور آج جب ولید نے یہ سب کہا تھا تو اسے بہت کچھ یاد آ گیا تھا۔ اسے اس سے بے پناہ ہمدردی محسوس ہو رہی تھی۔

''فراز بھائی نے کہا تھا کہ وہ ارمغان ماموں کا بیٹا ہے تو کیا اس کی امی کی بھی ڈیتھ ہو چکی ہے اور اگر امی کی ڈیتھ نہیں ہوئی تو پھر وہ یہاں کیوں ہے اپنی امی کے پاس کیوں نہیں چلا جاتا۔ اس کی باتوں سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ خوش نہیں ہے یہاں اپنی سوتیلی امی کے پاس رہ کر، وہ تو مرد ہے۔ وہ تو مجبور نہیں ہے پھر وہ گھر چھوڑ کر کہیں چلا کیوں نہیں جاتا۔ ایسے لوگوں کے ساتھ کیوں رہ رہا ہے؟''

اس کے ذہن میں بار بار سوال آ رہے تھے اور ان سوالوں کے ساتھ ولید کے ابو اور امی کی ہولناک شکلیں بھی نظر آ رہی تھیں۔ کرسی کی پشت سے ٹیک لگائے اچانک اس کی نظر وال کلاک پر پڑی اس وقت چھ بج رہے تھے۔

''مجھے صبح سے کسی نے کچھ کھانے کے لیے نہیں دیا بہت بھوک لگی ہے مجھے۔'' اسے ایک بار پھر اس کی بات یاد آ ئی تھی۔

''صبح سے مگر وہ تو شاید یہاں ساڑھے پانچ بجے آ گیا تھا پھر صبح سے کسی نے۔'' وہ کچھ سمجھ نہیں پائی تھی۔ بہت دیر تک وہ وہیں لاؤنج میں بیٹھی کچھ سوچتی رہی۔

شام کو وہ فری کے ساتھ لان میں بیٹھی ہوئی تھی جب وہ فراز بھائی کے ساتھ آیا تھا۔ فری کو لان میں دیکھ کر وہ سیدھا وہیں آئے تھے۔

''یہاں تو عیش ہو رہے ہیں بھئی۔ چائے چل رہی ہے۔'' فراز نے پاس آتے ہی کہا تھا۔

''آپ بھی عیش کرلیں۔ میں دو کپ اور منگوا لیتی ہوں۔'' فری نے پودوں کو پانی دیتے ہوئے ملازم کو بلایا تھا۔

''کیا بنا آپ کے میچ کا؟ آج تو صبح ہی چلے گئے تھے۔'' ملازم کے جانے کے بعد فری نے پوچھا تھا۔

''کیا بننا تھا۔ بھئی پچھلی دفعہ وہ جیت گئے تھے، اس دفعہ ہم ہار گئے۔'' ولید نے پلیٹ سے بسکٹ اٹھاتے ہوئے کہا۔

''اور پھر بھی تم لوگ ہر ہفتہ میچ کھیلنے جاتے ہو۔'' فری نے طنزیہ لہجے میں کہا تھا۔

''ویسے بھی ہم جیتنے تھوڑی جاتے ہیں۔ ہم تو کھیلنے کے لیے جاتے ہیں۔ انجوائے منٹ کے لیے۔'' اس بار فراز نے کہا تھا۔

''ہاں دوسری ٹیم کی انجوائے منٹ کے لیے کیپ اٹ اپ۔''

فری نے کیوٹکس ایک دفعہ پھر سنبھال لی تھی۔ ملازم نے کپ لا کر ٹیبل پر رکھ دیئے۔ مومی نے اپنا کپ ٹیبل پر رکھ دیا اور ان دونوں کے لیے چائے بنانے کے لیے کپ اٹھایا تھا، جب فراز نے اسے روک دیا۔

''ڈونٹ بی سو فارمل مومی! یہاں یہ سب کچھ نہیں چلتا۔ تم اپنی چائے پیو ہم اپنے خود بنا لیں گے۔'' اس نے کچھ جھینپ کر اپنا کپ اٹھا لیا۔

''ہاں، ان لوگوں کو مینرز آتے ہیں نہ ہی اب یہ سیکھنے کے قابل رہے ہیں۔ اب تو جہاں ہیں جیسے ہیں کی بنیاد پر انہیں ٹریٹ کرنا چاہیے۔''

فری نے کیوٹکس ناخنوں پر لگاتے ہوئے کہا تھا۔

''اور تم ولید! تم ذرا اپنا حال دیکھو۔ بڑا شوق ہے تمہیں میچز کھیلنے اور کرکٹر بننے کا اور تمہیں اتنی سمجھ نہیں ہے کہ کٹ میں میچ کھیلنے جایا کرو۔ ایسے ہی چلے جاتے ہو منہ اٹھا کر۔ حلیہ دیکھو ذرا اپنا لگتا ہے باہر کسی سڑک پر جھاڑو دے کر آئے ہو۔'' اب فری اسے ڈانٹ رہی تھی۔

مومی نے ایک نظر اس پر دوڑائی۔ اس کے کپڑے واقعی گرد سے اٹے ہوئے تھے۔ بالوں پر بھی اچھی خاصی دھول نظر آ رہی تھی اور پسینے اور مٹی نے مل کر اس کے چہرے پر بھی ٹھیک ٹھاک میک اپ کر دیا تھا۔ فراز کا حلیہ اس سے بہت بہتر تھا۔ ولید پر فری کے تبصرے کا کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔ وہ اسی طرح پرسکون انداز میں چائے اور بسکٹ کھاتا رہا۔

''جس دن میرا پرائز بانڈ نکلے گا، اس دن میں کٹ خرید لوں گا۔ بہرحال مشورہ نوٹ کر لیا ہے۔''

''کٹ خریدنے کے لیے تمہیں کون سے خزانے کی ضرورت ہے۔ مہنگی نہیں تو سستی سہی، چار پانچ ہزار کی تو بات ہے ویسے تو تم۔''

ولید نے ایک چیخ کے ساتھ اس کی بات کاٹی تھی۔

''چار پانچ ہزار اور یہ چار پانچ ہزار آئیں گے کہاں سے؟ تم جانتی ہو، میں ابھی ایک ایک روپے کے لیے ترستا ہوں۔ میرے پاس چار پانچ ہزار ہوں تو میں کٹ کے بجائے ایک اچھا سوٹ نہ لے لوں۔ دو چار سستی شرٹس نہ لے لوں۔ ایک عدد جینز یا ایک اچھا ہیئر برش نہ لے لوں۔ کیسے منہ اٹھا کر کہہ دیا ہے تم نے کہ صرف چار پانچ ہزار کی تو بات ہے۔'' اس کی آواز میں مومی کو خفگی محسوس ہوئی تھی مگر فری پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔

''معاف کرو بابا! میں بھول گئی تھی کہ دنیا میں ایک واحد غریب تم ہی تو رہ گئے ہو۔ جس کے پاس کچھ نہیں ہے۔ بہر حال آنٹی ٹیرس پر کھڑی اشارے کر رہی ہیں۔ میرا خیال ہے۔ تمہیں بلا رہی ہیں۔ صبح سے غائب ہو اب ذرا جا کر وضاحتیں پیش کرو۔''

فری نے بات کرتے کرتے سامنے اشارہ کیا تھا۔ ولید نے فوراً پلٹ کر دیکھا پھر کھڑا ہو گیا مومی نے بھی مڑ کر دیکھا تھا۔ ولید کے گھر کے ٹیرس پر ایک عورت کھڑی تھی۔ ولید کو کھڑے ہوتے دیکھ کر وہ وہاں سے غائب ہو گئی تھی۔

''اب تو بھی اٹھ جا فراز اور میرے ساتھ چل کر اس رسوائی کو اپنی آنکھوں سے دیکھ جو مستقبل کے اسٹار بیٹسمین کو اپنی سوتیلی ماں کے ہاتھوں برداشت کرنی پڑے گی۔'' اس نے فراز کو کندھے سے کھینچا تھا۔ مومی نے اس کے چہرے پر نظر ڈالی وہ بہت سنجیدہ نظر آ رہا تھا۔

''شرم کرو ولید! تم بات کیسے کرتے ہو؟'' فری نے اسے گھورا تھا مگر اس پر اثر نہیں ہوا تھا۔

''کیوں سچ نہ کہوں کیا۔ کیا رسوا نہیں کرتیں ممی جوتے مارتی ہیں سو الگ۔ اب جاتے ہی لمبے چوڑے سوال ہوں گے۔ کہاں گئے تھے؟ کس سے پوچھ کر گئے تھے؟ اتنی دیر کہاں لگائی؟ واپس آنے کی کیا ضرورت تھی؟ انہی دوستوں کے پاس کیوں نہیں رہ گیا جن کے پاس گیا تھا؟ اٹھ فراز! اب میرے ساتھ چل کر ذرا جھوٹ بھی بول، تیری ضد پر ہی صبح کھڑکی کے راستے نکل کر آیا تھا۔ اب تو ساتھ چل کر بتا کہ زندگی کے رہنما اصولوں پر کون سا سیمینار اٹینڈ کر کے آئے ہیں۔''

وہ فراز کو بازو سے کھینچتا ہوا لے گیا تھا۔ فری مسکرا رہی تھی۔ مومی انہیں جاتے ہوئے دیکھتی رہی۔

''ان کی امی سوتیلی ہیں؟'' اس نے کچھ دیر بعد فری سے پوچھا تھا۔ وہ ایک بار پھر کیوٹیکس لگانے میں مصروف ہو چکی تھی۔

''ان کی؟ اچھا اس ولید کی۔ ہاں اس کی امی سوتیلی ہیں۔'' وہ مومی کے سوال پر کچھ چونکی تھی پھر اس نے کہا تھا۔

''ڈیتھ ہو گئی ہے ان کی امی کی؟'' اس نے آہستہ آواز میں پوچھا تھا۔ ''نہیں بھئی ڈیتھ کہاں؟ اصل میں یہ ارمغان ماموں کی دوسری بیوی کا بیٹا ہے۔ اس کی امی کسی بنک میں منیجر تھیں۔ ارمغان ماموں کا کافی آنا جانا تھا۔ وہاں سنا ہے وہ کافی خوبصورت تھیں۔ یہ ولید بھی تو ان ہی کی طرح ہے۔ ماموں کو محبت ہو گئی تھی ان سے۔ پہلے سے شادی شدہ تھے انہوں نے دوسری شادی چھپ کر کی، شروع میں تو نبیلہ آنٹی کو پتا ہی نہیں چلا پھر بعد میں جب پتا چلا تو انہوں نے بڑا ہنگامہ کیا مگر ارمغان ماموں نے دوسری بیوی کو طلاق دینے سے انکار کر دیا۔ نبیلہ آنٹی کے تب دو بچے تھے۔ ظاہر ہے، وہ گھر چھوڑ کر تو نہیں جا سکتی تھیں۔ اس لئے بے چاری رو دھو کر چپ ہو گئیں۔ تین سال تک ماموں کی دوسری شادی چلتی رہی پھر پتہ نہیں کیا وجہ ہوئی۔ لیکن ان کی دوسری بیوی نے طلاق کا مطالبہ کر دیا۔ ماموں نے ان کا یہ مطالبہ پورا کر دیا۔ ولید شروع میں اپنی ماں کے پاس ہی تھا۔ ماموں نے اسے لینے کی کوشش نہیں کی پھر کچھ عرصہ کے بعد اس کی امی نے دوسری شادی کر لی اور ولید کو ماموں کے پاس بھیج دیا تب تین سال کا تھا یہ۔ تب سے اب تک یہیں ہے ماموں کے پاس۔'' فری آہستہ آہستہ اسے تفصیل بتاتی گئی۔

''اپنی امی کے پاس نہیں جاتے یہ؟'' اسے ولید سے ہمدردی محسوس ہو رہی تھی۔

امی کے پاس کیسے جا سکتا ہے۔ وہ تو امریکہ میں ہیں۔ ان کے اپنے ہیں۔ پاکستان تو شاید وہ بہت کم ہی آتی ہیں اور انہوں نے کبھی ولید

سے رابطہ کرنے کی کوشش ہی نہیں کی۔ کریں بھی تو ولید تو مشکل سے ہی جائے گا اور وہ اگر جانے پر تیار ہو بھی جائے تو نبیلہ آنٹی تو اسے مار ہی دیں۔ وہ تو کبھی اس کے۔''

''فری بی بی! آپ کا فون آیا ہے۔'' ملازم نے آکر اسے اطلاع دی تھی۔

''میرا فون۔ اچھا بھئی میں اندر جا رہی ہوں۔'' وہ اپنی بات ادھوری چھوڑ کر کیو ٹکس اٹھا کر اندر چلی گئی تھی۔ وہ گم صم سی وہیں بیٹھی رہی۔

''اور اس کی سوتیلی امی اسے بخشنے پر تیار کیسے ہوں گی؟ اس کی امی کی وجہ سے ان کی ازدواجی زندگی تباہ ہوتے ہوتے رہ گئی اور ولید کو وہ اس عورت کی نشانی سمجھتی ہوں گی جس نے ان کے شوہر پر ڈورے ڈالے اور ان کا گھر تباہ کرنے کی کوشش کی۔ مگر اس میں ولید کا کیا قصور ہے۔ وہ تو بے گناہ ہے وہ تو پہلے سے ہی مظلوم ہے۔ کیا اس کا دل نہیں چاہتا ہوگا کہ وہ اپنی امی سے ملے۔ ان کے پاس رہے مگر اس کی امی اس سے کوئی رابطہ نہیں رکھتیں۔ کیا اسے اس بات سے تکلیف نہیں ہوتی ہوگی اور اس کی سوتیلی امی یہ باتیں سمجھتی ہی نہیں۔ اسے تنگ کرنے سے کیا ہوگا لوگ ماں باپ کی سزا اولاد کو دینے کی کوشش کیوں کرتے ہیں اور ولید کے ابو، وہ کیوں ان کو ایسی باتوں سے نہیں روکتے۔ نبیلہ آنٹی کا نہ سہی مگر ان کا تو وہ سگا بیٹا ہے پھر ان کو اس کی پرواہ کیوں نہیں ہے۔'' وہ سوچنے لگی تھی۔

''اور مجھے لگتا تھا دنیا میں سب کچھ صرف میرے ساتھ ہی ہوا ہے باقی ساری دنیا تو بہت خوش ہے۔''

اس کی امی بھی اس کی پیدائش کے ایک سال بعد ایک حادثے میں وفات پا گئیں تھیں۔ اس کے ابو نے امی کی وفات کے آٹھ ماہ بعد دوسری شادی کر لی تھی۔ مومنہ کو نانی نے اپنے پاس ہی رکھا۔ وہ اس سے بہت محبت کرتی تھیں۔ ابو نے بھی دوسری شادی کے بعد اسے لینے پر اصرار نہیں کیا۔ کیونکہ تب وہ بہت چھوٹی تھی اور ان کا خیال تھا کہ مومنہ ننھیال میں ایڈجسٹ ہو چکی ہے۔ اس لئے وہ اسے ڈسٹرب کرنا نہیں چاہتے تھے۔ وہ نانی کے پاس ہی رہی پھر نانی کی وفات ہو گئی۔ ایک دفعہ پھر ماموؤں کے ساتھ اس کے باپ کی میٹنگ ہوئی تھی اور آخر میں طے پایا تھا کہ وہ اپنے باپ کے پاس چلی جائے کیونکہ اسے مستقل طور پر رکھنے پر کوئی تیار نہیں تھا حالانکہ مومنہ کا خیال تھا کہ اس نے کبھی کسی کو تنگ نہیں کیا وہ ایک بہت بے ضرر سی مخلوق تھی۔ خاموش، فرمانبردار، تعاون کرنے والی۔ پھر بھی اس کے لئے ننھیال میں جگہ نہیں بن پائی۔

''دیکھو، تمہاری امی بہت اچھی ہیں۔ بہت پیار کرنے والی ہیں۔ تم انہیں بالکل تنگ مت کرنا۔ ان کی ہر بات ماننا پھر وہ تم سے بھی بہت پیار کریں گی۔ تم سب سے بڑی ہو۔ اس لیے چھوٹے بہن بھائیوں کا خیال رکھنا بھی تمہاری ذمہ داری ہے۔ تم تو بہت سمجھدار ہونا۔''

اسے ابھی تک یاد تھا پہلی بار ننھیال سے اپنے گھر لے جاتے ہوئے ابو سارا راستہ اسے سمجھاتے رہے تھے کہ اسے گھر میں کس طرح رہنا ہے کس طرح بات کرنا ہے کس طرح چلنا ہے۔ دوسروں کے ساتھ کیسے پیش آنا ہے۔ وہ ان کی ہر بات پر سر ہلاتی گئی۔ اس کے لئے یہ سب کچھ مشکل نہیں تھا۔ اس کی تربیت تو ننھیال میں نانی پہلے ہی اسے دے چکی تھیں۔ دس سال وہ ننھیال میں اسی تابعداری اور خاموشی کے ساتھ رہی تھی جس کی تلقین اس کے ابو اسے کر رہے تھے۔ گھر پہنچنے پر گاڑی سے اترنے کے بعد ابو نے اس کا ہاتھ اور بیگ پکڑ لیا تھا اور پھر اندر لے گئے تھے۔ وہاں پہلی بار اس نے اپنی ماں سے ملاقات کی تھی۔

''یہ مومنہ ہے ثمینہ! امی کو سلام کرو مومی۔'' اس کے ابو نے ایک عورت سے اس کا تعارف کروایا تھا۔ اس نے گھٹی گھٹی آواز میں سلام کیا تھا۔ ایک پھیکی سی مسکراہٹ اس عورت کے چہرے پر نمودار ہوئی۔ اس کے سلام کا جواب دینے کے بعد اس نے مومنہ کے سر پر ہاتھ پھیرا تھا۔

''بلال! آپ کپڑے چینج کرلیں۔ میں چائے لاتی ہوں۔''

وہ عورت پھر فوراً اس کے ابو کی طرف متوجہ ہوگئی تھی۔ اس کے ابو نے اس کا بیگ وہیں رکھ دیا اور پھر خود ایک دوسرے کمرے میں چلے گئے۔ اس کی امی بھی ان کے پیچھے چلی گئی تھیں۔ مومنہ خاموشی سے اپنے بیگ کو پکڑ کر ایک کرسی پر بیٹھ گئی۔ اس کی امی چند منٹ بعد دوبارہ نمودار ہوئی تھیں اور ایک نظر اس پر ڈالتے ہوئے ایک دوسرے کمرے میں غائب ہوگئی تھیں۔ مومنہ کو بعد میں پتا چلا کہ وہ کچن ہے۔ پندرہ منٹ بعد اس کے ابو دوبارہ آئے تھے۔

''آؤ تمہیں تمہارا کمرہ دکھادوں مومنہ۔''

انہوں نے ایک بار پھر بیگ اس کے ہاتھ سے لے لیا تھا۔ پھر وہ اسے ایک کمرے میں لائے تھے جہاں پہلے ہی دو بستر لگے ہوئے تھے۔

''یہاں تمہاری بہنیں رہتی ہیں۔ تم بھی یہیں رہوگی۔ ابھی تھوڑی دیر بعد تمہاری امی تمہارا بستر بھی یہاں لگادیں گی۔''

انہوں نے اس کا بیگ ایک کونے میں رکھتے ہوئے کہا اس رات وہ سو نہیں پائی تھی۔ اسے ہمیشہ سے نانی کے ساتھ سونے کی عادت تھی۔ نانی کی وفات کے بعد وہ اپنے بڑے ماموں کی بیٹیوں کے پاس سوتی رہی تھی اور اب یہاں وہ خود کو بالکل اکیلا محسوس کررہی تھی۔ اس کی دونوں بہنیں اس کے پاس نہیں آرہی تھیں نہ ہی اس سے بات کرتی تھیں اور مومنہ کے لئے کسی سے خود بات کرنا تو ہمیشہ سے ہی مشکل تھا اور پھر یہ صرف اس رات پر منحصر نہیں تھا۔ اگلے بارہ سال بھی وہ اس گھر میں اسی طرح گم صم رہی تھی۔

وہ کبھی بھی اس گھر کو اپنا گھر نہیں سمجھ سکی تھی۔ وہ بار بار اپنے ننھیال جانا چاہتی تھی۔ مگر وہاں بھی چند دن رہنے کے بعد واپس آجاتی اور پھر اگلے کئی ہفتے اپنے گردوپیش سے بے خبر رہتی۔ اس نے ابو کو اپنے رویے سے کوئی شکایت نہیں ہونے دی تھی۔ وہ وہاں بالکل ویسے ہی رہتی تھی جیسے وہ چاہتے تھے۔ فرمانبردار، خاموش اور تعاون کرنے والی لیکن جو فاصلہ اس نے پہلے ہی دن اپنے اور امی کے درمیان محسوس کیا تھا، وہ کبھی کم نہیں ہوسکا تھا۔ امی بہت ریزرو رہتی تھیں اور اس کے سامنے تو اور بھی سنجیدہ اور الگ تھلگ نظر آنے کی کوشش کرتیں۔ ان کی یہ خاموشی درمیان والی دیوار کو اور اونچا کرتی گئی تھی۔

٭٭٭

''یار! دے دو کچھ روپے۔ تم جانتے نہیں، مجھے ان کی کتنی ضرورت ہے۔'' وہ اب مبشر سے کہہ رہا تھا۔

''میں جانتا ہوں۔ بہت اچھی طرح جانتا ہوں، تمہیں کس لئے ضرورت ہے۔ اسی لئے تو نہیں دے رہا۔'' مبشر ہنوز اسے نظرانداز کرنے میں مصروف تھا۔

''یار! میں واپس کردوں گا۔'' اس نے اب دوسرا حربہ استعمال کیا تھا۔

''آج تک کبھی واپس کیئے ہیں؟''

''نہیں مگر اس بار ضرور کروں گا تم دیکھ لینا اگر واپس نہ کیئے تو آئندہ مت دینا۔''

وہ اب التجاؤں میں مصروف تھا۔

''میں دیکھ دیکھ کر تنگ آ چکا ہوں۔ اس لئے میرے پاس روپے نہیں ہیں۔ تم کوئی اور در کھٹکھٹاؤ۔''

مبشر پر کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔ مومی نے اسے دیکھا وہ بے حد مایوس نظر آ رہا تھا۔ وہ کچھ دیر پہلے ہی وہاں آیا تھا اور آتے ہی وہ فراز سے کچھ روپے مانگنے لگا۔ مگر فراز نے صاف انکار کر دیا تھا اور اب وہ باری باری سب سے مدد طلب کر رہا تھا مگر سب اسے نظر انداز کیے ہوئے وی سی آر پر ٹرمینیٹر ٹو دیکھنے میں مصروف تھے۔

''دیکھ فراز! دے دے دو ہزار ہی کی تو بات ہے تو لے لینا۔ یار! دیکھ تجھے دوستی کا بھی احساس نہیں۔'' وہ ایک بار پھر فراز سے مخاطب تھا۔

''دوستی کا احساس ہے اسی لئے تو نہیں دے رہا۔ تو نے سنا نہیں کہ دوستی میں روپے پیسے کو نہیں آنا چاہئے اور ویسے بھی مہینے کے آخری دن ہیں۔ میں خود کھینچ تان کر گزارا کر رہا ہوں۔ تمہیں کیسے دے دوں تم پر ویسے بھی میرا بہت سا قرض ڈیو ہے اگر کہو تو یاد کرواؤں۔'' فراز نے اپنی جیب سے پاکٹ ڈائری نکال لی تھی۔

''رہنے دے اگر تو کچھ دے نہیں سکتا تو لینے کی بات بھی نہ کر۔'' اس نے ہاتھ کے اشارے سے اسے روکا تھا۔

''لے کون رہا ہے میں تو اپنا واپس مانگ رہا ہوں۔''

''فری! تم ہی دے دو کچھ۔'' اس نے فراز کی بات مکمل طور پر سنی ان سنی کر دی تھی۔ اب وہ فری سے مخاطب تھا۔

''دیکھو ولید! مجھ سے مانگتے ہوئے تمہیں ویسے ہی شرم آنی چاہیے۔ میں زیادہ سے زیادہ تمہیں وہ کیک دے سکتی ہوں جو میں نے دوپہر کو بنایا تھا۔ اس کے علاوہ مجھ سے کچھ امید مت رکھو۔ تمہیں زیادہ ضرورت ہے تو نبیلہ آنٹی سے مانگو یا پھر ماموں سے کہو اب وہ ایسے بھی نہیں ہیں کہ تمہاری ضرورت پوری نہ کریں۔''

فری ایزی چیئر پر جھولتی ہوئی اس سے کہہ رہی تھی۔

''ممی سے کیسے مانگوں = وہ تو پاکٹ منی بڑی مشکل سے دیتی ہیں ان کا بس چلے تو وہ اسے بھی بند کر دیں اور پاپا وہ تو بات ہی نہیں سنتے اور اگر سنیں گے تو جوتا پہلے اتاریں گے۔ مدد کا بعد میں سوچیں گے اگر مجھے گھر والوں سے مدد کی توقع ہوتی تو میں تم لوگوں کے آگے ہاتھ کیوں پھیلاتا۔''

وہ اب بالکل بے بس نظر آ رہا تھا۔

''تم اپنے اخراجات پر قابو کیوں نہیں پاتے۔ جتنی پاکٹ منی تمہیں ملتی ہے، وہ اچھی خاصی ہوتی ہے بلکہ چاہو تو بچا بھی سکتے ہو۔'' ثمین نے بڑی سنجیدگی سے اس سے کہا تھا۔

''تمہیں کیا پتا کہ میں کس طرح اپنے اخراجات پورے کرتا ہوں۔ یونیورسٹی کے اخراجات ہوتے ہیں اور کئی قسم کی ضرورتیں ہوتی ہیں۔ یہ

سب میں پاکٹ منی سے ہی پوری کرتا ہوں۔''

''ہوں پاکٹ منی سے اور وہ جو تم جاب کرتے ہو، اس کے روپے کہاں جاتے ہیں؟''

اس بار شیبن کا لہجہ روکھا ہو گیا تھا۔

''وہ بھی اپنی تعلیم پر ہی خرچ کر رہا ہوں۔ تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ فیس اور کتابوں پر کتنے روپے لگ جاتے ہیں۔ گھر بیٹھ کر باتیں کرنا بہت آسان ہوتا ہے۔''

مومی اٹھ کر کمرے سے باہر آ گئی تھی۔ وہ اندر ابھی تک روپے مانگنے میں مصروف تھا۔ مگر آج جیسے سب نے تہیہ کر رکھا تھا کہ اسے خالی ہاتھ ہی بھیجنا ہے۔ اس لیے کسی نے بھی سخاوت دکھانے کی کوشش نہیں کی تھی۔ وہ تھک ہار کر اٹھ کھڑا ہوا۔

''کیک تو کھاتے جاؤ ولید۔'' دروازے سے نکلتے ہوئے اس نے فری کو کہتے سنا تھا۔

''اسے بھی اپنے اکاؤنٹ میں جمع کروا دو شاید اس پر بھی تمہیں پرافٹ ملنے لگے۔'' وہ خفگی سے کہتا ہوا باہر آ گیا تھا۔ اپنے پیچھے اس نے فری کا قہقہہ سنا۔ وہ برآمدے کی سیڑھیاں اتر رہا تھا۔ جب اس نے اپنے پیچھے ایک آواز سنی۔

''ایک منٹ ذرا رک جائیں۔'' وہ چونک کر پیچھے مڑا تھا۔

''میرے پاس کچھ روپے تھے فالتو پڑے تھے۔ مجھے ان کی ضرورت نہیں ہے آپ کو ضرورت ہے آپ لے لیں۔''

مومی نے نروس ہو کر اپنا ہاتھ اس کے آگے پھیلا دیا تھا۔ وہ چند لمحے حیرانی سے اسے دیکھتا رہا۔

''تھینک یو۔ لیکن میں بہت جلد یہ رقم واپس کر دوں گا۔'' اس نے روپے جیب میں ڈالتے ہوئے کہا۔

''نہیں میں واپس لینے کے لیے نہیں دے رہی ہوں مجھے ان کی ضرورت نہیں تھی۔ آئندہ بھی نہیں ہو گی آپ انہیں رکھ سکتے ہیں۔''

وہ تیزی سے اندر چلی آئی اس کا دل جیسے بلیوں اچھل رہا تھا خوشی کا ایک عجیب سا احساس اس کے اندر بیدار ہو رہا تھا۔

''اس کی ضرورت پوری ہو جائے گی، اب اسے کسی دوسرے کے سامنے ہاتھ پھیلانا نہیں پڑے گا۔ کسی سے کہنا بھی نہیں پڑے گا۔ پتا نہیں اسے کس چیز کے لیے روپے چاہیے تھے اور یہ سب لوگ کیوں انکار کر رہے تھے جب وہ جانتے بھی تھے کہ وہ اپنے گھر والوں سے یہ توقع نہیں رکھ سکتا کہ وہ اس کی مدد کریں گے پھر بھی وہ اس طرح کر رہے تھے۔''

وہ ایک بار پھر سوچ رہی تھی۔ لاؤنج میں سب فلم دیکھنے اور اس پر تبصرہ کرنے میں مصروف تھے۔ وہ اندر آ کر اپنی کرسی پر بیٹھ گئی چور نظروں سے اس نے سب کا جائزہ لیا کوئی بھی اس کی طرف متوجہ نہیں تھا۔ اس نے ایک اطمینان بھری سانس لی۔ ''اس کا مطلب ہے کسی کو شک نہیں ہوا۔'' اس نے سوچا بھی تھا۔

''موی! میں پینٹنگز کی ایک نمائش دیکھنے جارہی ہوں PC میں، چلوگی؟'' فرح نے چہرے پر بلش آن لگاتے ہوئے اس سے پوچھا۔ وہ جواب دینے کے بجائے اس کا چہرہ دیکھنے لگی۔

''کیا ہوا بھئی، ایسا کیا پوچھ لیا میں نے؟'' فری نے مسکراتے ہوئے کہا تھا ایک لمحے کو اس کا ہاتھ رک گیا تھا۔

''میں پہلے کبھی نہیں گئی۔'' وہ کچھ جھینپ گئی تھی۔

''پہلے تو تم نے اور بھی بہت کچھ نہیں کیا ہوگا۔ اب کروگی بس تم چل رہی ہو میرے ساتھ۔ اصل میں واصف نے مدعو کیا ہے مجھے۔ وہ بھی لنچ کے بعد ادھر ہی آ رہا ہے۔'' اس نے موی کو بتایا تھا۔

''میں کپڑے چینج کرلوں؟'' چند منٹ سوچنے کے بعد اس نے فری سے پوچھا۔

''خدا کا خوف کیا کرو موی! کیا ایسے کاموں کے لیے بھی اجازت لیتے ہیں بھئی ظاہر ہے۔ باہر چل رہے ہیں تو گھر کے کپڑوں میں تو نہیں جائیں گے۔ کپڑے بدل کر ہی جائیں گے اور اس کام کے لیے مجھ سے پوچھنے کی کیا ضرورت ہے۔ جاؤ جا کر کپڑے چینج کرو۔''

فری نے قدرے ناگواری سے کہا۔ وہ کچھ شرمندہ ہو کر اس کے کمرے سے نکل آئی۔ دس منٹ بعد جب وہ واپس فری کے کمرے میں گئی تھی تو وہ بالکل تیار کھڑی تھی۔

''اتنی لائٹ لپ اسٹک۔ اسے صاف کرو اور یہ والی لپ اسٹک لگاؤ۔''

اس نے موی کو دیکھتے ہی حکم جاری کیا تھا۔ وہ خاموشی سے اس کی ہدایات پر عمل کرنے لگی۔

''لاؤ تھوڑا سا بلش آن بھی لگا دوں۔''

اس نے قریب آ کر اس کے چہرے پر اپنے ہاتھ چلانے شروع کر دیے تھے۔

''بس اب ٹھیک ہے چلو چلیں۔''

چند منٹوں بعد فری نے اس کے چہرے پر نظر ڈالتے ہوئے کہا تھا وہ فری کے پیچھے چلتی ہوئی باہر آ گئی۔

''سارا دن گھر میں بند مت رہا کرو کہیں چلی جایا کرو۔ کوئی مصروفیت ڈھونڈ و اپنے لیے۔ میں تو سارا دن مصروف رہتی ہوں مگر ٹشین تو ہوتی ہے۔ تم اس کے ساتھ جا سکتی ہو یا پھر فراز اور مبشر میں سے کسی سے کہا کرو، وہ تمہیں کہیں لے جایا کریں۔ کوئی لائبریری جوائن کرلو۔ کلب جایا کرو اور کچھ نہیں تو جم ہی چلی جایا کرو۔ تم ویسے بھی بہت کمزور ہو رہی ہو آج کل۔''

فری گاڑی ڈرائیو کرتے ہوئے مسلسل اسے ہدایات دے رہی تھی۔ وہ خاموشی سے سنتی رہی۔

''مگر میرا دل نہیں چاہتا۔'' ساری باتیں سننے کے بعد اس نے دھیمی آواز میں صرف ایک جملہ بولا تھا۔

''یہ دل کیا ہوتا ہے بھئی دنیا میں سارے کام دماغ کی مدد سے کرنے چاہئیں۔''

موی نے اس کے چہرے پر نظر دوڑائی۔ وہ گاڑی میں بجنے والے میوزک پر ہونٹوں سے وسلنگ کر رہی تھی۔ موی نے مزید کچھ نہیں کہا۔

کار پارک کرنے کے بعد دونوں نیچے اتر آئی تھیں۔ واصف انہیں ہال کے دروازے پر ہی مل گیا تھا۔

''اچھا موی! میں اب آدھے گھنٹے بعد تم سے ملوں گی۔ تم یہیں ملنا۔''

اس نے ہال میں داخل ہوتے ہی موی سے کہا تھا اور پلک جھپکتے ہی واصف کے ساتھ آگے چلی گئی۔ ہال میں بہت سے لوگ پھر رہے تھے ان میں فارنرز کی تعداد زیادہ تھی۔ وہ خاموشی سے اسی جگہ کھڑی ہوگئی جہاں فری اسے چھوڑ کر گئی تھی۔ وہیں کھڑے کھڑے اس نے ہال کی دیواروں پر لگی ہوئی تصویروں پر نظر دوڑانے کی کوشش کی۔ دور سے گیلری کی دیواروں پر لٹکتے ہوئے فریم ہی نظر آ رہے تھے یا پھر اپنے سامنے کھڑے لوگوں کی پشتیں۔ تصویریں نظر نہیں آ رہی تھیں اسے تصویروں سے کوئی دلچسپی بھی نہیں تھی۔ اسے شاید کسی بھی چیز میں کوئی دلچسپی نہیں تھی۔

گھر سے باہر آنا جانا اس کے لیے بہت مشکل کام تھا۔ وہ صرف کالج یا اسکول جانے کے لیے گھر سے نکلا کرتی تھی اور وہاں سے واپس آ کر وہ دوبارہ کہیں بھی جانے کی خواہش مند نہیں ہوتی تھی۔ جب ابو شام کو باقی گھر والوں کے ساتھ اسے بھی پارک یا کہیں اور سیر و تفریح کے لیے لے کر جاتے تو وہ وہاں جا کر بھی باقی بچوں کی طرح کھیلنے کی بجائے ایک کونے میں چپ چاپ بیٹھی رہتی۔ جوں جوں وہ بڑی ہوتی گئی اس نے گھر والوں کے ساتھ باہر جانا چھوڑ دیا تھا۔ اسے یوں لگتا تھا کہ اس کی موجودگی کی وجہ سے ماحول میں ایک عجیب سی ٹینشن رہتی تھی کوئی بھی ٹھیک طرح سے کچھ بھی انجوائے نہیں کر پاتا تھا نہ امی نہ ابو نہ دوسرے بہن بھائی۔ وہ جیسے ان کی فیملی میں مس فٹ تھی اور اس احساس نے آہستہ آہستہ اسے گھر میں بند کر دیا تھا اور اب فری چاہتی تھی کہ وہ ان کے ساتھ باہر آیا جایا کرے اور یہ بہت مشکل تھا اسے دنیا میں مکس اپ ہونا ناممکن لگ رہا تھا۔ مگر تایا کے گھرانے میں بہت سی روایات عجیب تھیں۔ وہ لوگوں سے بہت ملتے جلتے تھے۔ فنکشنز میں جاتے تھے اپنے گھر بھی فنکشنز کرواتے تھے اور وہ آہستہ آہستہ اس ماحول میں ایڈجسٹ ہونے کی کوشش کر رہی تھی۔ مگر آج وہ پہلی بار اس طرح کسی ایسی جگہ پر آئی تھی جہاں بہت سے لوگ تھے۔

فری آدھے گھنٹہ کے بجائے ایک گھنٹہ کے بعد آئی تھی۔ موی کو دیکھ کر وہ مسکرائی۔ ''سوری بھئی مجھے کچھ دیر ہوگئی مگر ایسی جگہوں پر دیر ہو ہی جاتی ہے۔ خیر کیسی لگی تمہیں یہ نمائش؟'' اس نے موی کے ساتھ باہر نکلتے ہوئے کہا تھا۔

''پتا نہیں؟''

''کیا مطلب؟ تصویریں اچھی نہیں لگیں؟''

''میں نے تصویریں دیکھیں ہی نہیں۔ میں تو آپ کا انتظار کر رہی تھی وہاں کھڑے ہو کر۔'' فری نے ٹھٹک کر اس کا چہرہ دیکھا تھا۔

''کیا مطلب؟ تم ایک گھنٹہ وہیں کھڑی رہیں؟''

''ہاں''

''فری نے بے یقینی سے اس کا چہرہ دیکھا۔ I can't believe it (مجھے یقین نہیں آ رہا) تم سے کس نے کہا تھا کہ تم یہیں کھڑی ایک گھنٹہ میرا انتظار کرتی رہو۔''

''فری کو اب غصہ آ رہا تھا۔ واصف بھی دلچسپی سے اسے دیکھ رہا تھا۔

''آپ نے کہا تھا کہ میں۔''

فری نے اس کی بات کاٹ دی تھی۔ ''میں نے کہا تھا کہ میں آدھ گھنٹہ کے بعد تم سے یہیں ملوں گی تو اس کا مطلب تھا کہ آدھ گھنٹہ تک تم بھی اِدھر اُدھر پھر کر تصویریں دیکھ سکتی ہو۔'' وہ اب کچھ نہیں بولی۔

''کوئی بات نہیں ہو جاتا ہے ایسا، اب میں تو آفس جا رہا ہوں۔''

واصف نے معاملہ رفع دفع کرتے ہوئے کہا تھا۔ وہ فری کے ساتھ اس کی گاڑی کی طرف آ گئی۔ فری نے کار میں بیٹھتے ہی ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا۔

''تم بھی عجیب چیز ہو مومی! اس طرح کیسے رہو گی لوگوں کے ساتھ؟''

وہ چپ رہی تھی۔ فری اسے ایک آئس کریم پارلر پر لے گئی تھی اور وہاں اس نے اپنے اور اس کے لیے آئس کریم منگوائی۔ آئس کریم کھانے کے دوران بھی فری اپنے ذہن سے گیلری والی بات نکال نہیں پائی۔ شام کو ولید آیا تھا اور اس کے آنے پر فری نے ایک بار پھر وہی قصہ دہرانا شروع کیا تھا۔

''اب دیکھو نا، یہ آج مومی نے کیا کیا۔ میں اسے اپنے ساتھ۔''

پورے دن میں پہلی بار مومی کا چہرہ خجالت سے سرخ ہوا اور پہلی بار اسے فری بری لگی تھی۔ ولید نے پورا قصہ سن کر ایک نظر اس پر ڈالی۔ سر جھکائے کرسی کے ہتھے کو انگلیوں کے ناخنوں سے رگڑتی ہوئی وہ خاموش بیٹھی تھی۔ وہ کچھ کہنے لگا تھا پھر کہتے کہتے رک گیا۔

''ویسے کیسی تھی نمائش؟ کون سے آرٹسٹ کی تصویریں تھیں؟'' اس نے یک دم موضوع بدل دیا۔

''نمائش تو اچھی ہی تھی این سی اے کے کچھ لوگوں کی پینٹنگز تھیں اور کچھ اور آرٹسٹ تھے۔ مگر کوئی بھی مشہور یا بڑا نام نہیں تھا۔ سارے ہی نئے لوگ تھے۔ بعض کی تو میرا خیال ہے، یہ پہلی ہی نمائش تھی۔'' وہ اسے تفصیلات بتانے میں مصروف ہو گئی تھی۔ مومی نے سکون کا سانس لیا تھا۔ وہ تھوڑی دیر فری اور فراز سے گفتگو میں مصروف رہا تھا پھر خلاف معمول اٹھ کھڑا ہوا۔

''کیا بات ہے۔ آج اتنی جلدی کس بات کی ہے؟'' فراز نے اس سے پوچھا تھا۔

''نہیں کسی چیز کی جلدی نہیں ہے، بس گھر جانا ہے۔'' وہ اس وقت بہت سنجیدہ نظر آ رہا تھا۔

''کیوں شام کا کوئی پروگرام طے کر رکھا ہے؟''

فری کا لہجہ معنی خیز تھا مومی نے چونک کر پہلے اسے اور پھر ولید کو دیکھا تھا۔ اس کے ہونٹوں پر ایک ہلکی سی مسکراہٹ نمودار ہوئی تھی۔

''نہیں، کوئی پروگرام نہیں ہے۔ بس گھر پر ہی تھوڑا کام ہے۔''

وہ کمرے سے نکل گیا تھا۔ مومی الجھی ہوئی نظروں سے فری کو دیکھتی رہی جو دوبارہ فراز سے باتوں میں مصروف ہو گئی تھی۔

اس دن کے بعد سے وہ کبھی کبھار فرح اور ثمین کے ساتھ باہر جانے لگی تھی۔ مارکیٹ، لائبریری، تھیٹر، کلب ثمین کی زندگی ان چار چیزوں کے گرد گھومتی تھی۔ وہ انگلش میں ماسٹرز کر رہی تھی اور یونیورسٹی سے واپس آنے کے بعد اس کا زیادہ تر وقت انہی جگہوں پر گزرتا تھا۔ زیادہ تر اس کی فرینڈز اس کے ساتھ ہوتی تھیں۔ مگر اب وہ موی کو بھی ساتھ لے جایا کرتی تھی اور موی کسی دو سال کے بچے کی طرح اس کی انگلی تھامے اس کے ساتھ ساتھ چلتی جاتی۔ لائبریری میں جانا اسے اچھا لگتا تھا کیونکہ وہاں کتابیں ہوتی تھیں اور کتابیں اسے ہمیشہ سے ہی اٹریکٹ کرتی رہی تھیں۔ مگر باقی تمام جگہوں پر وہ خود کو کسی پیراسائٹ کی طرح محسوس کرتی جو خود سے کچھ کرنے کے قابل نہیں ہوتا تھا۔

فرح سائیکالوجی میں ایم ایس سی کرنے کے بعد آج کل کسی این جی او کے ساتھ کام کر رہی تھی۔ اس کا سارا دن وہیں گزرتا تھا۔ شام کو گھر آنے کے بعد بھی کمپیوٹر پر رپورٹس بناتی رہتی اور جس دن چھٹی ہوتی تھی اس دن بھی اس کی اپنی ہی سرگرمیاں ہوتی تھیں۔ فراز ہاؤس جاب کرنے میں مصروف تھا اور اس کے کوئی طے شدہ اوقات نہیں تھے۔ بعض دفعہ وہ پورا دن گھر پر رہتا اور بعض دفعہ پوری رات غائب رہتا۔ مبشر LUMS سے ایم بی اے کرنے میں مصروف تھا اور وہ صرف شام گئے ہی گھر لوٹا کرتا تھا پھر وہ کہیں نہ کہیں چلا جایا کرتا تھا۔ تائی کا اپنا سوشل سرکل بہت وسیع تھا۔ انہوں نے بھی سوشل ورک کے لیے ایک این جی او جوائن کر رکھی تھی۔ وہ فری جتنی مصروف نہیں تھیں مگر پھر بھی وہ تقریباً سارا دن نہیں تو شام کو ضرور کہیں نہ کہیں چلی جایا کرتی تھیں اور تایا ہمیشہ دس بجے کے بعد ہی گھر آتے تھے۔ سارا دن پورا گھر نوکروں کے سر پر رہتا تھا اور موی بے مقصد پورے گھر کے چکر لگاتی رہتی۔ اپنے گھر کے برعکس یہاں اس کے سر پر کوئی ذمہ داری نہیں تھی۔ ہر کام کے لیے ملازم موجود تھا۔ وہ کبھی کوئی کتاب پڑھتی رہتی یا پھر گھر میں آنے والے اخبارات اور میگزینز کا مطالعہ کرتی۔

اس دن بھی وہ صبح سب کے جانے کے بعد لان میں نکل آئی تھی۔ سردیوں کے اوائل کے دن تھے۔ لان میں ہلکی ہلکی خوشگوار دھوپ پھیلی ہوئی تھی۔ وہ آہستہ آہستہ لان میں پھرتی رہی پھر وہاں چلتے پھرتے وہ ولید کے گھر کے لان کی طرف چلی گئی تھی۔ لکڑی کا چھوٹا سا دروازہ دوسری طرف سے بند تھا۔ اس نے دروازہ کے اوپر سے ہاتھ ڈال کر اسے کھول لیا۔ دوسری طرف بھی اتنا وسیع و عریض لان تھا جتنا اس کے تایا کا تھا۔ وہ پہلی بار اس طرف آئی تھی۔ لان میں کوئی نہیں تھا۔ گھر میں بھی خاموشی تھی۔ وہ جانتی تھی اس وقت وہ سب بھی اپنے اپنے آفس میں ہوں گے۔ ہاں بس ولید کی امی گھر پر ہوں گی۔

وہ آہستہ آہستہ چلتے ہوئے گھر کے عقب میں آگئی تھی اور وہاں اُس نے چند بڑے بڑے کچھ پنجرے اور خرگوش کا ڈربہ دیکھا تھا وہ پاس چلی گئی۔ سات فٹ اونچے ایک چوڑے سے پنجرے میں اس نے آسٹریلین طوطے دیکھے تھے۔ پاس پڑے ایک اور پنجرے میں کچھ تیتر تھے اور اس کے پاس ڈربے میں کچھ خرگوش چہل قدمی کر رہے تھے۔ وہ باری باری ہر پنجرے کا جائزہ لیتی رہی۔ پھر دوبارہ آسٹریلین طوطوں کے پنجرے کے پاس آگئی تھے کچھ طوطے پنجروں کے اندر لگے ہوئے تار پر جھول رہے تھے کچھ پنجرے کے اندر اڑ رہے تھے۔ اس نے انہیں گننے کی کوشش کی تھی، وہ تعداد میں نو تھے۔ اس کے لیے ان کی سرگرمیاں بہت دلچسپ تھیں۔ وہ وہیں کھڑی پنجرے کی جالی کے سوراخوں میں انگلیاں پھنسائے ماتھا جالی سے ٹکائے انہیں دیکھتی رہی وہ جب اڑتے ہوئے اس کے سامنے والی جالی کے پاس سے گزرتے تو ان کے پروں کی ہوا وہ اپنے چہرے پر محسوس کرتی

پھر پتا نہیں کیا ہوا تھا ایک طوطا اچانک اس کی انگلیوں پر جھپٹا۔

موی کے حلق سے چیخ نکلی تھی اس نے پھرتی سے اپنی انگلیوں کو جالی کے سوراخوں سے نکالنے کی کوشش کی۔ مگر تب تک بہت دیر ہو چکی تھی۔ طوطا اب اڑ کر واپس جا چکا تھا۔ اس نے خوف زدہ ہو کر اپنے ہاتھ کو دیکھا دائیں ہاتھ کی درمیان والی انگلی کے ناخن کے پاس سے کچھ گوشت غائب تھا۔ اس کی انگلی میں درد کی ٹیسیں اٹھ رہی تھیں۔ دوسرے ہاتھ سے اس نے انگلی کو دبا کر خون بند کرنے کی کوشش کی تھی اور تب ہی اس نے ایک آواز سنی تھی۔

''کیا ہوا موی؟'' اس نے چونک کر دیکھا وہ کچھ دور برآمدے کے عقبی دروازے میں کھڑا تھا۔ اب وہ اور آگے آ گیا تھا۔ اس کے پیچھے موی نے نبیلہ آنٹی کو نکلتے دیکھا تھا اب وہ اس کی طرف آ رہا تھا۔ موی نے ہاتھ پیچھے کر لیا۔ وہ اب دوبارہ اپنی ایک اور حماقت کی وجہ سے موضوع گفتگو بننا نہیں چاہتی تھی۔

''کیا ہوا ہے؟'' وہ اب اس کے پاس آ گیا تھا۔ موی نے مسکرانے کی کوشش کی۔

''کچھ نہیں بس ایسے ہی۔''

''چیخی کیوں تھیں؟''

''وہ......'' اس نے کچھ کہنے کی کوشش کی تھی اس کا کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ ولید کی تیز نظریں فرش پر پڑے ہوئے خون کے قطروں کو دیکھ چکی تھیں۔

''یہ ہاتھ جو پیچھے کیا ہوا ہے، یہ دکھاؤ ذرا۔'' اس نے ایک گہرا سانس لے کر ہاتھ آگے کر دیا تھا ولید نے اس کا ہاتھ پکڑ کر انگلی کا معائنہ کیا تھا۔ پھر جیب میں رومال دیکھنے کی کوشش کی تھی۔

''لاؤ تمہارے ہاتھ پر کچھ لگا دوں۔'' وہ رومال نہ ملنے پر اس کا ہاتھ پکڑ کر چلنے لگا تھا۔

''نہیں میں ٹھیک ہوں۔ میں خود'' اس نے روکنے کی کوشش کی تھی۔

''کوئی بات نہیں میں لگا دیتا ہوں۔'' اس کا لہجہ بالکل حتمی تھا۔ وہ بے بسی سے اس کے ساتھ چلتی رہی۔ نبیلہ آنٹی وہیں برآمدے میں کھڑی تھیں۔ اسے دیکھ کر انہوں نے تشویش بھرے انداز میں پوچھا تھا۔

''کیا ہوا ہے مومنہ؟''

''کچھ نہیں ممی! انگلی پر زخم لگ گیا۔ شاید طوطے نے کاٹا ہے۔'' ولید نے برآمدے کی سیڑھیاں چڑھتے ہوئے کہا تھا نبیلہ آنٹی نے ایک گہری سانس لی۔

''میں تو ڈر رہی گئی تھی کہ پتا نہیں کیا ہوا ہے''

وہ ان کی بات پر کچھ شرمندہ ہو گئی۔

''زیادہ کاٹ لیا ہے؟'' انہوں نے موی کے کندھے پر ہاتھ رکھا تھا۔

''ہاں ممی کچھ زیادہ ہی کاٹ لیا ہے، میں بینڈ یج کر دیتا ہوں۔ میرا ناشتہ ادھر لاؤنج میں ہی لے آئیں۔'' وہ اس کا ہاتھ پکڑے اندر سے آ گیا تھا۔ وہ کچن کا عقبی دروازہ تھا جو برآمدے میں کھلتا تھا۔ وہ اسے ساتھ لیے کچن سے گزر کر اندر لاؤنج میں آ گیا تھا۔

''بیٹھو میں ابھی آتا ہوں۔'' وہ اسے وہاں بٹھا کر غائب ہو گیا تھا چند منٹوں کے بعد وہ فرسٹ ایڈ باکس کے ساتھ نمودار ہوا تھا وہ اتنی دیر بائیں ہاتھ سے انگلی کو دبا کر خون روکنے میں مصروف رہی۔ اس نے دو منٹ سے بھی کم وقت میں بڑے ماہرانہ طریقے سے اس کا ہاتھ صاف کر کے بینڈ یج کر دی تھی۔ ''یہ سامنے واش روم ہے وہاں جا کر ہاتھ دھولو۔''

اس نے فرسٹ ایڈ باکس بند کرتے ہوئے اس سے کہا تھا۔ وہ کسی معمول کی طرح واش روم میں چلی گئی۔ بڑی احتیاط سے اس نے اپنے خون آلود ہاتھ دھوئے، جب وہ واپس آئی تو وہ ایک بار پھر فرسٹ ایڈ باکس کے ساتھ غائب ہو چکا تھا اور نبیلہ آنٹی وہاں ناشتے کی ٹرے کے ساتھ موجود تھیں۔ اسے دیکھ کر وہ مسکرائیں۔

''آ جاؤ ناشتہ کر لو'' انہوں نے اسے آفر کی تھی۔

''نہیں، میں ناشتہ کر چکی ہوں۔''

''تو پھر چائے پی لو...... آ جاؤ'' انہوں نے اس کے جواب کا انتظار کیے بغیر چائے بنانا شروع کر دی تھی۔ وہ کچھ جھینپتے ہوئے ان کے پاس آ کر بیٹھ گئی۔

انہوں نے چائے کا کپ اسے تھما دیا تھا۔ وہ چائے کا پہلا سپ لے رہی تھی جب وہ آ گیا تھا۔ سامنے صوفہ پر بیٹھ کر ناشتہ کی ٹرے ٹیبل پر اپنی طرف کھینچ کر اس نے ناشتہ کرنا شروع کر دیا تھا۔

''ولید کو آج بخار تھا، اس لیے یونیورسٹی نہیں گیا۔ دیر سے اٹھا تھا۔''

مومی کو یاد آیا، اس کا ہاتھ بہت گرم تھا۔

''یہ ابھی کچن میں گیا تھا اور میں نے ناشتہ بنانا شروع کیا تھا کہ تمہاری چیخ کی آواز سنی۔ مجھے تو پتا نہیں تھا کہ چیخ کس کی ہے مگر ولید فوراً پہچان گیا۔ میں تو بڑی پریشان ہو گئی تھی کہ پتا نہیں کیا ہو گیا ہے۔ لیکن اللہ کا شکر ہے کہ خیریت ہی رہی۔''

نبیلہ آنٹی آہستہ آہستہ باتیں کر رہی تھیں۔ انہوں نے ایک پلیٹ میں فروٹ کیک پیس نکال کر اس کے سامنے رکھ دیا۔

''نہیں میں بس چائے پیوں گی۔'' اس نے انکار کیا تھا۔

''یہ کیک میں نے خود بنایا ہے، ولید کو بہت پسند ہے، تم کھا کر تو دیکھو۔''

نبیلہ آنٹی نے پلیٹ اس کے ہاتھ میں تھما دی تھی۔ اس نے کچھ حیرانی سے ولید اور نبیلہ آنٹی کو دیکھا تھا پھر وہ کیک کھانے لگی۔ نبیلہ آنٹی سے چند دن پہلے بھی اس کی ملاقات ہو چکی تھی۔ تب وہ اس کی تائی کے ساتھ کسی فنکشن پر جانے کے لیے آئی تھیں۔ اسے تائی کی نسبت وہ بہت سادہ مزاج لگی تھیں۔ لیکن پھر...... چائے پینے کے بعد وہ نبیلہ آنٹی سے اجازت لے کر باہر نکل آئی تھی۔ اس کا ذہن بری طرح الجھا ہوا تھا۔ وہ لان میں

سے گزر رہی تھی جب اس نے اپنے پیچھے قدموں کی چاپ سنی تھی۔ وہ پیچھے مڑی تھی۔ ولید اس کی طرف آ رہا تھا۔

''میں نے تمہیں آواز دی تھی تم نے سنا نہیں۔''

اس نے اسے اپنی طرف متوجہ دیکھ کر کہا تھا۔ قریب آ کر اس نے جیب سے اپنا والٹ نکالا۔ وہ اسے دیکھ رہی تھی پھر اس نے کچھ نوٹ اس کی جانب بڑھا دیے۔

''یہ تمہارا قرض ہے۔ میں نے تم سے کہا تھا نا کہ جلد واپس کر دوں گا۔''

ایک عجیب سی مایوسی نے مومی کو اپنے حصار میں لے لیا۔

''مگر میں نے آپ سے کہا تھا کہ۔''

ولید نے اس کی بات کاٹ دی۔

''ہاں مجھے یاد ہے تم نے کیا کہا تھا۔ مگر کوئی بات نہیں۔ میں دوبارہ تم سے لوں گا۔ مجھے ضرورت پڑتی ہی رہتی ہے ایک بار واپس کروں گا تو پھر ہی دوبارہ مانگ سکوں گا۔ اب پکڑ لو نہیں۔''

اس نے اتنے حتمی انداز میں کہا تھا کہ اس نے روپے پکڑ لیے۔

''ایک بار پھر سے شکریہ۔'' وہ مسکراتا ہوا کہہ کر اندر چلا گیا تھا۔ وہ تھکے تھکے قدموں سے اپنے لان میں آ گئی۔

نبیلہ آنٹی اسے کہیں سے بھی سخت گیر سوتیلی ماں نہیں لگی تھیں اور ابھی کچھ دیر پہلے وہ جس طرح ولید کے بارے میں بات کر رہی تھیں۔ اس سے بھی ایسا نہیں لگتا تھا کہ وہ ولید کو ناپسند کرتی ہیں اور خود ولید کا رویہ بھی بہت نارمل تھا مگر ویسے وہ کہتا ہے کہ۔''

اس کا ذہن ایک بار پھر سوچنے میں مصروف تھا۔

''مگر ہو سکتا ہے نبیلہ آنٹی دوسروں کے سامنے کچھ دکھاوا کرتی ہوں۔ ظاہر ہے وہ ہر ایک کے سامنے تو اس کے لیے اپنی ناپسندیدگی اور نفرت ظاہر نہیں کریں گی۔'' اس کے ذہن میں ایک اور خیال آیا تھا۔

''خود میری امی بھی تو یہی کرتی تھیں۔ دوسروں کے سامنے جتاتی تھیں کہ وہ مجھ میں اور اپنی بیٹیوں میں کوئی فرق نہیں کرتیں۔ انہیں میری بھی اتنی ہی پرواہ رہتی ہے جتنی اپنی بیٹیوں کی اور ہر ایک ان کی بات پر یقین کر لیتا تھا۔ کسی نے کبھی کوئی سوال کرنے کی کوشش ہی نہیں کی نہ اس سے پوچھنے کی کوشش کی تھی اور اگر کبھی کوئی اس سے پوچھنے کی کوشش کرتا تو وہ کبھی بھی ولید کی طرح سچ نہیں بتا سکتی تھی۔ اس میں اتنی ہمت نہیں تھی۔ اس کی تھکن میں کچھ اور اضافہ ہو گیا تھا۔ انگلی میں اب بھی درد ہو رہا تھا۔

* * *

اسے وہاں آئے دوسرا مہینہ ہونے والا تھا۔ آہستہ آہستہ وہ اکیلی بھی گھر سے باہر جانے لگی تھی۔ گھر کے پاس موجود پارک میں۔ قریبی مارکیٹ میں۔ لائبریری میں کبھی وہ خود ہی پیدل وہاں چلی جاتی اور بعض دفعہ ڈرائیور اسے وہاں چھوڑ آتا تھا۔ اس کی زندگی کا کینوس آہستہ آہستہ وسیع ہونے لگا تھا۔

پہلے کی طرح اب اسے کہیں جانے کے نام پر گھبراہٹ نہیں ہوتی تھی۔

اس شام وہ سب ایک بار پھر اکٹھے تھے۔

''تم نے ایک چیز نوٹ کی ہے فراز؟'' فری نے ولید کو دیکھتے ہوئے کچھ عجیب سے انداز میں کہا تھا۔

''کون سی چیز؟''

''یہ اس ماہ ولید کی تیسری نئی شرٹ ہے اور دیکھو جاگرز بھی نئے ہیں کیا بات ہے ولید صاحب! کوئی خزانہ ہاتھ آ گیا ہے۔''

مومنہ نے ولید کی طرف دیکھنے کی کوشش نہیں کی تھی۔

''بس میرے پاس کچھ روپے آ گئے تھے۔ میں نے سوچا کہ چلو اور کچھ نہیں تو اس ماہ کچھ شرٹس اور جاگرز ہی لے لیتا ہوں۔''

اس بار موی نے بے اختیار اسے دیکھا تھا۔ وہ بڑے اطمینان سے کرسی پر جھول رہا تھا۔

''بڑی حیرانی کی بات ہے ولید صاحب کہ آپ کو بھی یہ خیال آ گیا شرٹس اور جاگر ایک بار خرید و اور ہمیشہ استعمال کرو والے آئیٹم میں سے نہیں ہیں۔ اب باقی چیزیں بھی لے ہی لینا جن کی تمہیں کئی سالوں سے اشد ضرورت ہے۔'' اس بار فراز نے اسے مشورہ دیا تھا۔

''مثلاً؟''

''مثلاً چند عدد جرابوں کے جوڑے، کچھ رومال، اپنی ذاتی شیونگ کٹ، ایک اچھا اور ذاتی ہیر برش، چند ٹائیاں، کچھ بیلٹس۔'' فراز نے ایک لمبی لسٹ گنوادی تھی۔ ولید بڑی سنجیدگی سے کرسی پر جھولتا ہوا اسے دیکھتا رہا۔

''اس سے کیا ہوگا؟''

''اس سے یہ ہوگا عالی جاہ! کہ مجھے ہر دس دن بعد نئی شیونگ کریم اور ریزر نہیں خریدنا پڑے گا اور ہر ماہ میرے کمرے سے کوئی ہیر برش اور ٹائی چوری نہیں ہوگی اور میری وارڈ روب میں میری حق حلال کی کمائی سے خریدی ہوئی کچھ اشیا ضرور پائی جائیں گی۔''

فری نے فراز کی بات پر قہقہہ لگایا تھا۔ موی نے ولید کو دیکھا۔ اس کے چہرے پر خجالت کے کوئی آثار نہیں تھے۔

''میرے پاس اگر ان چیزوں کو خریدنے کے لیے فالتو روپے ہوں تو میں کبھی تمہاری گھٹیا اور تھرڈ کلاس چیزیں استعمال نہ کروں، لیکن مجبوری ہے، تم لوگ تو میرے حالات جانتے ہی ہو، میں کتنی مشکل سے گزر بسر کرتا ہوں۔ یہ جاننے کے باوجود تم اس طرح میرا مذاق اڑا رہے ہو، تمہیں شرم آنی چاہیے فراز۔''

اس نے فراز کو جھڑکا تھا۔

''میں جانتا ہوں کہ تم کتنی مشکل سے گزر بسر کرتے ہو اور کہاں سے گزرتے ہو اور کہاں بسر کرتے ہو، یہ بھی اچھی طرح جانتا ہوں۔ اس لیے مجھے تمہاری اس ٹریجڈی پر کوئی ترس نہیں آ رہا۔ اگر تمہارا خیال ہے کہ تمہارے یہ جذباتی مکالمات سن کر میں یا دوسرے پھوٹ پھوٹ کر روئیں گے اور تمہیں گلے لگا کر تسلی دیں گے تو اس کا بھی کوئی امکان نہیں ہے۔ اس لیے تم اپنے حالات زندگی کسی اور موقع کے لیے اٹھا رکھو۔'' فراز نے بڑی

بے رخی سے اس سے کہا تھا۔

''چنگیز خان جب مرا ہوگا تو فراز جلیل پیدا ہوا ہوگا۔'' اس بار ولید نے اس سے کہا۔

''تعریف کا شکریہ شاید تمہیں معلوم نہیں کہ چنگیز خان میری پسندیدہ شخصیت ہے ہسٹری میں۔'' فراز کے اطمینان میں کوئی فرق نہیں آیا تھا۔

''ویسے آج کل بائیک پر کیوں آ جا رہے ہو؟ گاڑی کو کیا ہوا؟'' فراز کی بات پر مومنہ ایک بار پھر چونکی تھی۔

''شکر کرو، بائیک پر آ جا رہا ہوں پیدل نہیں۔ یہ سب ممی کی کرامات ہیں۔ انہوں نے گاڑی کی چابی واپس لے لی۔ میں نے بھی مانگنے کی کوشش نہیں کی۔ اس کھٹارا کا احسان میں اور اپنے کندھے پر کیوں لوں۔ اچھا ہے رکھ لیں اپنے پاس۔ میرے پاس تو پہلے بھی پٹرول کے لیے پیسے نہیں ہوتے تھے۔ مجھے سفید ہاتھی پال کر کیا کرنا تھا۔'' اس نے کرسی پر جھولتے ہوئے بازو پھیلاتے ہوئے کہا۔

''ہاں پٹرول کے لیے تمہارے پاس روپے نہیں ہوتے، ہوٹلنگ کے لیے ہوتے ہیں۔ لڑکیوں کو تحفے تحائف دینے کے لیے ہوتے ہیں اچھا ہے۔ آنٹی نے گاڑی لے لی ہے۔ تم اس قابل ہی نہیں ہو کہ تمہیں گاڑی تو کیا بائیک بھی دی جائے۔''

ثمین نے کافی اکھڑے ہوئے انداز میں کہا تھا۔ مومی سن ہو گئی تھی۔ ولید نے کرسی جھلانا بند کر دیا۔

''بس یہی خرابی ہے تم لڑکیوں میں جب اور کچھ کہہ نہیں سکتیں تو فوراً الزام لگانے پر آ جاتی ہو۔ شک کرتی ہو۔ اگلا لاکھ صفائیاں دے مگر تم تو کبھی ماننے پر تیار ہی نہیں ہوتیں۔ تمہاری بات تو جیسے پتھر پر لکیر ہوتی ہے۔ میرے جیسے بندے کے پاس لڑکیوں کے لیے وقت کہاں ہوتا ہے اور لڑکیاں وہ بھی تو بندہ دیکھتی ہیں۔ مجھ میں ایسا ہے کیا کوئی مجھ سے دوستی کرے گی۔''

مومی کو اس پر ترس آیا۔

''تم جیسا بندہ اور بے چارا۔ اچھی طرح جانتی ہوں میں۔ ابھی کل شام کو بھی نبیلہ آنٹی تمہارے کارنامے سنا رہی تھیں ماما کو۔''

''ممی کی بات مت کرو۔ انہیں تو مجھے بدنام کرنے کے علاوہ کوئی کام ہی نہیں ہے۔ ہر ایک کے پاس جا کر میرے ہی قصے سناتی رہتی ہیں، کبھی واصف اور عثمان کا ذکر سنا ہے تم نے۔''

''ان دونوں کا تو تم نام نہ لو ان کا ذکر وہ کیوں کریں وہ تمہارے جیسے کام نہیں کرتے۔'' اس بار فرح نے بگڑ کر کہا تھا۔

''دیکھا تمہارے میاں کا نام لیا تو کس طرح کرنٹ لگا ہے تمہیں۔ کتنا اندھا اعتماد ہے تمہیں واصف پر۔''

اس نے مسکراتے ہوئے کہا تھا۔

''ہاں ہے کیونکہ مجھے اس کا اچھی طرح پتا ہے اور اس بار اس سے ملوں گی تو تمہاری پوری گفتگو سناؤں گی۔'' فری نے اسے دھمکایا تھا۔

''تم تو ہمارے گھر آنے سے پہلے ہی مجھے وہاں سے نکلوا دینا چاہتی ہو۔''

''تم اپنی حرکات ٹھیک کر لو تو ایسی نوبت نہیں آئے گی ورنہ وہی ہوگا جو تم کہہ رہے ہو۔''

فری اسے مسلسل دھمکا رہی تھی۔ مومی کا دل اچاٹ ہوتا گیا وہ اٹھ کر باہر لان میں آ گئی تھی۔ وہ ٹھیک کہہ رہا تھا اس کے ساتھ بھی تو یہی ہوا تھا۔

جب امی نے بڑے ہوتے ہی معمولی باتوں پر روک ٹوک شروع کر دی تھی۔ چھت پر مت جاؤ، دروازے پر کیوں گئی تھی۔ کالج سے اتنی دیر کیوں ہوئی؟ یہ رسالہ کیوں پڑھ رہی ہو؟ شروع میں وہ بہت حیران ہوتی تھی اس کے لیے ان سوالوں کی نوعیت نئی تھی اگر چھت پر جاؤں گی تو کیا ہوگا۔ ان کا گھر جس کالونی میں تھا وہاں گھر کافی فاصلے پر تھے اور اکثر اوقات ویرانی ہی رہتی تھی۔ چھتوں پر کوئی تب ہی چڑھتا تھا جب کوئی کام ہوتا ورنہ لوگ زیادہ تر اپنے گھروں میں ہی مقید رہتے تھے۔ وہ سردیوں میں کبھی کبھار دوپہر کے وقت چھت پر چلی جایا کرتی تھی اور اس چیز نے امی کو بہت ناراض کر دیا تھا۔

ایک بار ڈانٹ کھانے کے بعد اس نے کبھی چھت کا رُخ نہیں کیا۔ وہ امی سے خوفزدہ ہوگئی۔ وہ ہر روز کالج سے آنے کے بعد بہت غور سے اس کا چہرہ دیکھا کرتی تھیں۔ یوں جیسے کچھ ڈھونڈنے کی کوشش کر رہی تھیں۔ وہ نظریں پہچاننے لگی تھی۔ اس لیے گھبرا جاتی تھی اور اس گھبراہٹ نے امی کے دل میں شکوک کو اور تقویت دی تھی۔ ان کے سارے اعتراضات صرف اسی کے لیے ہوتے تھے۔ اس کی باقی چار بہنوں کے لیے نہیں۔ وہ چھت پر بھی جایا کرتی تھیں۔ کالج سے واپسی پر اکثر اوقات دوستوں کے گھر بھی چلی جایا کرتی تھیں۔ اپنی مرضی کے میگزینز بھی پڑھا کرتی تھیں۔ ان پر اس طرح کی کوئی روک ٹوک نہیں ہوتی تھی شاید امی مجھ پر اعتبار نہیں کرتیں۔ وہ ہر بار سوچ کر بجھ جاتی تھی۔

اسے یاد تھا، وہ اپنے ماموں کے بیٹے کی شادی پر گئی ہوئی تھی۔ ان لوگوں نے اس کی امی اور ابو کو بھی بلوایا ہوا تھا۔ خلاف توقع اس کی امی وہاں جانے پر تیار ہوگئی تھیں۔ اسے حیرانی ہوئی تھی کیونکہ امی آج تک کبھی اس کے ننھیال نہیں گئی تھیں، مگر وہ خوش تھی۔ وہاں جا کر بھی اس کی خوشی کم نہیں ہوئی تھی۔ ماموں نے شادی پر اس کے لیے بھی کپڑے سلوائے ہوئے تھے اور وہ تینوں دن وہی کپڑے پہنتی رہی تھی اس کے ننھیال میں جوائنٹ فیملی سسٹم تھا۔ سب کزنز آپس میں بہت بے تکلف تھے۔ وہ شادی کی تقریبات کے دوران اس سے بھی چھیڑ چھاڑ کرتے رہے ولیمہ کی تقریب سے واپس آنے کے بعد اس کی امی بہت خاموش تھیں۔ وہ ان کا خراب موڈ محسوس کر رہی تھی۔ لیکن اسے اس کی وجہ معلوم نہیں تھی۔ اگلے ہفتے ماموں نے اسے بلایا تھا وہ ایک چھوٹی سی دعوت کر رہے تھے۔ اس نے فوراً ہامی بھر لی۔

"آئندہ تم کبھی اپنے ننھیال نہیں جاؤ گی۔ تمہاری امی کو وہ لوگ پسند نہیں آئے۔ بہت چھچھورے لوگ ہیں اور تم اب چھوٹی نہیں ہو، بڑی ہوگئی ہو۔ تمہاری امی نہیں چاہتیں کہ تم وہاں جا کر خراب ہو۔"

اجازت مانگنے پر اس کے ابو نے بڑے واضح لفظوں میں اسے بتا دیا تھا۔ وہ بے یقینی کے عالم میں انہیں دیکھتی رہی۔ اسے لگا تھا کسی نے اس کا گلا دبانا شروع کر دیا تھا اس نے کچھ نہیں کہا تھا۔ ماموں کے دوبارہ فون کرنے پر ابو نے ان سے بھی یہی کہا تھا۔ انہوں نے دوبارہ فون نہیں کیا۔

اس کے بی اے کرنے کے بعد ابو نے اسے آگے پڑھنے سے روک دیا تھا۔ وہ اس کی شادی کر دینا چاہتے تھے۔ اس نے آگے پڑھنے پر اصرار نہیں کیا۔

ان ہی دنوں اس کے ابو اپنے کسی دوست کے بیٹے کا رشتہ اس کے لیے لائے تھے۔ لڑکا انجینئر تھا اور فیملی بہت اچھی تھی۔ وہ لوگ اسے پسند کرنے کے بعد انگوٹھی پہنا گئے تھے۔ اس کے بعد گھر میں عجیب قسم کی ٹینشن پیدا ہوگئی۔ امی نے اس سے بات کرنا چھوڑ دی تھی۔ وہ معمولی معمولی باتوں پر ابو سے جھگڑنے لگتیں۔ مومنہ کی سمجھ میں کچھ نہیں آ رہا تھا دو ہفتے کے بعد ابو کچھ شرمندہ شرمندہ اس کے پاس آئے تھے۔

''اب ان کا ارادہ بدل گیا ہے، وہ تمہاری بجائے روبینہ کا رشتہ مانگ رہے ہیں۔ رشتہ بہت اچھا ہے اور تمہیں پتا ہے تمہاری چار بہنیں اور ہیں۔ اس لیے میں چاہتا ہوں کہ روبینہ کی شادی وہاں کر دیں۔'' اس کے ابو نے اسے بتایا تھا۔ اس نے خاموشی سے انگوٹھی اتار کر انہیں تھما دی۔

''اگر صرف اتنی سی بات سے گھر کا سکون بحال ہو سکتا ہے تو ٹھیک ہے۔''

اس نے سوچا تھا۔ دو ماہ کے بعد روبینہ کی شادی ہو گئی۔ شادی پر تایا کی فیملی بھی آئی ہوئی تھی۔ ایک ہفتے کے بعد جب وہ واپس جانے لگے تو مومنہ کو پتہ چلا تھا کہ اسے بھی ان کے ساتھ جانا ہے کیونکہ امی چاہتی ہیں، وہ کچھ عرصہ ماحول کی تبدیلی کے لیے وہاں رہ آئے۔ وہ اپنا سامان پیک کرنے کے بعد بہت شرمندگی کے عالم میں ان کے ساتھ لاہور آ گئی تھی۔

تایا اور تائی کی طرح باقی سب کا سلوک بھی اس کے ساتھ بہت اچھا تھا۔ کسی نے اس سے کچھ بھی کریدنے، کچھ بھی پوچھنے کی کوشش نہیں کی۔ ان کے گھر میں بہت جگہ تھی اور اس کے آنے سے کسی کی زندگی اور معمولات میں کوئی تبدیلی نہیں آئی۔ ہر ایک نے اس کے بے ضرر وجود کو قبول کر لیا تھا اور اب اسے یہاں آئے تین ماہ ہونے والے تھے اور ہر چیز آج بھی جیسے نئی لگ رہی تھی۔ ہر ماہ اسے اپنے ابو کی طرف سے چند ہزار روپے مل جاتے تھے۔ کچھ روپے اسے تایا بھی دے دیتے تھے اور وہ آج کل اپنے بے مصرف وجود کو کسی کام میں لانے کی کوشش کر رہی تھی۔ بہت دیر تک وہ لان میں بیٹھی اپنے ماضی کے بارے میں سوچتی رہی پھر عشاء کی اذان ہونے پر اندر آ گئی۔

''تم نے کبھی اندازہ لگانے کی کوشش کی ہے ولید! کہ تم Physically کتنے ان فٹ ہو سٹیمنا تمہارا اچھا نہیں ہے۔ باڈی تم Stretch نہیں کر سکتے۔ اچھا جمپ تم نہیں لگا سکتے اور دعوے تم بڑے بڑے کرتے ہو۔''

اس سہ پہر فراز اس کے ساتھ بیڈمنٹن کھیلتے ہوئے مسلسل بول رہا تھا۔ مومی نے ولید کا جائزہ لیا۔ واقعی اس کی حالت خاصی خراب تھی۔ اس کی شرٹ پسینے سے بھیگی ہوئی تھی اور وہ بری طرح ہانپ رہا تھا لیکن ریکٹ چھوڑنے پر آمادہ نہیں تھا۔

''ابھی بھی ہار مان جا میرے یار! ابھی بھی وقت ہے، واک اوور دے دو مجھے مبشر کے ساتھ گیم کرنے دو۔''

''ایسے ہی کرنے دوں میں کوئی فوت تو نہیں ہوا۔ جب تک زندہ ہوں میدان نہیں چھوڑوں گا۔''

وہ ٹس سے مس نہیں ہو رہا تھا۔

''کتنے جنازے اٹھائے گا اپنی کورٹ سے شٹل کاک کے، شرم کر ولید! چھوڑ دے ریکٹ۔ میں ہوں نا تیرا دوست تیرا ساتھی حساب بے باق کرنے کے لیے۔ دیکھ میں ابھی اسے کیسے لوہے کے چنے چبواتا ہوں۔'' مبشر اسے پھسلانے کی کوشش کر رہا تھا۔ مگر اس پر کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔ اس نے گیم پوری کر کے ہی چھوڑی۔

''چلو اب ڈبلز کا میچ کھیلتے ہیں۔''

فری اور ثمین بھی اٹھ گئی تھیں۔ ولید ہانپتا ہوا مومی کے پاس چیئر پر آن بیٹھا۔ تولیے سے پسینہ خشک کرتے ہوئے اس نے مومی سے پوچھا تھا۔

''تم سارا دن کیا کرتی رہتی ہو؟''

''میں؟'' وہ اس کے سوال پر کچھ گڑبڑا گئی تھی۔

''میں...... میں کچھ بھی نہیں۔''

ویری گڈ میری Follower ہو۔'' موی کی رنگت سرخ ہوگئی۔

''کچھ پڑھائی لکھائی کی تھی یا؟'' ولید کا لہجہ معنی خیز تھا۔

''بی اے کیا ہے۔'' اس نے بے اختیار کہا۔

''وہ تو سب ہی کرتے ہیں۔ اس میں خاص بات کیا ہے اس سے آگے کچھ پڑھا ہے؟'' اس نے سر جھکا لیا۔

''ہاں بھئی، آج کل کی لڑکیوں کا پڑھائی میں دل کہاں لگتا ہے۔ بس رو دھو کر تھرڈ ڈویژن میں ایک ڈگری لے لیتی ہیں اور سمجھتی ہیں کمال کر دیا۔ پھر گھر بیٹھ جاتی ہیں کسی احمق کے انتظار میں۔'' اس نے حیرانی سے ولید کو دیکھا تھا۔ اس کا لہجہ آج بہت عجیب تھا۔

''تم موی کے بارے میں غلط اندازے مت لگاؤ۔ اس نے بی اے میں کالج میں ٹاپ کیا تھا، یہ تو بس۔ ارے ارے یہ فاؤل کر رہے ہو تم۔'' فری نے درمیان میں مداخلت کی تھی اور پھر بات کرتے کرتے وہ فراز کی طرف متوجہ ہوگئی۔ موی کا دل اچھل کر حلق میں آ گیا تھا۔ پتا نہیں وہ کیا کہنے والی تھی۔

''اچھا واقعی عجیب بات ہے۔'' ولید نے بے یقینی سے اسے دیکھا۔

''تو پھر پڑھنا چھوڑ کیوں دیا۔ آگے بھی پڑھو کچھ نہ کچھ کرو۔ آج کل کے دور میں بہت ضروری ہوتا ہے۔''

وہ اسے پتا نہیں کیا سمجھانے کی کوشش کر رہا تھا۔ وہ غائب دماغی کے عالم میں اس کی باتیں سنتی رہی۔

''آؤ موی! اب تم کھیلو۔'' ثمین اسی وقت ریکٹ لے کر اس کے پاس آ گئی تھی۔ شاید وہ کبھی بھی کھیلنے پر تیار نہ ہوتی مگر اس وقت وہ ولید کے پاس سے اٹھ جانا چاہتی تھی۔ اس لیے اس نے فوراً ریکٹ تھام لیا تھا۔

''فراز بھائی! مجھے تو کھیلنا نہیں آتا۔'' اس نے فراز کے پاس پہنچ کر آہستہ آواز میں کہا تھا۔

''یہاں کھیلنا آتا کس کو ہے۔ تم شروع کرو، خود بخود ہی آ جائے گا۔'' فراز نے اسے تسلی دی تھی۔ اس نے جھجکتے ہوئے سروس کروائی پہلی ہی سروس نیٹ میں جا کر لگی۔ اس نے شرمندگی سے فراز کو دیکھا۔ ''کوئی بات نہیں پھر کرواؤ۔'' فراز نے اس کی ہمت بندھائی۔

اس نے سروس کورٹ میں جا کر ایک بار پھر کانپتے ہاتھوں سے شٹل پھینکی۔ اس بار شٹل کاک نیٹ تک پہنچنے سے پہلے ہی گر گئی۔ اس نے تالیوں کی آواز پر چونک کر دیکھا تھا۔

''زبردست میں اور موی پارٹنر بن سکتے ہیں۔ ہم ایک جیسا برا کھیلتے ہیں۔''

ولید نے شوخ لہجے میں کہا تھا۔ وہ ریکٹ زمین پر رکھ کر تیزی سے لان سے نکل آئی۔ اپنے پیچھے اسے سب کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ وہ اسے واپس بلا رہے تھے مگر وہ وہاں رکی نہیں۔

''بس میرا دل نہیں چاہ رہا تھا کھیلنے کو، نہیں...... میں...... ناراض ہو کر تو نہیں آئی تھی۔'' تھوڑی دیر بعد سب لوگ اندر آ گئے تھے اور فری کے استفسار پر اس نے کہا تھا۔ ولید ان کے ساتھ نہیں آیا۔

***

پھر اس نے چند روز اسے نہیں دیکھا اور یہ ایک عجیب بات تھی ورنہ وہ دن میں کم از کم ایک چکر ضرور لگا جاتا تھا۔ اس کا جی چاہا تھا وہ فری سے اس کے نہ آنے کے بارے میں پوچھے لیکن وہ ایسا نہیں کر سکی۔

''وہ کیوں نہیں آ رہا؟ کیا وہ ناراض ہو گیا ہے یا پھر وہ یہ سوچ رہا ہے کہ میں اس کی بات پر ناراض ہوں۔''

گھر میں کسی کو بھی اس کے نہ آنے پر کوئی حیرت تھی نہ تجسس اور اس چیز نے موی کو اور بھی پریشان کیا تھا۔ انہیں کچھ تو کہنا چاہئے اس کے بارے میں۔

وہ ایک ہفتہ کے بعد آیا تھا۔ پہلے سے زیادہ خوبصورت اور ہشاش بشاش ہو کر۔ وہ اس وقت لان میں پھر رہی تھی جب اس نے اسے اپنے لان سے نکل کر آتے دیکھا تھا اس نے موی کو اپنی طرف متوجہ دیکھ کر دور سے ہاتھ ہلایا اور پھر اس کی طرف آنے کے بجائے اندر چلا گیا وہ وہیں باہر لان کے چکر لگاتی رہی یہاں تک کہ اندھیرا گہرا ہو گیا۔ وہ اندر چلی آئی۔ لاؤنج سے سب کے ساتھ اس کے قہقہوں کی آوازیں بھی آ رہی تھیں۔ وہ لاؤنج میں آنے کے بجائے سیدھا اوپر اپنے کمرے میں چلی آئی۔ جانتی تھی، وہ اب کھانا کھائے بغیر نہیں جائے گا اور وہ کھانے پر اس کا سامنا کرنا نہیں چاہتی تھی۔ کمرے کی لائٹ آف کرنے کے بعد وہ بستر پر لیٹ گئی تھی۔

کچھ دیر بعد اس نے دروازے پر دستک سنی اور پھر ملازم کو اپنا نام پکارتے سنا مگر وہ چپ چاپ لیٹی رہی۔ وہ جانتی تھی وہ اسے کھانے کے لئے بلانے آیا تھا۔ ملازم کچھ دیر تک دستک دینے کے بعد واپس چلا گیا تھا۔

اگلے دن وہ صبح سب کے ساتھ ناشتہ کر رہی تھی۔ جب وہ ایک بار پھر آ گیا تھا کسی کے کہے بغیر ہی وہ کرسی کھینچ کر ناشتہ کرنے بیٹھ گیا تھا۔ اس نے موی کو مخاطب نہیں کیا تھا۔ وہ ناشتہ کرتے ہوئے گاہے بگاہے اس کا چہرہ دیکھتی رہی، مگر وہ اس کی طرف متوجہ نہیں تھا۔ فری اور ثمین سے گفتگو میں مصروف تھا۔ وہ ناشتہ کرنے کے بعد وہاں سے اٹھ کر اپنے کمرے میں آ گئی۔

پھر یہ جیسے ولید کی روٹین بن گئی تھی۔ وہ جب بھی وہاں آتا۔ باقی لوگوں سے باتیں کرتا رہتا اور اسے مکمل طور پر نظر انداز کر دیتا تھا۔ آہستہ آہستہ وہ خود بھی اس سے کترانے لگی تھی۔ وہ جب بھی وہاں آتا وہ خاموشی سے وہاں سے اٹھ جاتی تھی اور اگر وہ پہلے سے فراز اور فری کے پاس بیٹھا ہوتا تو وہ کبھی بھی پہلے طرح ان کے پاس نہیں آتی تھی۔

اسے وہاں آئے چار ماہ ہونے والے تھے اور ان چار ماہ میں جب بھی اس کے ابو نے فون کیا تھا، انہوں نے کبھی بھی اسے واپس آنے کے لئے نہیں کہا۔ تایا کے گھر وہ اگر خوش نہیں تھی تو ناخوش بھی نہیں تھی۔ یہاں گھر کی طرح کوئی اس کی وجہ سے ناخوش نہیں تھا نہ ہی گھر کی طرح کوئی اسے گھر سے نکالنا چاہتا تھا مگر وہ جانتی تھی پھر بھی یہ اس کا گھر نہیں تھا۔

***

اس دن واصف کا سالگرہ تھی اور وہ ان سب کو لنچ کے لئے پی سی لے کر گیا تھا۔ ولید اور عثمان دونوں ان کے ساتھ کسی مصروفیت کی وجہ سے نہیں گئے تھے۔ واپسی پر وہ اپنے گھر آنے کے بجائے ولید کے گھر ہی چلے گئے تھے۔ نبیلہ آنٹی باہر دھوپ میں بیٹھی ہوئی تھیں۔ وہ سب بھی اندر جانے کے بجائے ان کے پاس لان میں آ گئے تھے۔ کافی دیر تک وہ لنچ کے بارے میں ہی باتیں کرتے رہے۔ پھر پتا نہیں فری کو کیا خیال آیا تھا۔

''وہ تمہیں میں اس دن بتا رہی تھی نا مومی کہ واصف کی اسٹڈی میں کتابوں کی اچھی کلیکشن ہے کسی دن دکھاؤں گی۔ اب دیکھنا چاہو تو جا کر دیکھ لو۔'' زفری نے اس سے کہا تھا۔

''میں کیسے جا سکتی ہوں اکیلے۔'' وہ دھیمی آواز میں بولی تھی۔

''چلی جاؤ مومی! کوئی مسئلہ نہیں ہے یہ سامنے والا کمرہ میرا ہے پہلے والا عثمان کا ہے اور اس سے آگے والا ولید کا۔ میرے کمرے کے ساتھ چھوٹی سی اسٹڈی ہے۔ کمرہ لاکڈ ہے نہ ہی اسٹڈی روم، تم آرام سے جا سکتی ہو۔ کوئی مشکل ہو تو اندر کسی ملازم سے پوچھ لینا۔''

واصف نے راکنگ چیئر پر جھولتے ہاتھ اٹھا کر دوسری منزل کی طرف اشارہ کیا تھا۔ وہاں کچھ کمروں کی کھڑکیاں نظر آ رہی تھیں۔ وہ سب دوبارہ گفتگو میں مصروف ہو چکے تھے۔ وہ اٹھ کر اندر آ گئی۔

سیڑھیاں چڑھ کر دوسری منزل پر پہنچنے کے بعد اس نے اپنے سامنے کمروں کی ایک لمبی قطار دیکھی تھی۔ اس نے اندازہ لگا کر ایک دروازہ کھول لیا۔ وہ اسٹڈی روم ہی تھا اور وہاں واقعی اچھی خاصی کتابیں تھیں، مگر جس چیز نے اسے سب سے پہلے متوجہ کیا تھا وہ وہاں ٹیبل پر پڑا ہوا ایک عدد کمپیوٹر تھا۔ اس نے اسٹڈی میں داخل ہو کر دروازہ بند کر دیا ایک نظر اس نے چاروں اطراف ڈالی تھی۔ اسٹڈی کا ایک دروازہ بائیں جانب بھی تھا، شاید وہ واصف کے بیڈ روم میں کھلتا ہوگا، اس نے سوچا تھا اور پھر وہ شیلف کی طرف بڑھ گئی باری باری کتابیں نکال کر اس نے انہیں دیکھنا شروع کیا تھا۔ وہاں مختلف موضوعات پر کتابیں تھیں۔ مگر ان میں زیادہ تر کتابیں کمپیوٹر سے متعلق تھیں۔ اس نے ہر شیلف پر پڑی ہوئی کتابوں کو ترتیب سے دیکھنا شروع کیا اور پھر کچھ کتابیں اس نے نکال لی تھیں۔ کتابیں نکالنے کے بعد وہ ٹیبل پر پڑے ہوئے کمپیوٹر کے سامنے بیٹھ گئی تھی۔ کچھ دیر تک وہ اسے دلچسپی سے دیکھتی رہی۔ کمپیوٹر آن نہیں تھا اور وہ اسے آن کرنا جانتی بھی نہیں تھی۔ نہ ہی وہ ایسا کوئی رسک لینا چاہتی تھی۔ چند لمحے وہ آف پڑے کمپیوٹر کے کی بورڈ پر انگلیاں چلاتی رہی اور ان پر لکھے ہوئے نمبرز اور حروف کو پڑھتی رہی۔ پھر وہ کتابیں اٹھا کر اٹھ کھڑی ہوئی تھی۔

اسٹڈی میں تقریباً ایک گھنٹہ گزار کر جب وہ نیچے آئی تو واصف اندر آ رہا تھا۔ اس کے ساتھ اور کوئی نہیں تھا۔

''واصف بھائی! میں نے کچھ کتابیں لی ہیں آپ کی اسٹڈی سے۔ پڑھنے کے بعد واپس کر دوں گی۔'' اس نے واصف سے کہا تھا۔

''کوئی بات نہیں۔ تم جب چاہو آ کر میری اسٹڈی سے کتابیں لے جا سکتی ہو بس انہیں احتیاط سے رکھنا۔ میں نے بڑی محنت سے جمع کی ہیں۔'' واصف نے مسکراتے ہوئے اس سے کہا تھا۔

وہ اسے یقین دہانی کراتے ہوئے باہر آ گئی۔ نبیلہ آنٹی اب لان میں اکیلی بیٹھی ہوئی تھیں۔ شاید باقی سب واپس گھر جا چکے تھے۔ وہ کچھ دیر نبیلہ آنٹی کے پاس بیٹھی رہی پھر ان سے اجازت لے کر گھر آ گئی تھی۔

چند دن کے بعد کتابیں لے کر وہ واپس اسٹڈی میں گئی تھی اور وہاں سے کچھ اور کتابیں لے کر آئی تھی پھر یہ جیسے اس کی روٹین میں شامل ہو گیا تھا وہ ہفتہ میں ایک دو بار ضرور اسٹڈی جاتی اور کچھ دیر وہاں گزارنے کے بعد کتابیں لے کر آ جاتی تھی۔ واصف سے کبھی بھی دوبارہ اسٹڈی جاتے ہوئے اس کی ملاقات نہیں ہوئی تھی۔ وہ عموماً رات کے وقت اپنے باپ کے ساتھ آفس سے واپس آتا تھا اور یہی حال عثمان کا تھا۔ وہ بھی بزنس مینجمنٹ میں تعلیم مکمل کرنے کے بعد اپنے باپ کے ساتھ ہی کاروبار میں شریک ہو گیا تھا۔ صرف ولید تھا جو ابھی پڑھ رہا تھا۔ واصف اور عثمان ولید کی طرح اپنی پھوپھو کے گھر زیادہ نہیں آتے تھے۔ ایک وجہ تو شاید یہ تھی کہ وہ دونوں سارا دن آفس میں ہوتے تھے اور دوسری وجہ شاید یہ کہ وہ دونوں فراز اور فری سے کافی بڑے تھے۔ جبکہ ولید ان کا ہم عمر تھا۔ واصف کی نسبت فری سے طے تھی۔ جبکہ عثمان کے لئے آج کل نبیلہ آنٹی لڑکیاں دیکھنے میں مصروف تھیں۔

اس روز بھی شام کو وہ کتابیں ہی واپس کرنے کے لیے نبیلہ آنٹی کے گھر گئی تھی۔ نبیلہ آنٹی کو بتانے کے بعد وہ اوپر اسٹڈی میں آ گئی تھی۔ لائٹ آن کرنے کے بعد اس نے پہلے والی کتابیں واپس اپنی جگہ پر رکھ دی تھیں اور کچھ نئی کتابیں نکال کر اسٹڈی ٹیبل پر رکھ گئی۔ تب ہی اچانک کسی نے ایک جھٹکے سے اسٹڈی کا دروازہ کھولا۔ وہ چونک کر مڑی۔ ولید اسٹڈی کے دروازے میں کھڑا حیرانی سے اسے دیکھ رہا تھا۔ وہ شاید اس وقت واصف کے بیڈروم میں تھا اور کسی کام سے اسٹڈی میں آیا تھا۔

''مومی! تم یہاں کیا کر رہی ہو؟''

''میں کتابیں لینے آئی تھی۔'' وہ اسے یک دم اپنے سامنے پا کر گڑبڑا گئی تھی۔

''کتابیں لینے لیکن یہاں سے؟'' وہ اب بھی حیران تھا۔

''میں نے اجازت لی ہے۔''

''کس سے اجازت لی ہے؟'' اس کا لہجہ کچھ تیکھا تھا۔

''واصف بھائی سے پوچھا ہے میں نے۔ انہوں نے کہا ہے کہ میں جب چاہوں یہاں آ سکتی ہوں۔''

اس نے اپنی گھبراہٹ پر قابو پاتے ہوئے کہا تھا۔ وہ کچھ دیر اسے دیکھتا رہا پھر اس کے چہرے پر ایک مسکراہٹ نمودار ہوئی۔

''واصف بھائی سے؟ کیا بات ہے بھئی واصف کی۔ بڑے بڑے لوگ ان سے اجازت لیتے ہیں۔ مجھ غریب کو تو کوئی گھاس ہی نہیں ڈالتا۔ ٹھیک ہے مومی بی بی جو چاہیں کریں۔ آپ کو کھلی چھٹی ہے۔'' اس کا لہجہ بے حد عجیب تھا۔

''اگر آپ کو برا لگا ہے تو میں آئندہ یہاں سے کوئی کتاب نہیں لوں گی۔ میں آپ کو تکلیف......'' اس نے ہاتھ میں پکڑی ہوئی کتابیں ٹیبل پر رکھ دی تھیں۔ اب اس پر کچھ خجالت بھی طاری ہو چکی تھی۔

وہ اس کی بات سن کر دروازہ چھوڑ کر اسٹڈی کے اندر آ گیا۔ ''مجھے یہ بتاؤ کہ تم اتنی چھوٹی چھوٹی باتوں پر ناراض کیوں ہو جاتی ہو۔ اس دن وہ بیڈ منٹن کھیلتے ہوئے چلی گئی تھیں۔ اس کے بعد تم نے مجھ سے بات کرنے کی کوشش نہیں کی جہاں میں آتا ہوں تم بھاگ جاتی ہو۔ شاید میری شکل دیکھنا ہی نہیں

چاہتیں اور پھر میری بات کا غلط مطلب لے رہی ہو۔ میں نے کہا ہے کہ مجھے تکلیف پہنچی ہے یا تم کتابیں لینے مت آیا کرو۔ میں نے کچھ ایسا کہا ہے؟''

وہ اس کے سامنے کھڑا سنجیدگی سے پوچھ رہا تھا۔ مومی کو اپنا چہرہ سرخ ہوتا ہوا محسوس ہوا۔ ''میں ناراض تو نہیں تھی۔ میں تو بس وہ...... مجھے...... میں۔'' وہ ہکلانے لگی۔

''تم آؤ۔ جتنی چاہے کتابیں لے سکتی ہو مجھے اس سے کیا فرق پڑتا ہے Do keep it in your mind. مجھے کوئی تکلیف نہیں ہوگی۔'' وہ بات کرتے کرتے اسٹڈی سے نکل گیا تھا۔ اس نے ایک اطمینان بھری سانس لی۔ کتابیں ٹیبل سے اٹھا کر وہ اسٹڈی سے نکل گئی تھی۔

اگلے دو ہفتے وہ اسٹڈی نہیں گئی۔ وہ دوبارہ وہاں اس کا سامنا کرنا نہیں چاہتی تھی۔ وہ اسی طرح تایا کے گھر آ رہا تھا، لیکن اس نے بھی اس واقعہ کا ذکر نہیں کیا تھا۔ ہاں اب وہ ایک بار پھر مومی سے بات کرنے لگا تھا۔ وہ بھی پہلے کی طرح اس کے آنے پر اٹھ کر وہاں سے نہیں جاتی تھی، وہ نہیں چاہتی تھی وہ پہلے کی طرح دوبارہ یہ بات پوائنٹ آؤٹ کرے۔

اس دن اس کے ابو اچانک آ گئے تھے۔ امی بھی ان کے ساتھ تھیں۔ وہ بہت خوش ہوئی تھی۔ چھ ماہ کے بعد انہیں دیکھ رہی تھی۔

''آپ لوگوں کو انوائٹ کرنے آئے ہیں۔ مرینہ کی شادی ہو رہی ہے۔ چودہ تاریخ کو۔ ہم نے سوچا خود آ کر آپ لوگوں کو کارڈ دے دیں اور مومنہ کو بھی لے جائیں۔ وہ بھی بہن کی شادی اٹینڈ کر لے۔'' امی نے چائے پیتے ہوئے تائی کو بتایا۔ ان کا چہرہ جگمگا رہا تھا۔ اس نے ابو کو دیکھا وہ بھی مسکرا رہے تھے۔

''مرینہ کی شادی اتنی جلدی کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ ابھی تو وہ اٹھارہ سال کی ہوئی ہے۔ تم لوگوں کو مومنہ کے بارے میں سوچنا چاہیے تھا۔ وہ سب سے بڑی ہے چلو روبینہ کی تو تم نے کر دی مگر اب مرینہ سے پہلے تمہیں مومنہ کا خیال کرنا چاہیے تھا۔''

تائی چپ نہیں رہ سکی تھیں۔ امی کا چہرہ یک دم سپاٹ پڑ گیا۔ وہ اٹھ کر لاؤنج سے باہر آ گئی۔ شام کو وہ امی اور ابو کے ساتھ واپس گجرات آ گئی تھی۔ امی کا موڈ اب پھر نارمل ہو چکا تھا۔ شاید تائی نے مزید کچھ نہیں کہا تھا۔ شادی ایک ہفتے کے بعد تھی اور گھر میں بہت سے کام تھے۔ اس نے امی کے بغیر کہے ہی اپنی ذمہ داری سنبھال لی تھی۔ شادی کی تقریبات بہت دھوم دھام سے ہو رہی تھیں اور شادی کے دوران ہی اسے پتا چلا کہ روبینہ کی شادی کے دوران ہی امی نے مرینہ کا رشتہ طے کر دیا تھا۔ ابو شاید اس بات پر تیار نہ ہوتے۔ اس لیے انہوں نے بہانے سے اسے تایا کے ہاں بھجوا دیا تھا اور اس کی عدم موجودگی میں انہوں نے ابو کو اس رشتے پر رضامند کر لیا تھا۔ شادی پر تایا، تائی بھی فری اور ثمین کے ساتھ آئے تھے اور شادی کی تقریبات ختم ہونے کے بعد انہوں نے ابو سے کہا تھا کہ وہ اب مومنہ کے لیے رشتہ ڈھونڈنے کی کوشش کریں اور دونوں چھوٹی بہنوں سے پہلے اس کی شادی کریں۔

''بھائی صاحب! ابھی ہم فوری طور پر شادی کر نہیں سکتے۔ آپ کو تو پتا ہی ہے کہ اچھے رشتے کتنی مشکل سے ملتے ہیں اور پھر ابھی دونوں بیٹیوں کی شادی کی ہے، اب فوری طور پر تیسری بیٹی کی نہیں کر سکتے ظاہر ہے بہت کچھ دینا دلانا ہوتا ہے۔ ایک دو سال ٹھہر کر کریں گے تب تک کوئی اچھا

رشتہ مل جائے گا اور ویسے بھی مومنہ کون سی بوڑھی ہو رہی ہے۔ ماشاء اللہ ابھی جوان ہے۔ میرا تو ارادہ یہ ہے کہ مومنہ کے ساتھ ہی غزل کی شادی بھی کر دیں۔ وہ بھی خیر سے بڑی ہو رہی ہے۔ اگلے سال اس کا قد مومنہ تک پہنچنے لگے گا۔ آپ کو تو پتا ہی ہے، ہمارے کندھوں پر کتنی ذمہ داریاں ہیں۔ بیٹیوں کی شادی کرنا کوئی آسان کام تو نہیں ہوتا۔''

امی نے ان کی باتوں کے جواب میں کہا تھا۔ ابو خاموشی سے سر جھکائے بیٹھے رہے۔ تائی نے بات بدل دی۔

اگلے روز فری جانے کے لیے اپنا سامان پیک کر رہی تھی جب وہ اس کے پاس آئی تھی۔

''کیا میں تمہارے ساتھ نہیں جا سکتی؟'' اس نے پوچھا تھا۔

فری کے ہاتھ رک گئے۔ ''تم جانا چاہتی ہو؟''

''ہاں۔''

''ٹھیک ہے چلو۔ میں پاپا سے کہہ دیتی ہوں۔'' فری نے دوبارہ پیکنگ شروع کر دی۔

وہ اپنے کمرے میں آ کر سامان پیک کرنے لگی۔ خلاف توقع امی یا ابو نے اس کے جانے پر کوئی اعتراض نہیں کیا تھا اور پہلی بار اسے یہ بات اچھی نہیں لگی۔

''کیا ان لوگوں کو میری ضرورت ہی نہیں ہے؟ میری کمی محسوس نہیں ہوتی۔ امی کو نہیں ابو کو ہی۔'' وہ مایوس ہو گئی تھی۔

❁

اس شام وہ پھر واصف کی اسٹڈی میں آئی تھی۔ کتابیں دیکھتے دیکھتے پتا نہیں اس کے دل میں کیا آئی۔ وہ کمپیوٹر کے پاس آ گئی۔ اس نے اسے آن کرنے کی کوششیں شروع کر دی تھیں۔ پلگ ساکٹ میں لگانے کے بعد اس نے CPU کو دیکھنا شروع کر دیا بڑی احتیاط سے اس نے پاور کا بٹن دبا دیا۔ چند لمحوں کے بعد کمپیوٹر کی تاریک اسکرین روشن ہو گئی تھی اس نے کی بورڈ پر موجود Keys کو دبانا شروع کیا اسکرین پر موجود سکرین سیور بدل نہیں رہا تھا۔ اس نے باری باری ہر Key کو دبایا کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ پتا نہیں کتنے منٹ وہ Keys کو بار بار دباتی رہی تھیں پھر اچانک ایک ہاتھ کی بورڈ پر آ گیا تھا اس نے کچھ Keys کو پریس کیا تھا پھر پاس ورڈ فیڈ کیا۔

''لو اب کرو، کیا کرنا ہے؟'' ایک پرسکون آواز اس کے عقب میں گونجی۔ پھر ہاتھ Key بورڈ سے ہٹ گیا۔ وہ بالکل ساکت تھی اس نے پیچھے مڑ کر دیکھنے کی کوشش نہیں کی۔ اسے شرمندگی ہو رہی تھی۔ اس کا جی چاہا تھا، وہ وہاں سے اٹھ کر بھاگ جائے۔

''کمپیوٹر آپریٹ کرنا آتا ہے؟'' ولید نے کچھ توقف کے بعد پوچھا تھا۔

''نہیں۔'' اس نے بے جان آواز میں جواب دیا۔

''میں نے اسے آن کر دیا ہے۔ تم اب Key بورڈ استعمال کر سکتی ہو۔ اب کوئی مسئلہ نہیں ہوگا۔ جب جانا چاہو تو اسے آن ہی رہنے دینا، مجھے اس پر کچھ کام کرنا ہے۔''

وہ ایک بار پھر اسٹڈی سے غائب ہو گیا تھا۔ اس نے دروازہ بند ہونے کی آواز سن کر ایک گہرا سانس لے کر پیچھے دیکھا تھا۔ پھر دوبارہ اسکرین پر نظریں جما دیں کچھ دیر وہ بے دلی سے Key بورڈ پر ہاتھ چلاتی رہی پھر اٹھ کر اسٹڈی سے باہر آ گئی۔

''جم خانہ چلو گی آج مومی میرے ساتھ؟'' اس شام فری نے اس سے پوچھا تھا۔

''سب جا رہے ہیں؟''

''نہیں، سب تو نہیں جا رہے۔ پاپا اور ممی نے جانا تھا مگر انہیں کسی ڈنر پر جانا ہے۔ فراز کی آج نائٹ ڈیوٹی ہے۔ ثمین کا بھی کوئی ٹیسٹ ہے۔ میں اور مبشر جا رہے ہیں۔ بہت بڑا فنکشن ہے وہاں، کچھ پاپ سنگرز بھی آ رہے ہیں۔ تم انجوائے کرو گی۔''

فری نے اسے تفصیل بتائی وہ کچھ ہچکچاہٹ کے بعد تیار ہو گئی۔

فنکشن واقعی بہت بڑا تھا۔ پورے لان میں ٹیبلز لگی ہوئی تھیں اور کوئی بھی ٹیبل خالی نظر نہیں آ رہی تھے۔ زیادہ تر نوجوان تھے اور جو ادھر سے ادھر چکر لگا رہے تھے۔ فنکشن ابھی شروع نہیں ہوا تھا۔ اسٹیج پر آرکسٹرا ہلکی ہلکی دھنیں بجا رہا تھا۔ فری اور مبشر کو ساتھ لے کر انویٹیشن کارڈ پر درج نمبر والی ٹیبل کی طرف بڑھ گئی تھی۔ تھوڑی دیر بعد فنکشن شروع ہو گیا۔ ایک مشہور پاپ سنگر نے اسٹیج پر چڑھ کر گانا شروع کیا۔ لوگ ہاتھ اوپر اٹھا کر تالیاں بجا رہے تھے۔ کچھ لڑکے اسٹیج کے سامنے ڈانس کر رہے تھے۔ وہ یہ ہنگامہ دیکھنے میں مگن تھی جب اس نے اسٹیج سے کچھ فاصلے پر ایک ٹیبل پر ولید کو ایک لڑکی کے ساتھ بیٹھے دیکھا۔ وہ لاشعوری طور پر اسے دیکھتی رہی۔ وہ خلافِ معمول ڈنر سوٹ میں ملبوس تھا اور خوش نظر آ رہا تھا۔ وہ دونوں گانا سننے کے بجائے آپس میں باتیں کرنے میں زیادہ دلچسپی لے رہے تھے۔ پھر فری کی نظر بھی ولید پر پڑ گئی تھی۔

''ارے ولید بھی آیا ہوا ہے مبشر دیکھو۔'' اس نے مبشر کو متوجہ کیا۔

''میں پہلے ہی دیکھ چکا ہوں میرے سامنے ہی آ کر بیٹھا ہے۔'' مبشر نے بے نیازی برتی۔

''یہ لڑکی کون ہے اس کے ساتھ؟''

''کوئی ایک لڑکی مستقل ہو تو بندہ اتا پتا بھی رکھے، ہر تیسرے دن کوئی نئی لڑکی اس کے ساتھ ہوتی ہے۔ ویسے یہ ارسہ ہے۔ آج کل اس کے بڑے گن گا رہا ہے۔ پرسوں کبانہ لے کر گیا ہوا تھا۔ میری بھی اتفاقاً وہاں ملاقات ہو گئی۔ تب ہی اس نے تعارف کروایا تھا۔ یہ کلاس فیلو ہے اس کی جس ملٹی نیشنل کمپنی میں انٹرن کے طور پر کام کر رہا ہے۔ اس میں اس کا باپ بھی ڈائریکٹر ہے۔'' مبشر نے پوری تفصیل بتا دی تھی۔

وہ گم صم ہو گئی تھی۔ ''ملٹی نیشنل کمپنی میں انٹرن کے طور پر کام کر رہا ہے؟'' اس نے مبشر سے پوچھا تھا۔

''ہاں اصل میں یہ LUMS سے MBA کر رہا ہے۔ پچھلے سال ایک ملٹی نیشنل کمپنی نے ہائر کیا تھا۔ کچھ دوسرے لوگوں کے ساتھ وہ بھی پارٹ ٹائم جاب کر رہا ہے وہاں بیس پچیس ہزار کما لیتا ہے۔'' وہ بے یقینی کے عالم میں اس کا چہرہ دیکھتی رہ گئی۔

''مگر یہ تو کہتے ہیں کہ ان کے پاس روپے نہیں ہوتے اور ان کے کپڑے بھی...... '' فری نے ایک ہلکے سے قہقہے کے ساتھ اس کی بات کاٹ دی۔

''یہ عادت ہے اس کی آٹھ دس ہزار انکل بھی اسے ہر ماہ دیتے ہیں اور اتنے ہی روپے یہ نبیلہ آنٹی سے بھی ہتھیا لیتا ہے۔ پھر بھی قرض لیے بغیر اس کا مہینہ نہیں گزرتا۔ اس کے ہاتھ میں سوراخ ہیں روپیہ اس کے پاس نہیں ٹھہر سکتا کچھ سرگرمیاں بھی اس کی ایسی ہیں لڑکیوں کے ساتھ ہوٹلنگ کرنا، تحفے تحائف دینے اب ظاہر ہے یہ سب کام روپے کے بغیر تو نہیں ہوتے اور تم کپڑوں کو کیا کہہ رہی ہو۔ یونیورسٹی جاتے ہوئے اس کا یہی حال ہوتا ہے۔ گھسی ہوئی جینز اور پرانی شرٹس۔ کبھی اسے شام کو دیکھا کرو، کس طرح بن ٹھن کر نکلتا ہے۔ بڑی اونچی چوائس ہے اس کی Versace اور ارمانی کے علاوہ اسے کوئی کپڑے پسند نہیں آتے۔ تم جا کر کبھی اس کی وارڈ روب دیکھو تو حیران ہو جاؤ۔ پورا بوتیک لگتا ہے۔ مگر پھر بھی اسے گھسے پٹے کپڑے پہن کر پھرنے کی عادت ہے۔ کوشش کرتا ہے کہ دوسروں کی چیزیں بھی اٹھا کر لے جائے۔ ایویں ہی تو ہم اسے ذلیل نہیں کرتے رہتے۔ مگر مجال ہے جو اس پر اثر ہو جائے۔ اسے پرواہ ہی نہیں ہے۔ گھر والے پابندیاں لگا لگا کر تھک گئے ہیں۔ مگر یہ ذرا نبیلہ آنٹی کا لاڈلا ہے، اس لیے اپنی حیثیت کا ناجائز فائدہ اٹھاتا ہے۔ ماموں تو قطعاً لحاظ نہیں کرتے اس کا۔ انہوں نے لڑکیوں کے ساتھ پھرنے کی وجہ سے اس کی گاڑی واپس لے لی تھی۔ کئی دفعہ جیب خرچ بھی بند کیا ہے انہوں نے مگر اس کو تو سو طریقے آتے ہیں پیسے حاصل کرنے کے وہاں سے پیسے بند ہوتے ہیں تو نبیلہ آنٹی کو مجبور کر دیتا ہے کہ وہ روپے دیں۔ دس کہانیاں سناتا ہے اپنی مجبوریوں کی۔ اصل میں اسے بگاڑنے میں بھی بڑا ہاتھ نبیلہ آنٹی کا ہی ہے۔ ایک تو گھر میں سب سے چھوٹا تھا اس لیے انہوں نے بڑا لاڈ پیار کیا دوسرے انہیں یہ بھی تھا کہ وہ اپنی ماں کے پاس نہیں ہے، کہیں اسے یہ کمی محسوس نہ ہو۔ اس لیے انہوں نے اس کی ہر جائز ناجائز فرمائش پوری کی۔ اب ظاہر ہے عادتیں پکی ہو چکی ہیں۔ اب وہ پابندیاں لگانے کی کوشش کرتی ہیں تو وہ قابو میں نہیں آتا ویسے بھی نبیلہ آنٹی کی تو اس میں جان ہے۔ یہی حال اس کا ہے۔ نبیلہ آنٹی پابندی لگاتی ہیں دوسری طرف سے لاڈ پیار بڑھا دیتی ہیں اسے بھی ان کی کمزوری کا پتا ہے اس لیے یہ بھی زیادہ پرواہ نہیں کرتا پابندیوں کی۔ اب ماموں سوچ رہے ہیں کہ MBA کرے تو اسے لندن بھیج دیں گے اپنی کمپنی کا آفس اسٹیبلش کرنے کے لیے اور ان کا خیال ہے اس کی کہیں انگیجمنٹ کر دیں تا کہ کچھ ذمہ داری کا احساس ہو اسے۔''

فری سوفٹ ڈرنک کے سپ لیتے ہوئے اسے سب کچھ بتاتی گئی۔ وہ کوئی سوال نہیں کر سکی تھی۔

''ان سے نین ملا کر دیکھو
یہ دھوکا بھی کھا کے دیکھو
ان سے نین ملا کے دیکھو
یہ دھوکا بھی کھا کے دیکھو

اسٹیج پر موجود سنگر چیخ چیخ کر گا رہا تھا۔ اس نے ایک بار پھر ولید کو دیکھا، وہ ابھی بھی وہیں اس لڑکی کے ساتھ موجود تھا۔ باتوں کا سلسلہ ابھی جاری تھا۔

آج کی رات بہت کالی ہے
سوچ کا دیپ جلا کے دیکھو

''مجھے چہرے پہچاننا کبھی نہیں آ سکتا۔'' اس نے اعتراف کیا تھا۔ اسے یاد آیا تھا جب وہ بار بار اس کے پیچھے اسٹڈی میں آتا تھا۔ اس سے بات کرنے کی کوشش کرتا تھا۔ ہر چیز میں بغیر مانگے ہی مدد کرتا تھا۔

''کوئی ایک لڑکی ہو تو بندہ اتنا پیار رکھے اس کے ساتھ تو ہر تیسرے دن ایک نئی لڑکی ہوتی ہے۔'' اس کے کانوں میں مبشر کا جملہ گونج رہا تھا۔

''تو کیا یہ میرے ساتھ بھی...... '' وہ آگے کچھ نہیں سوچ سکی تھی۔

''اور میں نے اسے کیا سمجھا۔ ضرورت مند، مجبور، مظلوم۔'' ولید کو دیکھتے ہوئے اس کی آنکھیں دھندلا گئی تھیں۔

ظاہر ہمیشہ دھوکا دیتا ہے کہیں پڑھا ہوا ایک جملہ اس کے ذہن میں گونجنے لگا تھا۔

''مومی کیا ہوا رو کیوں رہی ہو؟'' فری نے اچانک اس سے کہا تھا۔

''پتا نہیں آنکھ میں کچھ پڑ گیا ہے۔'' اس نے آنکھوں کو مسلنا شروع کیا۔

''ان سے نین ملا کے دیکھو

یہ دھوکہ بھی کھا کے دیکھو

آواز پورے لان میں گونج رہی تھی۔

''اب ٹھیک ہو تم؟''

''ہاں اب ٹھیک ہوں۔'' اس نے کچھ دیر بعد آنکھوں سے ہاتھ ہٹا دیئے۔

''سوتیلا ہونا بھی بڑا عذاب ہے سوتیلے ہونے سے مر جانا بہتر ہے۔''

''مجھے صبح سے کسی نے کھانے کے لیے کچھ نہیں دیا مجھے بہت بھوک لگی ہے۔''

''میں ایک ایک روپے کے لیے ترستا ہوں۔ میرے پاس چار پانچ سو روپے ہوں تو میں کٹ کے بجائے ایک سوٹ نہ لے لوں۔ دو چار سستی شرٹس نہ خرید لوں۔ ایک عدد جینز یا جاگرز کا جوڑا نہ لے لوں۔ ایک عدد اچھا ہیئر برش نہ لے لوں۔''

''تمہیں کیا پتا میں کس طرح اپنے اخراجات پورے کرتا ہوں۔ یونیورسٹی کی فیس ہوتی ہے پھر اور کئی قسم کے اخراجات ہیں۔ یہ سب میں اپنی جاب اور پاکٹ منی سے ہی پورے کرتا ہوں۔''

اس کی آنکھوں میں پھر کچھ پڑ گیا تھا۔ اس نے ایک بار پھر آنکھوں کو مسلنا شروع کر دیا تھا۔

''بس میرے پاس کچھ روپے آ گئے۔ میں نے سوچا کہ چلو اور کچھ نہیں تو چند نئی شرٹس اور جاگرز ہی لے لوں۔''

''تم لوگ تو میرے حالات جانتے ہی ہو۔ میں کتنی مشکل سے گزر بسر کر رہا ہوں۔ یہ جاننے کے باوجود تم لوگ میرا مذاق اڑا رہے ہو۔''

''اچھا ہے گاڑی واپس لے لی۔ میرے پاس تو پہلے بھی پیٹرول کے لیے پیسے نہیں ہوتے تھے۔ مجھے سفید ہاتھی پال کر کیا کرنا ہے۔''

میوزک کا شور پہلے سے زیادہ بلند ہو گیا تھا۔

''میرے جیسے بندے کے پاس لڑکیوں کے لئے وقت کہاں ہوتا ہے اور لڑکیاں وہ بھی تو بندہ دیکھتی ہیں۔ مجھ میں ایسا ہے کیا کہ کوئی مجھ سے دوستی کرے گی۔''

''ممی کی بات چھوڑو۔ انہیں تو مجھے بدنام کرنے کے علاوہ اور کوئی کام ہے ہی نہیں۔ ہر ایک کے پاس جا کر میرے ہی قصے سناتی رہتی ہیں۔ کبھی واصف اور عثمان کا نام سنا ان کے منہ سے۔''

سنگر اب اسٹیج سے نیچے اُتر کر ٹیبلز کے درمیان چکر لگا رہا تھا۔

''میں اور موی اچھے پارٹنر بن سکتے ہیں۔ ہم ایک جیسا برا کھیلتے ہیں۔''

''تم اتنی چھوٹی چھوٹی باتوں پر ناراض کیوں ہو جاتی ہو۔ اس دن بھی تم وہ بیڈمنٹن والی بات پر ناراض ہو گئی تھیں۔ پھر تم نے مجھ سے بات کرنے کی کوشش نہیں کی۔ جہاں میں آتا ہوں۔ تم بھاگ جاتی ہو شاید تم میری شکل دیکھنا ہی نہیں چاہتیں۔''

''تم جتنی کتابیں چاہو لے سکتی ہو۔ مجھے اس سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ مجھے کوئی تکلیف نہیں پہنچے گی۔''

''اس کے ہاتھ میں سوراخ ہے روپیہ اس کے پاس نہیں ٹھہرتا۔ کچھ سرگرمیاں بھی اس کی ایسی ہیں۔ لڑکیوں کے ساتھ ہوٹلنگ کرنا، تحفے تحائف دینا اب یہ سب کام روپے کے بغیر تو نہیں ہو سکتے۔''

''تم کبھی اس کی وارڈ روب جا کر دیکھو تو حیران رہ جاؤ۔ پورا بوتیک لگتا ہے مگر پھر اس کو گھسے پٹے کپڑے پہن کر پھرنے کی عادت ہے کبھی شام کو دیکھا کرو، اسے کیسے بن ٹھن کر نکلتا ہے۔''

''ویسے بھی نبیلہ آنٹی کی جان ہے اس میں۔ یہی حال اس کا ہے اسے ان کی کمزوری کا پتا ہے۔ اس لیے پابندیوں کی پرواہ نہیں کرتا۔''

اس کے اردگرد آوازوں کا ہجوم تھا۔ ولید اب بھی وہیں بیٹھا لڑکی کے ساتھ باتیں کر رہا تھا۔ فری اور مبشر ہاتھ اوپر اٹھا کر تالیاں بجاتے ہوئے سنگر کے ساتھ گا رہے تھے۔ اس کی آنکھوں میں اب بھی کچھ پڑا ہوا تھا۔ آنکھیں مسلنے سے بھی نہیں نکل رہا تھا۔ سنگر دوبارہ اسٹیج پر چڑھ کر ڈانس کرتے ہوئے گا رہا تھا۔ چاروں طرف بیٹھے ہوئے لوگوں کی تالیوں، سیٹیوں اور چیخوں کا شور بڑھتا جا رہا تھا۔ وہ سب کچھ دیکھنے، سوچنے اور سمجھنے کی کوشش کر رہی تھی۔

رات گیارہ بجے واپسی پر لان سے اُٹھ کر پارکنگ میں لگائی گئی روشنیوں میں آنے پر فری نے غور سے اس کی آنکھوں کو دیکھا۔

''تمہاری آنکھیں تو بے تحاشا سرخ ہو رہی ہیں موی۔ ستیاناس ہو گیا ہے تم گھر چل کر پانی سے انہیں دھو کر آئی ڈراپس ڈال لینا۔ ورنہ یہ زیادہ خراب ہو جائیں گی۔'' گاڑی میں بیٹھتے ہوئے اس نے موی کو مشورہ دینا شروع کیا۔ ''اب تو آنکھ میں کچھ نہیں پڑا ہوا؟''

''نہیں، اب سب کچھ نکل چکا ہے۔'' اس نے پچھلی سیٹ پر بیٹھتے ہوئے گاڑی کا دروازہ بند کرتے ہوئے کہا تھا۔

اس رات کے بعد وہ دوبارہ کبھی اسٹڈی گئی تھی نہ ولید کے گھر۔ اس نے فری وغیرہ کے پاس بیٹھنا بھی چھوڑ دیا تھا۔ وہ بس اپنے کمرے میں ہی رہتی تھی۔

''میں سوچ رہی ہوں، پولیٹیکل سائنس میں پرائیویٹ طور پر ماسٹرز کرلوں۔'' اس نے فری سے کہا تھا۔

''ہاں ضرور کرو۔'' فری نے سرسری طور پر کہا۔ وہ کتابیں بازار سے لے آئی تھی اور انہیں لے کر وہ سارا دن اپنے کمرے میں بند رہتی۔ اس نے لان میں بیٹھنا بھی چھوڑ دیا تھا۔ وہ اب ولید کا سامنا نہیں کرنا چاہتی تھی۔ وہ اسے دیکھنا نہیں چاہتی تھی۔ اس سے بات کرنا نہیں چاہتی تھی اور بہت دن تک ہر بار کتاب کھولنے پر اس کے سامنے مبشر کے کہے گئے جملے آجاتے تھے۔

''لوگ کس قدر جھوٹے ہوتے ہیں۔ کتنا بڑا فراڈ کرتے ہیں۔'' وہ ہر بار سوچتی تھی۔ میں نے کیوں سوچا کہ یہ بندہ قابل رحم ہے اور اسے مدد کی ضرورت ہے اور مجھے اس کی مدد کرنی چاہیے۔ میرے ذہن میں یہ خیال ہی کیوں آیا تھا۔'' وہ کئی کئی گھنٹے کمرے میں بے کار بیٹھی رہتی۔

''حالانکہ وہ تو...... اور پھر میں نے کیوں اس پر اتنی عنایات کیں۔ کیوں اتنی پرواہ کی۔ وہ میری ذمہ داری تو نہیں تھا۔ مجھے سمجھنے کی کوشش تو کرنی چاہیے تھی کہ سب اس کے بارے میں ایسی باتیں کیوں کہتے ہیں؟ اس طرح کیوں ٹریٹ کرتے ہیں میں اس کے جھوٹ کو کیوں پکڑ نہیں سکی۔ کیا میں اتنی، اور وہ بھی مجھے دھوکا دیتا رہا۔ میرے ساتھ...... اس نے کیوں نہیں سوچا کہ مجھے دھوکا نہیں دینا چاہیے۔ وہ مجھے کیا سمجھتا تھا، احمق، بے وقوف یا اپنا شکار اور اگر یہ سب دوسروں کو پتا چل جائے تو۔'' وہ خوفزدہ ہو جاتی۔

''وہ میرے بارے میں کیا سوچیں گے۔ کیا کہیں گے فری تو ہنسے گی۔''

''تم مومی! تم کیا اتنی احمق بھی ہو سکتی ہو۔ مجھے یقین نہیں آتا۔'' اس کا خوف بڑھتا جاتا۔ ''دنیا رہنے کی جگہ نہیں ہے۔ اس میں ولید جیسے لوگ ہوتے ہیں اس نے نتیجہ اخذ کیا تھا۔

چند دنوں سے اس نے فری اور ثمین کے رویے میں عجیب سی تبدیلی محسوس کی تھی۔ خدشات اس کے دل میں ابھرنے لگے تھے۔

''کہیں ان کو......'' وہ خوفزدہ ہو جاتی تھی۔ اس دن رات کو فری اس کے کمرے میں چلی آئی۔

''مصروف ہو مومی؟'' اس نے اندر آنے کے بعد پوچھا تھا۔ اس کتابیں سمیٹ دیں۔

''نہیں تو۔''

''اصل میں مجھے تم سے کچھ باتیں کرنی ہیں۔''

وہ بے حد سنجیدہ تھی۔ مومی کا سانس حلق میں اٹک گیا تھا۔ ''کیا تم ولید میں انٹرسٹڈ ہو؟'' اسے لگا تھا جیسے اس کے پیروں تلے سے زمین سرک گئی تھی۔

''نہیں'' اس کے جواب پر فری کے چہرے کے تاثرات یک دم بدل گئے تھے۔ اب اس کے چہرے پر اطمینان تھا۔

''ہاں میرا بھی یہی خیال تھا۔ میں بھی سوچ رہی تھی کم از کم مومی اتنی احمق تو نہیں ہوسکتی۔'' وہ اب بیڈ پر بیٹھ گئی تھی۔ ''اصل میں کچھ دن پہلے نبیلہ آنٹی نے ممی سے بات کی تھی تمہارے رشتے کے بارے میں۔ وہ کہہ رہی تھیں کہ ولید کو تم پسند ہو اور وہ شادی کرنا چاہتا ہے مگر میں نے نبیلہ آنٹی سے کہا کہ تم ولید سے شادی کرنا نہیں چاہتیں اور وہ ایک نمبر کا فلرٹ ہے۔ ہم کیسے تمہیں ایسے غیر ذمہ دار آدمی کے پلے باندھ سکتے ہیں۔ کل کو تمہیں کوئی پریشانی ہو تو چچا ہمیں ہی الزام دیں گے۔ ممی نے تو صاف انکار کر دیا کہ تم ولید کو پسند نہیں کرتیں تو شادی کا سوال ہی کہاں پیدا ہوتا ہے مگر ولید دو تین دن سے بار بار آ رہا ہے۔ کہتا ہے، وہ خود تم سے بات کرنا چاہتا ہے مگر میں نے اس سے کہہ دیا ہے کہ تم اس سے کوئی بات کرنا ہی نہیں چاہتیں۔ میں نے اس سے کہا ہے کہ پہلے اپنی حرکات ٹھیک کرے پھر کسی لڑکی کے لیے پرپوزل لے کر جائے۔ میں نے اس سے کہا ہے کہ مومی تو تمہیں اوّل نمبر کا لفنگا سمجھتی ہے، وہ تو سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ تم اس پر نظر رکھو گے۔ بڑی باتیں کی ہیں میں نے اس سے مومی۔ مگر وہ کہہ رہا تھا کہ مجھے یقین نہیں آ رہا کہ مومی مجھے ناپسند کرتی ہے اور یہ سب کچھ اس نے کہا ہے۔ تب مجھے شبہ ہوا کہ شاید تم اس میں انٹرسٹڈ تھیں اور اسی لئے اس نے پرپوزل بھجوایا ہے مگر اب مجھے تسلی ہو گئی ہے۔ میں نے ٹھیک کہا نا؟'' وہ اس سے پوچھ رہی تھی۔

''ہاں ٹھیک کہا میں اس میں انٹرسٹڈ نہیں تھی۔'' وہ غائب دماغی کے عالم میں کہہ رہی تھی۔

فری کچھ دیر مزید بیٹھی باتیں کرتی رہی تھی پھر اٹھ کر کمرے سے چلی گئی اس نے کمرہ بند کر کے لائٹ آف کر دی تھی۔ پتا نہیں کب تک وہ چپ چاپ بیڈ پر بیٹھی رہی تھی۔

اگلے دن اس نے ابو کو فون کیا۔ ''میں واپس آنا چاہتی ہوں۔''

''مگر ابھی کیوں؟ میں تو چاہ رہا تھا کہ تم کچھ اور......''

''میں اب یہاں رہنا نہیں چاہتی۔ واپس آنا چاہتی ہوں۔'' اس نے زندگی میں پہلی بار اپنے ابو کی بات کاٹی۔

تیسرے دن اس کے ابو آ کر اسے واپس لے آئے تھے۔ گھر ویسا ہی تھا اور وہاں کے لوگ بھی ریزرو، بجھے بجھے، سنجیدہ۔ تھکن کے اس پرانے احساس نے ایک بار پھر اسے اپنے حصار میں لے لیا تھا۔

''میں دوبارہ کبھی وہاں نہیں جاؤں گی۔ کبھی بھی نہیں۔'' اس نے گھر آ کر اپنے آپ سے پہلا وعدہ کیا تھا۔

اسے یاد آ رہا تھا۔ یہاں سے جانے کے بعد کئی ہفتے تک وہ گم صم رہی تھی۔ کام کرتے کرتے اسے بہت سی چیزیں بھول جاتی تھیں۔ بات کرتے کرتے اسے پتا نہیں کیا کیا یاد آنے لگتا تھا۔ کئی ماہ تک وہ رات کو ڈراؤنے خواب دیکھتی رہی تھی۔ ایک ہی آواز، ایک ہی چہرہ، ایک ہی وجود اسے ہر وقت اپنے اردگرد چلتا پھرتا نظر آتا تھا اور پھر آہستہ آہستہ وہ ان الوژنز سے باہر آنے لگی تھی۔ وہ ہر بار یہ سوچ کر خود کو تسلی دیتی تھی۔ وہ اچھا انسان نہیں تھا۔ وہ دوسروں کی طرح مجھے بھی پھانسنے کی کوشش کر رہا تھا۔ ورنہ وہ بار بار اس طرح اسٹڈی میں......

اور اب اسے پتا چلا تھا کہ وہ خود اس کی اسٹڈی میں جاتی رہی تھی۔ اسے یاد آیا تھا وہ پہلی بار اسے وہاں دیکھ کر حیران ہو گیا تھا۔ سیڑھیوں

سے اترتے ہوئے اس نے اپنے ماتھے سے پسینہ خشک کیا۔ سارے پردے آہستہ آہستہ اٹھتے جا رہے تھے اور فری...... اس نے کیا کیا۔ اس نے ثمین کا راستہ صاف کیا۔ اس نے میری طرف سے خود ہی انکار کر دیا اور اس نے میرے ذہن میں یہ بات ڈال دی کہ مجھے اس کی بات نہیں سننا چاہئے کیونکہ وہ فراڈ ہے۔ اسے ڈر ہو گا کہ اگر ولید نے مجھ سے بات کی تو پھر......''

اس کو سانس لینے میں دقت ہونے لگی۔ ہر ایک اپنے راستے سے مجھے کتنی صفائی سے ہٹا دیتا ہے۔ چاہے وہ امی ہوں یا پھر ابو یا پھر فری اور ثمین اور میں...... میرا وجود کیا اس قدر...... وہ گھر سے باہر نکل آئی تھی۔

وہ اب وہاں رہنا نہیں چاہتی تھی۔ گھر کے سامنے والے لان میں صرف چند آدمی تھے۔ باقی سب عقبی لان میں تھے۔ اسٹیریوز پوری آواز سے انگلش نمبرز بجا رہے تھے۔ وہ آہستہ آہستہ چلتی ہوئی گیٹ سے باہر نکل آئی۔

''کاش دنیا میں میرے علاوہ کوئی اور نہ ہوتا۔ کم از کم اس وقت تو۔''

اس نے گیٹ سے باہر نکلتے ہوئے سوچا تھا۔ باہر کی سڑک ویران تھی اور وہاں گاڑیاں کھڑی تھیں اور اس خاموشی میں وہ فل والیم پر بجنے والے انگلش نمبر کو باآسانی سن سکتی تھی۔

اس نے چلتے ہوئے اپنے چہرے پر چند قطرے گرتے محسوس کیے۔ اس نے دھیرے سے سر اٹھا کر دیکھا۔ آسمان بادلوں سے ڈھکا ہوا تھا۔ اسٹریٹ لائٹس سڑک پر گرنے والے قطروں کو بہت واضح کر کے دکھا رہی تھیں۔ اس نے ایک بار پھر سر جھکا لیا۔

''میں پچھلے ڈیڑھ سال سے یہ یاد کرنے کی کوشش کر رہا ہوں کہ میں نے آپ کے ساتھ کب کوئی ایسی حرکت کی تھی کہ آپ میرے بارے میں اتنی خراب رائے رکھنے پر مجبور ہو گئیں۔''

اس نے اپنے پیچھے چاپ سنی اور پھر کسی کو کہتے سنا۔ الوژن ایک بار پھر اس کے ساتھ چلنے لگا تھا۔

اس نے اسے دیکھنے کی کوشش نہیں کی وہ اب اس کے برابر چل رہا تھا وہ بھی اسے نہیں دیکھ رہا تھا۔ سڑک پر اس کے ساتھ چلتے ہوئے وہ یوں بول رہا تھا جیسے خود کلامی کر رہا ہو۔

''میرا خیال ہے، میں نے اس ایک سال میں جو آپ نے یہاں گزارا تھا ہمیشہ آپ کی مدد کرنے کی کوشش کی تھی۔ تحفظ دینے کی کوشش کی تھی پھر بھی آپ کے لیے میں ایک فلرٹ، آوارہ اور لفنگا انسان ہوں۔'' بارش کے قطرے تیز ہونے لگے تھے۔

''یہ ٹھیک ہے کہ لڑکیوں کے ساتھ میری دوستی ہوتی تھی۔ یہ بھی ٹھیک ہے کہ میری کچھ باتوں کی وجہ سے آپ غلط فہمی کا شکار ہو گئی تھیں جیسے آپ نے یہ سوچ لیا کہ میں اپنی ماں کے ظلم و ستم سے عاجز ہوں اور میرے پاس روپے نہیں ہیں مگر یہ آپ کی غلطی تھی۔ میری نہیں۔ آپ نے سب کے سامنے مذاق میں کہی جانے والی باتوں کو اتنی سنجیدگی سے کیوں لیا۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ آپ مجھ پر ترس کھانے لگی ہیں یا میری باتوں پر اعتبار کرنے لگی ہیں۔ اس کا اندازہ مجھے تب ہوا جب آپ نے مجھے روپے دیئے اور پھر بعد میں ہر ماہ مجھے میری ضرورت کی چیزیں بھجوانے لگیں۔ میں ہر ماہ وہ پیکٹ دیکھ کر حیران ہوتا تھا کہ مجھے کون اس طرح شرٹس اور دوسری چیزیں بھجوا رہا ہے پھر مجھے آپ پر شک ہوا تھا اور میرا یہ شک ٹھیک تھا۔''

اس کے گالوں پر اب گرم قطرے بھی گرنے لگے تھے۔ اسٹیریو پر گونجتی آواز اس کے کانوں میں آ رہی تھی۔

Smile an everlasting A smile can bring you near to me.

Don't ever let me find you gone cos that would bring a tear to me.

اسے یاد آیا۔ وہ پہلے اسے ہمیشہ تم کہہ کر مخاطب کرتا تھا اور آج وہ اسے آپ کہہ رہا تھا۔

''میں آپ کو منع کرنا چاہتا تھا۔ بتانا چاہتا تھا آپ کی غلط فہمی کے بارے میں مگر میں اتنی ہمت نہیں کر سکا۔ میں آپ کو شرمندہ دیکھنا نہیں چاہتا تھا۔ مگر میرا خیال تھا، آپ سب کچھ جان گئی ہیں۔ جب اسٹڈی میں آیا کرتی تھیں تو میرا خیال تھا کہ آپ میرے بارے میں اچھے جذبات رکھتی ہیں۔ اس لئے وہاں آتی ہیں۔ آج یہ غلط فہمی بھی دور ہو گئی۔ آپ تو واصف کی اسٹڈی سمجھ کر وہاں آیا کرتی تھیں۔ میں آپ سے پوچھنا چاہتا تھا کہ آپ کو میری کون سی بات بری لگی تھی جس سے آپ نے میرا ایسا خاکہ بنا لیا کہ میں پچھلے ڈیڑھ سال سے فری کی باتوں کو بھول نہیں پایا۔''

''میں نے فری سے کچھ نہیں کہا تھا، کچھ بھی نہیں۔'' وہ ایک لمحے کو ٹھٹھک کر رکا۔ ''پھر فری نے کیوں؟'' وہ بڑبڑایا۔

''مرد کو محبت نہیں کرنی چاہئے، وہ محبت افورڈ ہی نہیں کر سکتا۔ یہ بندے کو رسوا کر کے رکھ دیتی ہے۔ کم از کم مجھے نہیں کرنی چاہئے تھی اچھا بھلا زندگی گزار رہا تھا اور پھر بس۔''

وہ اسے اس طرح بتا رہا تھا جیسے کسی تیسرے کے بارے میں بتا رہا ہو۔

''ہاں محبت نہیں کرنی چاہئے۔'' اس نے دل میں اعتراف کیا تھا۔

''پچھلے ڈیڑھ سال سے میں خود کو یہی سمجھا رہا ہوں کہ محبت بے کار چیز ہے۔ کیا ہے اگر نہیں ملتی کیا دنیا ختم ہو گئی ہے۔ دفع کرو زندگی کو نئے سرے سے شروع کرو۔ دنیا میں بس وہی تو نہیں تھی۔''

''ہاں پچھلے ڈیڑھ سال سے میں بھی یہی سوچ رہی ہوں۔'' گالوں پر گرنے والے گرم قطروں کی تعداد میں اب اضافہ ہو گیا تھا۔ اسٹیریو پر آواز ابھی بھی گونج رہی تھی۔

This world has lost its glory

Let's start a brand new story

Now my love

''اور پرسوں یہاں آنے کے بعد آج تمہیں دیکھا اور بس۔ سب کچھ دھواں بن کر اڑ گیا۔ مجھے پتا چل گیا تھا تم بھی شادی اٹینڈ کرنے آئی ہو مگر میں کوشش کے باوجود تمہیں دیکھ نہیں پایا۔ پھر جب سب مہندی لے کر آ رہے تھے تو میں وہاں کھڑا ہو گیا۔ میرا خیال تھا تم اب تو نظر آؤ گی مگر تم نظر نہیں آئیں۔ میں نے ایک ایک چہرے کو دیکھا تھا۔ تم اندر کیسے چلی گئی تھیں۔؟''

''لان سے گزر کر۔'' اس نے گہرا سانس لیا۔

''ہاں مجھے اس کا خیال آیا تھا اور میں وہاں گیا تھا مگر تم نظر نہیں آئیں میرا دل چاہا تھا میں کہیں بھاگ جاؤں پھر میں نے تمہیں ہال میں دیکھا تھا ثمین کے پاس۔ مجھے لگا تھا کسی نے مجھے زندگی بخش دی ہے اور پھر میں نے تمہیں وہاں اپنے کمرے میں دیکھا اور میرا دل چاہا تھا جنید مر جائے وہ یہاں کیوں کھڑا تھا۔ میں تم سے بات کرنا چاہتا تھا اور میں بات نہیں کرسکتا تھا۔ تم نے کبھی الوژنز دیکھے ہیں موی؟ میں ڈیڑھ سال سے الوژنز کے حصار میں ہوں اور ابھی جو یہاں تمہارے ساتھ چل رہا ہوں تو مجھے لگتا ہے میں پھر کسی الوژن کے ساتھ چل رہا ہوں۔''

You think that I don't even mean

A single word I say

It's only words And words are all I have

To take your heart away

اسٹیریو کی آواز اب دور ہو چکی تھی مگر وہ اب بھی لفظوں کو سن سکتی تھی۔ وہ رک گئی۔ بارش تیز ہو چکی تھی۔ وہ دونوں بری طرح بھیگ چکے تھے۔

''ثمین؟'' اس نے سر اٹھا کر اسے دیکھا تھا۔

''وہ سمجھ جائے گی ایسے شخص کے ساتھ زندگی گزارنے کا کوئی فائدہ نہیں ہوتا جو کسی دوسرے سے محبت کرتا ہو۔ وہ جانتی ہے، میں کس سے محبت کرتا ہوں۔ پہلے تو شاید میں اس سے شادی کر لیتا مگر اب نہیں۔ سب کچھ جاننے کے بعد نہیں۔''

اس نے مڑ کر گیٹ کی طرف دیکھا تھا پھر اس نے گیٹ کی طرف قدم بڑھا دیا۔

''میں نے طوطوں کے پنجرے کی جالی بدلوا دی تھی۔ اب اگر تم انہیں دیکھو میرا مطلب ہے روز تو وہ تمہاری انگلی کو کاٹ نہیں سکیں گے۔''

اس نے مڑ کر ولید کو دیکھا۔

Talk in ever lasting words

And dedicate them all to me

And I will give you all my life

I'm here if you should call to me

اسٹیریو پر بجنے والا نمبر ختم ہو گیا۔ چاروں طرف عجیب سا سناٹا پھیل گیا۔ بارش کے قطرے گرنے کی آواز اس خاموشی کو توڑ رہی تھی۔ وہ چند لمحے اسے دیکھتی رہی، پھر ولید نے اسے مسکراتے دیکھا تھا۔ وہ ایک قدم چل کر اس کے پاس آئی تھی۔ پاس آ کر اس نے اپنی بند مٹھی اس کے سامنے کر کے کھول دی۔ چیونگم کی ایک اسٹک ریپر سمیت ٹیڑھی میڑھی حالت میں اس کی مٹھی میں دبی ہوئی تھی۔ اس کے ہونٹوں پر ایک مسکراہٹ لہرائی۔ اس نے چیونگم اٹھا لی۔ موی نے اسے کہتے سنا۔

''یہ دنیا کی سب سے قیمتی چیونگم ہے۔'' وہ تیزی سے گیٹ کھول کر اندر آ گئی تھی۔ وہ وہیں باہر کھڑا چاروں طرف پھیلی ہوئی خاموشی اور بارش

کے قطروں کی آواز کو محسوس کرتا رہا۔

اس نے کلائی سے رسٹ واچ اتار کر وقت دیکھا تھا۔ نو بج کر سینتیس منٹ ہوئے تھے۔ اس نے گھڑی کو اسی وقت پر روک دیا۔ ٹشو نکال کر اس نے چیونگم اور گھڑی دونوں کو اس میں لپیٹ کر جیب میں رکھ لیا۔ ایک گہری سانس لے کر دونوں ہاتھوں سے گیلے بالوں کو ماتھے سے پیچھے ہٹاتے ہوئے اس نے سر اٹھا کر آسمان کو دیکھا تھا۔ وہاں مکمل تاریکی تھی۔ بارش کے قطرے اس کے چہرے پر گرنے لگے۔ اس نے مسکراتے ہوئے آنکھیں بند کر لی تھیں۔

''میرے علاوہ کسی کو آج یہ آسمان روشن نظر نہیں آ رہا ہوگا۔'' اس نے واپس جاتے ہوئے سوچا۔

''ہاں یا پھر......'' اس کی مسکراہٹ کچھ اور گہری ہو گئی تھی۔

# کوئی بات ہے تیری بات میں

ڈور بیل تیسری بار بجی تھی جب اس نے جھنجھلا کر بالآخر اٹھنے کا ارادہ کر ہی لیا تھا۔ ہاتھ بڑھا کر سائیڈ ٹیبل سے اس نے رسٹ واچ اٹھا کر ادھ کھلی آنکھوں سے وقت دیکھا صبح کے ساڑھے گیارہ بجے تھے۔

اس نے بیڈ سے اٹھ کر سلیپرز پہنے اور پھر شرٹ پہن لی۔ شرٹ پہنتے ہوئے بیل ایک بار پھر بجی تھی اور وہ بری طرح جھنجھلایا ہوا تھا۔

گیٹ پر جو کوئی بھی تھا وہ بڑے تواتر سے بیل بجا رہا تھا اور کافی مستقل مزاج بھی لگتا تھا۔

واچ مین اس وقت اپنے کوارٹر میں ہوتا تھا اور وہ جانتا تھا کہ دروازہ اسے ہی کھولنا پڑے گا کیونکہ گھر میں اس وقت کوئی نہیں تھا بالوں کو ہاتھوں سے سنوارتے ہوئے وہ اندر سے نکل آیا۔

پورچ سے گیٹ تک کا فاصلہ طے کرنے کے دوران بیل پھر بجی تھی اور اس بار اس نے عقبی لان سے جیک کو بھونکتے ہوئے بھاگتے دیکھا۔

اس کے گیٹ تک پہنچنے سے پہلے ہی جیک گیٹ پر پہنچ گیا تھا اور اپنے اگلے پنجوں سے گیٹ کو بجاتے ہوئے وہ بڑے زور و شور سے بھونک رہا تھا۔

گیٹ کے نچلے حصے میں لگی ہوئی سلاخوں سے اس نے کسی لڑکی کی ٹانگیں دیکھی تھیں جو کتے کے بھونکنے پر گیٹ سے کافی دور چلی گئی تھی۔

اس سے پہلے کہ بیل دوبارہ بجتی اس نے ایک جھٹکے سے دروازہ کی چین اتار کر اسے کھول دیا۔

سامنے موجود چہرہ اس کا شناسا نہ تھا۔ وہ انیس بیس سال کی ایک لڑکی تھی جو چادر میں لپٹی ہوئی تھی۔ دھوپ میں کھڑے رہنے کی وجہ سے اس کا چہرہ سرخ ہو رہا تھا۔ اس سے پہلے کہ وہ کچھ کہتا وہ بول اٹھی تھی:

''سوری جی میں نے آپ کو ڈسٹرب کیا۔''

شاید اس نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ جھنجھلایا ہوا تھا۔ وہ اسکی معذرت پر کچھ کہتے کہتے رک گیا تھا ورنہ وہ اسے بار بار بیل کرنے پر جھڑکنا چاہتا تھا۔

''میں ٹیچر ہوں، ہم لوگ فیصل آباد سے یہاں ایک شارٹ کورس کرنے کے لئے آئے ہیں۔ ہم یہ ساتھ والی عمارت میں ٹھہرے ہوئے ہیں۔ آپ کو معلوم ہی ہوگا کہ وہاں سارے کرسچینز ہوتے ہیں لیکن میں مسلم ہوں۔ مجھے دراصل آٹھواں سیپارہ چاہئے اگر آپ مجھے دے دیں تو میں پڑھ کر آپ کو واپس کر جاؤں گی۔''

اس نے اس لڑکی کی بات کافی حیرت سے سنی تھی کیونکہ اسے ایسی کسی فرمائش کی توقع ہی نہیں تھی۔ چند لمحوں کے لئے وہ شش و پنج میں پڑا رہا۔

''او کے میں دیکھتا ہوں۔'' وہ بالآخر کہہ کر واپس مڑ گیا۔

''پلیز ایک منٹ'' وہ دو قدم ہی چلا تھا کہ دوبارہ اس لڑکی نے اسے آواز دی۔ وہ واپس مڑ آیا۔

''دیکھیں یا تو آپ اس گیٹ کو اندر سے بند کر کے جائیں یا اس کتے کو یہاں سے لے جائیں۔'' اس نے جیک کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا تھا جو بڑے اطمینان سے زمین پر بیٹھا ہوا تھا۔

''ایک تیسرا راستہ اور بھی ہو سکتا ہے میں آپ کو اندر کیوں نہ لے جاؤں۔'' وہ بے اختیار بولتے بولتے رکا تھا۔

''یہ کچھ نہیں کہتا'' اس نے مسکرا کر اسے تسلی دینے کی کوشش کی تھی۔

''کر تو بہت کچھ سکتا ہے۔'' جواب بہت برجستہ تھا۔ اگرچہ اس لڑکی کی نگاہ ابھی تک کتے پر ہی مرکوز تھی۔

''یہ کرتا بھی کچھ نہیں'' اس نے ایک بار پھر مسکرا کر کہا۔

''پھر بھی آپ گیٹ بند کر کے جائیں۔'' وہ ابھی بھی اپنے مطالبے پر قائم تھی۔

''آپ اندر آ جائیں۔'' اس نے بالآخر اسے پیشکش کر ہی دی۔

''نہیں شکریہ آپ بس مجھے سیپارہ لا دیں۔''

اس نے اس لڑکی کے انکار پر کندھے اچکائے اور بنا کچھ کہے گیٹ بند کر کے اندر کی طرف چل دیا۔

وہ اندر آ کر سوچ میں پڑ گیا کہ سیپارہ اسے مل کہاں سکتا ہے۔ بچپن میں بلاشبہ اس نے قرآن پاک پڑھا تھا لیکن اب بہت عرصے سے اس نے کبھی قرآن پاک کی تلاوت ہی نہیں کی تھی۔ غلطی اس کی نہیں تھی وہ پچھلے چھ سات سال سے امریکا میں تھا اور اس سے پہلے جب وہ پاکستان میں تھا تب بھی اس پر والدین کی طرف سے اس قسم کی کوئی پابندی نہیں تھی اور فطری طور پر بھی وہ مذہب سے کچھ دور ہی تھا۔ پھر باہر رہنے سے تو وہ جو سال میں دو بار جیسے تیسے عید کی نماز پڑھ لیتا تھا اس سے بھی گیا تھا۔ اس لئے اب اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ سیپارے یا قرآن پاک کہاں تلاش کرے۔

چند لمحے وہ ایسے ہی پریشانی کے عالم میں کھڑا رہا۔ پھر ایک خیال آنے پر اپنی دادی کے کمرے کی طرف چل دیا۔ اسے یاد آ گیا تھا کہ دادی باقاعدگی سے نماز پڑھتی تھیں اور ان کے کمرے میں یقیناً قرآن پاک بھی ہو گا۔ کمرے میں داخل ہونے کے چند لمحوں تک متلاشی نظروں سے ادھر ادھر دیکھتا رہا پھر تخت پوش کے ساتھ والی الماری کی طرف بڑھ گیا اور الماری کھولتے ہی اس کے سامنے بڑے سلیقے اور نفاست سے رکھے گئے بہت سے سیپارے اور قرآن پاک آ گئے تھے۔ وہ سیپاروں کی طرف ہاتھ بڑھاتے ہوئے یک دم ٹھٹک گیا۔ بے وضو ہونے کا خیال آنے پر اس نے واش روم جا کر ہاتھ دھوئے۔ پھر واپس آ کر وہ آٹھواں سیپارہ تلاش کرنے لگا۔ لیکن اب مسئلہ یہ تھا کہ سیپاروں کے اوپر عربی اور اردو میں گنتی کے نمبر تھے اور دونوں ہی گنتیاں اس کی سمجھ سے باہر تھیں۔ اس نے کچھ اندازہ کرنے کی کوشش کی آٹھواں سیپارہ کون سا ہو سکتا ہے۔ لیکن جس مقدس کتاب کو اس نے پچھلے پندرہ سولہ سال سے کھول کر نہیں دیکھا تھا اب اس کے بارے میں کچھ یاد کیسے آ جاتا۔ اس نے ان پاروں کو ویسے ہی رکھ دیا۔

واپس لاؤنج میں آ کر اس نے فریج سے سپرائٹ کا ٹن نکالا اور اسے کھول کر پیتے ہوئے باہر آ گیا۔ جب اس نے گیٹ کھولا تو وہ لڑکی اس کے ہاتھ میں اپنی مطلوبہ چیز کی بجائے سپرائٹ کا ٹن دیکھ کر بہت حیران ہوئی تھی۔

''دیکھیں میں نے سیپارہ تلاش کرنے کی کوشش کی ہے لیکن مجھے وہ نہیں ملا کیونکہ مجھے عربی یا اردو کی گنتی نہیں آتی۔ آپ ایسا کریں کہ خود ہی اندر آ کر مطلوبہ سیپارہ لے لیں۔'' اسے لگا کہ اس کی بات پر لڑکی نے ملامت بھری نظروں سے اسے دیکھا تھا۔ لیکن وہ نظریں چرا کر ایک طرف ہٹ گیا۔

چند لمحے سوچنے کے بعد لڑکی نے اندر قدم رکھ دیا۔ اس نے جیک کو پاؤں سے چھوتے ہوئے اسے جانے کا اشارہ کیا تھا اور وہ اس کے اشارے پر بھاگتا ہوا پھر عقبی لان کی طرف چلا گیا۔ کتے کے جانے پر وہ کافی مطمئن نظر آ رہی تھی۔

وہ اسے اپنی دادی کے کمرے میں لے آیا اور پھر وہیں دروازے پر کھڑا ہو گیا۔

''سامنے والی الماری میں ہیں۔'' اس نے اشارے سے لڑکی کو بتایا تھا اور خود اطمینان سے ٹن کو دوبارہ منہ سے لگا لیا۔ وہ لڑکی الماری کھول کر بڑی احتیاط سے سیپاروں کو دیکھنے لگی تھی۔ وہ دروازے سے ٹیک لگائے سپرائٹ کے سپ لیتا ہوا اس کی کارروائی دیکھتا رہا۔ اسے جلد ہی سیپارہ مل گیا تھا اور باقی سیپاروں کو اسی احتیاط کے ساتھ اس نے واپس رکھ دیا۔ پھر الماری بند کر کے وہ چلتی ہوئی اس کے پاس آئی۔ ایک لمحے کے لئے اس نے اس کے قریب رک کر سیپارے کو سیدھا کیا اور اس کی طرف دیکھے بغیر اس نے اردو میں لکھے ہوئے آٹھ پر انگشت شہادت پھیرتے ہوئے کہا:

''یہ اردو کا آٹھ اور انگلش کا Eight ہے۔''

اس نے بے اختیار اس کے چہرے کی طرف دیکھا۔ وہ اب اس کی طرف ایسے دیکھ رہی تھی جیسے جاننا چاہ رہی ہو کہ وہ اس کی بات سمجھا ہے یا نہیں اس نے بغیر سوچے سمجھے سر ہلا دیا۔

پھر وہ کچھ کہے بغیر بیرونی دروازے کی طرف چلنے لگی۔ دروازہ سے نکلتے ہوئے اس نے اچانک مڑ کر کہا۔

''میں پڑھنے کے بعد اسے واپس کر جاؤں گی۔'' وہ صرف سر ہلا کر رہ گیا۔

گیٹ بند کر کے جب وہ واپس لوٹا تو وہ مسلسل اس کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ بہت عجیب سا تاثر چھوڑا تھا اس نے اس پر، لیکن جلد ہی وہ اس کے ذہن سے نکل گئی تھی۔

وہ فیکٹری جانے کے لئے تیار ہو کر پورچ میں کھڑی گاڑی میں بیٹھ رہا تھا جب بیل ایک بار پھر بجی تھی۔ اسے یک دم اس لڑکی کا خیال آیا تھا اور وہ گاڑی میں بیٹھتے بیٹھتے رک گیا تھا۔ واچ مین اس وقت دروازے پر موجود تھا اس لئے اب کی بار اسے دروازہ کھولنے کے لئے نہیں جانا پڑا۔ وہ وہیں گاڑی کے کھلے دروازے سے بازو ٹکائے گلاسز ہاتھ میں لئے اسے دور سے آتا دیکھتا رہا۔ وہ سیدھی اس کے پاس آئی تھی۔ سیپارہ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے اس نے شکریہ ادا کیا تھا۔ پھر جب اس نے سیپارہ پکڑنے کے لئے ہاتھ بڑھایا تو اس نے اچانک پوچھا۔

''آپ نے وضو کیا ہوا ہے؟'' اس کے سوال کے جواب میں اس نے نفی میں سر ہلا دیا اور اس لڑکی نے سیپارہ پکڑاتے ہوئے یک دم ہاتھ واپس کھینچ لئے تھے۔ اسے بے ساختہ شرمندگی کا احساس ہوا تھا۔

آگ لگ گئی تھی۔

''جاؤ یار! خود ہی جا کر انہیں سلپ لا دو۔''

ولید نے کافی ناگواری سے اس سے کہا تھا۔

وہ ہونٹ بھینچتا ہوا وہاں سے چل پڑا تھا۔ پہلی بار اسے اس طرح کی سبکی کا سامنا کرنا پڑا تھا۔ ثانیہ بھی اس کے ساتھ ہی چل پڑی تھی۔ اسے خدشہ تھا کہ وہ کہیں پھر غائب نہ ہو جائے۔

''آپ کا نام کیا ہے؟'' ثانیہ نے ساتھ چلتے ہوئے اس سے پوچھا تھا۔

کومیل کا دل چاہا تھا کہ وہ اسے جھڑک کر منہ بند رکھنے کے لئے کہے مگر اس نے کمال تحمل کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنا نام بتا دیا تھا۔ مگر ثانیہ بے یقینی کی آخری سیڑھی پر براجمان تھی۔ اپنی طرف سے وہ انتہائی ذہانت کا مظاہرہ کر رہی تھی اسی لئے اس نے کہا۔

''مگر مجھے کیا پتا، یہ آپ کا اصلی نام ہے یا نہیں۔ ہو سکتا ہے، آپ صحیح نام بتا نہ رہے ہوں۔''

کومیل کے قدم رک گئے تھے۔ سرخ چہرے کے ساتھ اس نے جینز کی پاکٹ سے والٹ نکال کر کھولا تھا اور اپنا I.D کارڈ اس کے سامنے کر دیا تھا۔

''آپ دیکھ سکتی ہیں کہ میرا نام سیّد کومیل حیدر ہی ہے اور اپنے ذہن سے یہ خدشات نکال دیں کہ میں کہیں بھاگنے کی تیاری میں ہوں۔ نہ ہی یہ سوچیں کہ میں نے آپ کی فیس جمع نہیں کروائی۔ آپ نے مجھے کوئی دس لاکھ روپیہ نہیں دیا تھا جو میں لے کر فرار ہو جاتا۔ اس لئے اب آپ اپنا منہ برائے مہربانی بند کر لیں۔''

اس نے اپنا والٹ جیب میں رکھتے ہوئے اسے بری طرح جھڑکا تھا۔ وہ قدرے شرمساری دوبارہ اس کے ساتھ چل پڑی تھی۔

''مے آئی کم ان سر!'' کومیل نے دروازے میں کھڑے ہو کر سر نسیم سے اندر آنے کی اجازت لی تھی۔ وہ اجازت ملنے پر اس کے پیچھے پیچھے اپنی کلاس میں داخل ہو گئی۔

''سر! وہ فیس کی رسیدیں اور سلپ ان کی ہی تھی۔'' کومیل نے سر نسیم کے پاس پہنچ کر کہا تھا۔

''میں نے آپ کا رول نمبر لکھ لیا ہے، یہ آپ لے لیں۔''

سر نسیم نے اس سے یوں کہا تھا جیسے یہ ایک عام سی بات تھی۔

وہ سلپ اور رسیدیں لے کر اپنی سیٹ کی طرف بڑھ گئی۔ کومیل واپس دروازے کی طرف جانے لگا تھا۔ جب سر نسیم نے اسے بلا لیا تھا۔ کچھ دیر تک ان دونوں کے درمیان سرگوشیوں میں گفتگو ہوتی رہی پھر وہ باہر چلا گیا تھا۔ ثانیہ شرمندگی کے عالم میں اپنی سیٹ پر بیٹھی رہی۔

''یہ آپ کے کیا لگتے ہیں؟'' اس کے ساتھ بیٹھی ہوئی لڑکی نے عجیب سے اشتیاق کا اظہار کیا تھا۔

''کچھ بھی نہیں۔ انہوں نے میری فیس جمع کروائی تھی۔'' اس نے مدھم آواز میں جھکے ہوئے سر کے ساتھ جواب دیا تھا۔ دل پر ابھی بھی

ملال کی وہی کیفیت تھی۔

''ان کا نام کومیل حیدر ہے۔ یہ فائنل ایئر کے سب سے قابل اسٹوڈنٹ ہیں۔''

اس لڑکی نے سرگوشی میں اس کا تعارف کروایا تھا۔ وہ خاموشی سے سر ہلا کر رہ گئی۔ اپنی غلطی اب اسے گناہ کبیرہ لگنے لگی تھی۔ بڑی بے دلی سے اس نے باقی کلاسز لی تھیں۔ ذہن اس کا ابھی بھی اس کے ساتھ ہونے والی اپنی گفتگو پر اٹکا ہوا تھا۔

''کتنی مدد کی تھی اس نے۔ کیا تھا اگر میں اتنی بے اعتباری کا مظاہرہ نہ کرتی۔ وہ مل تو گیا تھا پھر کہاں بھاگ جاتا۔ میں نے خوامخواہ میں ہی ایسی بات کر کے اسے ناراض کر دیا۔ وہ بھی مجھے کیا سمجھتا ہوگا۔ سوچتا ہوگا کہ نیکی گلے پڑ گئی ہے۔''

سوچوں کا ایک سیلاب تھا جو امڈا چلا آ رہا تھا۔ آخری کلاس لینے کے بعد وہ باہر آ گئی تھی۔ برآمدے میں کافی چہل پہل نظر آ رہی تھی۔ وہ ڈیپارٹمنٹ سے نکلنے والی تھی جب اس نے سیڑھیوں پر کومیل کے گروپ کو بیٹھے دیکھا تھا۔ اس کے دوست سیڑھیوں پر بیٹھے ہوئے تھے جبکہ وہ آخری سیڑھی پر پیر رکھے ہوئے ان سے گفتگو میں مصروف تھا۔ اسی نے سب سے پہلے اسے دیکھا تھا۔ بہت اچٹتی سی نظر ڈالی تھی اس نے۔ لیکن یقیناً اس کے چہرے پر کوئی ایسا تاثر آیا تھا جو اس کے دوستوں سے پوشیدہ نہیں رہ پایا۔ انہوں نے گردن گھما کر پیچھے دیکھا تھا اور پھر اسی برق رفتاری سے گردنیں واپس مڑ گئی تھیں مگر ان کے چہرے پر ابھرنے والی ناگواری وہ دیکھ چکی تھی۔

''مجھے آپ سے ایک بات کرنی ہے۔'' وہ پھر بھی ان کے قریب چلی گئی تھی۔

''جی فرمائیے، اب کیا بات کرنی ہے آپ کو؟'' کومیل کے تیور خاصے بگڑے ہوئے تھے۔

''مجھے آپ سے اکیلے میں بات کرنی ہے۔''

''آپ سمجھئے میں اکیلا ہوں اور جو کہنا ہے یہیں کہیں۔'' کومیل کسی صورت بھی اب اس کے ساتھ جانے کو تیار نہیں تھا۔

وہ چند لمحے اس کے دوستوں کی طرف دیکھتی رہی جو بڑی بے نیازی سے وہیں براجمان تھے۔

''مجھے آپ سے ایکسکیوز کرنی تھی۔ مجھے آپ سے اس طرح بات نہیں کرنا چاہیے تھی مگر میں......''

کومیل نے اسے بات مکمل کرنے نہیں دی۔'' دیکھیں بی بی! مجھے کوئی دلچسپی نہیں ہے آپ کی اس معذرت سے۔ آپ نے جو کہا۔ اس سے میری انسلٹ ہوئی ہے۔ میں آپ کی مدد کے لئے آپ کے پاس نہیں گیا تھا۔ آپ آئی تھیں اور یہ آپ کی غلطی تھی کہ آپ رول نمبر سلپ لیے بغیر چلی گئیں اس میں میرا کوئی قصور نہیں تھا اور آپ نے مجھے کوئی اتنا بڑا خزانہ نہیں تھما دیا تھا جو میں لے کر غائب ہو جاتا اور ساری زندگی اس پر عیش کرتا اور آپ کو میں کیا شکل سے فراڈ لگتا ہوں جو آپ ایسے کہہ رہی تھیں کہ میرے ساتھ چلو۔ میں کہاں سے ڈھونڈوں گی اگر آپ غائب ہو گئے، وغیرہ وغیرہ۔''

آپ کے لئے وہ رقم خزانہ نہیں تھی میرے لئے تھی۔ میں گھبرا گئی تھی کیونکہ میرے پاس بس فیس کے لئے وہی روپے تھے۔ اگر دوبارہ فیس جمع کروانا پڑتی تو میں کہاں سے کرواتی۔ اس لئے میں نے اس طرح Behave کیا۔''

بات ختم کرتے کرتے آنسوؤں کی رفتار میں اور اضافہ ہو گیا تھا۔ کومیل اور اس کے دوستوں کے ہاتھ پیر پھول گئے تھے صورتِ حال کم از کم

ان کے لئے کافی سنگین تھی اردگرد سے گزرنے والے اسٹوڈنٹس اب کافی غور سے ان لوگوں کو دیکھ رہے تھے اور شاید چند لمحوں میں وہ وہاں کھڑے ہونا بھی شروع کر دیتے۔ موحد نے سب سے پہلے ہوش مندی کا مظاہرہ کیا تھا۔

''ٹھیک ہے جو ہو گیا اب اسے بھول جائیں۔ کوئی ایسی بڑی بات نہیں ہوئی جو آپ یوں رونے لگیں۔ ایسا ہو جاتا ہے۔ اب بس معاملہ کلیئر ہو گیا ہے۔ آپ پلیز یہ رونا بند کر دیں۔''

ثانیہ نے ہاتھ کی پشت سے آنسو پونچھنا شروع کر دیئے پھر یک دم اس نے ہاتھ روک کر کومیل سے پوچھا۔

''آپ نے بھی مجھے معاف کر دیا؟''

''Just forget it'' (بھول جائیں اسے) معافی مانگنے کی ضرورت نہیں ہے۔'' کومیل نے اپنے حواس بحال کرتے ہوئے بمشکل کہا تھا۔

''تھینک یو۔'' اب اس کے گرتے آنسو تھم گئے تھے۔ بائیں ہاتھ سے انہیں خشک کرتے ہوئے وہ وہاں سے چلی گئی۔

ولید نے اس کے جاتے ہی سینے پر ہاتھ رکھ کر اپنا اٹکا ہوا سانس بحال کیا تھا۔

''آج تو رسوا ہوتے ہوتے بچ گئے۔'' اس نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا تھا۔

''یہ کیا چیز ہے یار؟'' موحد نے الجھے ہوئے لہجے میں کومیل سے پوچھا۔

''بہر حال کومیل حیدر صاحب! آپ آئندہ اس سوشل ورک پر قابو رکھے گا۔ یہ خواہ مخواہ کی مصیبتیں اکثر گلے ہی نہیں پڑتیں، رسوا بھی کر دیتی ہیں۔'' اشعر نے کومیل کے کچھ کہنے سے پہلے ہی اسے پھٹکارا تھا۔ کومیل خاموش رہا تھا۔ اس کی خاموشی نے انہیں کچھ حیران کیا تھا مگر پھر موضوع بدل گیا اور بات آئی گئی ہو گئی۔ ان سب کے ذہنوں سے ثانیہ نکل گئی تھی مگر کومیل کے ذہن سے نہیں۔ پہلی بار کوئی لڑکی اس طرح اس کے سامنے روئی تھی۔ گھر جا کر بھی بار بار اس کے ذہن میں وہی آتی رہی۔ بہت عجیب سی فیلنگز محسوس کی تھیں اس نے۔ وہ کوئی بہت حسین و جمیل نہیں تھی مگر پھر بھی خوبصورت تھی۔ سفید رنگت کی مالک تھی اور ناک نقشہ بھی اچھا تھا لیکن اس کی آنکھیں غضب کی تھیں۔ بچوں کی طرح شفاف، موٹی موٹی سیاہ آنکھیں جو اس کے باقی چہرے کی طرح کسی سنگھار کے بغیر تھیں مگر بے حد دل فریب تھیں۔ لیکن کومیل اس کی خوبصورتی سے نہیں اس کی سادگی سے متاثر ہوا تھا جو غصہ اسے اس پر آیا تھا۔ وہ یونیورسٹی میں اس کے رونے پر ختم ہو گیا تھا بلکہ اسے شرمندگی ہوتی رہی کہ نہ وہ اس سے اس طرح بات کرتا نہ وہ اس طرح روتی۔

کومیل کا گروپ ڈیپارٹمنٹ کی کریم سمجھا جاتا تھا اس کے گروپ میں اس سمیت چار لوگ تھے اور وہ چاروں شروع سے ہی اکٹھے تھے۔ ہیکن ہاؤس سے ابتدائی تعلیم حاصل کرنے کے بعد انہوں نے گورنمنٹ کالج سے گریجویشن کی تھی اور اب یونیورسٹی میں تھے۔ اشعر، موحد اور کومیل کے خاندان کا تعلق بزنس سے تھا اور وہ ویسے بھی آپس میں جان پہچان رکھتے تھے جبکہ ولید کے والد سول سروسز میں تھے۔

شروع سے کو ایجوکیشن میں پڑھنے کے باوجود ان کے گروپ میں کسی لڑکی کی شمولیت نہیں ہوئی تھی، کومیل کے علاوہ باقی تینوں کی کچھ لڑکیوں سے اچھی دوستی تھی مگر ان کا گروپ پھر بھی چار لوگوں تک ہی محدود تھا۔ پڑھائی میں چاروں اچھے تھے۔ اس لئے ہمیشہ ایک مقابلہ سا رہتا تھا ان میں۔ اور اسی مقابلے نے گورنمنٹ کالج اور اب یونیورسٹی میں انہیں کافی ریز رو کر دیا تھا۔ صنفِ نازک کو تو وہ ویسے ہی لفٹ نہیں کرواتے تھے جبکہ

لڑکوں سے بھی ان کی بس سلام دعا ہی ہوتی تھی اور یہ ان کے گروپ کا خاموش معاہدہ تھا کہ وہ کسی دوسرے کی مدد کے لئے آگے نہیں بڑھتے تھے۔ اگر کبھی کسی کو مدد کی ضرورت ہوتی تو باقی تینوں تو پھر مروتاً کسی کا کام کر بھی دیتے تھے مگر کومیل اس معاملے میں بالکل بے لحاظ تھا۔

I keep myself to myself and want others to do the same thing.

(میں اپنے معاملات خود تک محدود رکھتا ہوں اور دوسروں سے بھی یہی توقع رکھتا ہوں)

کسی اور کو اس اصول پر اعتراض ہو یا نہ ہو بہر حال اس کے دوستوں کو نہیں تھا۔ وہ ایک دوسرے کی Moral Values (اخلاقی قدریں) بدلنے کی کوشش نہیں کرتے تھے نہ ان میں دخل اندازی کرتے تھے اور شاید اسی وجہ سے کومیل کی ان کے ساتھ اچھی نبھتی تھی۔ مگر اب پہلی دفعہ اس نے اپنے اصولوں کو توڑتے ہوئے کسی لڑکی کی مدد کی تھی۔ مدد کا نتیجہ تو خیر جو ہوا سو ہوا مگر وہ لڑکی کومیل کے دل میں نرم گوشہ بنانے میں کامیاب ہو گئی تھی۔

''سنیں، آپ مجھ سے ناراض تو نہیں ہیں؟'' اس شناسا آواز پر وہ ایک گہری سانس لے کر پلٹا تھا۔ وہ پھر اس کے سامنے کھڑی تھی مگر اس بار کومیل کو اس پر غصہ آیا نہ الجھن ہوئی۔

''نہیں ثانیہ! میں بالکل بھی ناراض نہیں ہوں۔ کل مجھے غصہ آیا تھا اور کل ہی ختم ہو گیا۔ اس لئے آپ کو اس بارے میں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ اگر دوبارہ بھی کبھی آپ کو میری مدد کی ضرورت ہو تو Just come straight to me (تو آپ سیدھی میرے پاس آئیں) مجھے اچھا لگے گا آپ کی مدد کر کے۔''

زندگی میں پہلی بار اس نے کسی کو خود مدد کی آفر کی تھی۔ اگر اس کے کلاس فیلو سن لیتے تو انہیں اپنے کانوں پر یقین نہ آتا کہ یہ کومیل حیدر ہی ہے۔

ثانیہ کے چہرے پر تشکر آمیز مسکراہٹ لہرائی تھی۔ اس کے سر سے جیسے ایک پہاڑ اتر گیا تھا۔ وہ وہاں سے جا چکا تھا اور ثانیہ بے پناہ خوش تھی۔

پہلے دن صرف دو تجیکلس کی تعارفی کلاسز ہوئی تھیں۔ باقی تین پیریڈز میں کوئی نہیں آیا تھا۔ دوسرے دن ڈرامہ کی کلاس لینے کے لئے جو پروفیسر صاحب آئے تھے، انہوں نے اپنے ظاہری حلیے سے انہیں کافی چونکایا تھا۔ وہ عمر سے کسی طرح بھی پروفیسروں جیسے تجربہ کار نہیں لگ رہے تھے۔ پوری کلاس پوری طرح چوکنا تھی کیونکہ وہ کسی طرح بھی فائنل ایئر کے ہاتھوں فول بننا نہیں چاہ رہے تھے۔ گاؤن پہنے ہوئے عینک کے ساتھ وہ حضرت بے حد سنجیدہ لگ رہے تھے لیکن کلاس کو یقین ہو چکا تھا کہ یہ فائنل ایئر کا کوئی لڑکا ہے پھر ان کے چہرے پر اتنی سنجیدگی تھی کہ کافی اسٹوڈنٹس کچھ شش و پنج میں پڑ گئے تھے۔ وہ صاحب سیدھا روسٹرم کی طرف گئے اور اپنی فائل اس پر رکھ دی پھر بڑی گھمبیر آواز میں اپنا تعارف کروانا شروع کیا۔

''میرا نام علی اکبر رضوی ہے اور میں آپ لوگوں کو ڈرامہ پڑھاؤں گا۔''

اسٹوڈنٹس نے ان دو جملوں کے بعد ایک دوسرے کے چہروں پر نظر دوڑائی تھی پھر ایک لڑکا کھڑا ہو گیا تھا۔

''لیکن پراسپکٹس میں تو انگلش ڈپارٹمنٹ میں ایسے کوئی پروفیسر نہیں ہیں نہ ہی آپ اتنی زیادہ عمر کے لگتے ہیں۔''

وہ لڑکا کافی ذہین لگتا تھا مگر روسٹرم کے پیچھے موجود صاحب کے چہرے پر کوئی گھبراہٹ نمودار ہوئی تھی نہ ہی پریشانی جھلکی تھی بلکہ ایک مسکراہٹ ان کے چہرے پر آ گئی تھی۔

''مجھے یونیورسٹی جوائن کیے ہوئے زیادہ عرصہ نہیں ہوا۔ دراصل میں کلاسیکل پوئٹری میں ڈاکٹریٹ کے لئے انگلینڈ گیا ہوا تھا اسکالرشپ پر۔ صرف ایک ہفتہ پہلے ہی میں نے دوبارہ یونیورسٹی جوائن کی ہے اور اگر آپ یہ سمجھتے ہیں کہ میں زیادہ عمر کا نہیں لگتا تو میں تو اسے تعریف سمجھوں گا۔ بہرحال میں تقریباً پینتیس سال کا ہوں۔ اسٹڈیز میں اچھا تھا اس لئے تعلیم مکمل کرنے میں زیادہ دیر نہیں لگی۔ میں جانتا ہوں شاید آپ لوگوں کو یہ شبہ ہوگا کہ میں فائنل ائیر سے ہوں اور آپ کو فول بنانے آیا ہوں۔ اس کا حل ایک ہی ہے کہ آپ میں سے کوئی ہیڈ آف دی ڈپارٹمنٹ کے پاس جا کر میرے بارے میں پوچھ لے بلکہ ایسا کرتے ہیں کہ ابھی آپ لوگ میرے بارے میں تصدیق کر لیں۔''

انہوں نے بہت شائستگی سے ان کے شبہات دور کیے تھے۔ کسی میں اتنی ہمت نہیں ہوئی کہ وہ اٹھ کر کھڑا ہوتا اور ہیڈ آف دی ڈپارٹمنٹ کے پاس جاتا مگر پھر وہی لڑکا جس نے پہلے اعتراض کیا تھا اٹھ کھڑا ہوا۔

''سر پلیز آپ مائنڈ مت کیجئے گا لیکن بہتر ہے کہ میں پوچھ آؤں۔''

اس نے اس بار کافی مؤدب انداز میں کہا تھا۔ ڈاکٹر علی رضوی کے چہرے پر موجود مسکراہٹ گہری ہو گئی تھی۔

''بالکل آپ ضرور پوچھ کر آئیں۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں ہے۔''

وہ لڑکا کلاس سے باہر گیا تھا لیکن پوری کلاس کو یقین ہو گیا تھا کہ ڈاکٹر علی اکبر رضوی کوئی فراڈ نہیں ہیں۔

''میرا خیال ہے جتنی دیر میں واپس آئیں، میں آپ لوگوں کا نام اور رول نمبر رجسٹر کر لیتا ہوں۔''

انہوں نے اطمینان سے رجسٹر کھولتے ہوئے کہا تھا۔ پھر انہوں نے باری باری سب کے رول نمبر رجسٹر کر لئے۔ اسی دوران وہ لڑکا واپس آ گیا تھا اور اس کے چہرے پر مسکراہٹ تھی۔

''جی اب آپ کو یقین آ گیا کہ ڈرامہ آپ کو میں ہی پڑھاؤں گا اور میں اسسٹنٹ پروفیسر ہی ہوں؟''

اس لڑکے کے کلاس میں داخل ہونے پر ڈاکٹر علی اکبر رضوی نے کہا۔ وہ لڑکا کچھ جھینپتے ہوئے اپنی سیٹ پر بیٹھ گیا۔ رول نمبر اور نام رجسٹر کرنے کا کام تیزی سے ختم کرتے ہوئے ڈاکٹر علی اکبر رضوی نے رجسٹر بند کر دیا اور کہنا شروع کیا۔

''آپ میں سے بہت سے لوگ ایسے ہوں گے جنہیں ایم اے انگلش کرنا بہت مشکل لگتا ہوگا، خاص طور پر ڈرامہ کے بارے میں آپ نے بہت سے تبصرے سنے ہوں گے کہ یہ مشکل ہے، سمجھ میں نہیں آتا۔ دلچسپ نہیں۔ خاص طور پر شیکسپیئر ہو سکتا ہے کسی نے آپ سے یہ بھی کہا ہو کہ ڈرامہ میں صرف اللہ ہی پاس کروا سکتا ہے۔'' وہ بڑے دوستانہ انداز میں اپنے سبجیکٹ کا تعارف کروا رہے تھے۔

''جب میں نے ایم اے میں داخلہ لیا تھا تو مجھے بھی ایسے ہی تبصرے سننے پڑے تھے۔ ڈرامہ میرے لئے ایک ہوا بن گیا تھا۔ بہرحال

میں نے خود ہی اس کو سمجھنے کی کوشش کی اور پھر ڈرامہ میرے لئے ایک اتنی آسان چیز بن گیا کہ میں نے پی ایچ ڈی اس میں کرنے کے بجائے ایک دوسرے سبجیکٹ میں کی جو مجھے قدرے مشکل لگتا تھا۔''

کلاس بڑی دلچسپی سے ان کی بات سن رہی تھی۔

''میں نے آپ کو بتایا ہے کہ میں ابھی کچھ دن پہلے ہی انگلینڈ سے پی ایچ ڈی کر کے لوٹا ہوں اور واپس آنے کے بعد میں نے ہیڈ آف دی ڈپارٹمنٹ سے یہ کہا کہ اگر آپ چاہتے ہیں کہ میں کسی سبجیکٹ کو اچھے اور منفرد طریقے سے پڑھاؤں تو پھر آپ مجھے ڈرامہ پڑھانے کے لئے دیں کلاسیکل پوئٹری نہیں۔ انہوں نے میری درخواست مان لی اور مجھے ڈرامہ کی کلاس دی۔ لندن میں اسٹڈیز کے دوران میں ہمیشہ یہ سوچتا رہا تھا کہ کسی سبجیکٹ کو کسی طرح آسان بنا کر اسٹوڈنٹس کے سامنے پیش کیا جاسکتا ہے اور ایسا کیوں ہے کہ ہمارے اسٹوڈنٹس ڈرامہ جیسے سبجیکٹ میں اچھے نمبر نہیں لے پاتے۔ جو بنیادی وجہ میری سمجھ میں آتی ہے وہ یہ ہے کہ ٹیچرز آپ لوگوں کو ٹھیک طرح سے گائیڈ نہیں کرتے اگر پراپر گائیڈنس (رہنمائی) ہو تو میرا دعویٰ ہے کہ ڈرامہ آپ کے لئے سب سے آسان سبجیکٹ بن جائے گا اور میں آپ کو کچھ مختلف طریقے سے سبجیکٹ پڑھاؤں گا۔ اس روایتی اور گھسے پٹے طریقے سے نہیں جو اب تک چلتا آ رہا ہے۔''

ثانیہ سمیت پوری کلاس کی دلچسپی بڑھتی جا رہی تھی۔ ان کی شخصیت بھی ان کے حلیے کی طرح الگ اور منفرد نظر آ رہی تھی۔

''آپ لوگوں کے پاس وہی گھسے پٹے نوٹس اور کی بکس ہوتی ہیں جو کئی سالوں سے لوگ استعمال کرتے آ رہے ہیں اور جن کا استعمال اب آپ کو چھوڑ دینا چاہئے۔ کم از کم لٹریچر پڑھتے ہوئے آپ کو رٹے سے ہاتھ دھو لینے چاہئیں۔ میں آج کا کام کل پر چھوڑنے کا قائل نہیں ہوں آپ کو میرے پڑھانے کے طریقے سے پتا چل جائے گا کہ میں کس قدر Organized ہوں۔ میں آپ کو ہر ٹاپک پر لیکچر دوں گا اور آپ کو کچھ نوٹس بھی دیا کروں گا مگر وہ نوٹس رٹے لگانے کے لئے نہیں ہوں گے بلکہ ان سے آپ کو صرف بنیادی گائیڈنس ملے گی، بعد میں آپ کو خود اسائنمنٹس تیار کرنی ہوں گی۔ چونکہ آج پہلی بار میں نے آپ کی کلاس لی ہے اس لئے میں آپ کو آج ڈرامہ کے بارے میں کچھ تعارفی نوٹس دوں گا کیونکہ زیادہ وقت نہیں ہے اور آپ بہت زیادہ لکھ بھی نہیں سکیں گے۔ اس لئے بہتر ہے کہ آپ ان نوٹس کی فوٹو کاپی کروالیں یہ نوٹس میں نے باہر انگلینڈ میں کچھ بہت اچھی کتابوں سے تیار کئے ہیں۔ اس لئے میرے لئے یہ بہت قیمتی ہیں میں آپ سب کو یہ باری باری فوٹو اسٹیٹ کروانے کے لئے نہیں دے سکتا۔ آپ میں سے کوئی ایک لڑکا یہ نوٹس مجھ سے لے لے اور صفحات گن کر سب سے اتنے روپے لے لے اور اکٹھی فوٹو کاپیز کروا کے آج ہی سب میں تقسیم کر دے۔ کل جب میں کلاس میں آؤں تو سب کے پاس یہ نوٹس ہونے چاہئیں اور آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ ان نوٹس کے مین پوائنٹ کیا ہیں۔''

ان کی بات کے اختتام پر اگلی رو میں بیٹھے ہوئے دو لڑکے اٹھ کھڑے ہوئے تھے اور اُن میں سے ایک نے کہا تھا۔

''سر ہم فوٹو اسٹیٹ کروا لیتے ہیں۔''

''ٹھیک ہے۔ تم سب سے آج ہی روپے جمع کر لو اور ایک صفحے پر ان کے نام بھی لکھ لو اور نوٹس ہر صورت میں آج ہی فوٹو اسٹیٹ کروا کر سب میں تقسیم کر دینا۔ اب ذرا دیکھ لو کہ یہ کتنے صفحات ہیں اور کتنے روپے لگیں گے۔''

انہوں نے نوٹس اس لڑکے کی طرف بڑھا دیئے تھے۔

''سر سو صفحات ہیں یعنی پچاس روپے لگیں گے۔''

اس لڑکے نے صفحات گننے کے بعد کہا تھا۔ کلاس میں موجود لوگوں نے باری باری اپنے بیگز اور والٹ کھولنے شروع کر دیئے تھے۔

''ٹھیک ہے آپ لوگ یہ کام کر لیجئے گا۔ اب کل ملاقات ہو گی۔''

ڈاکٹر علی اکبر رضوی اپنی فائل اٹھا کر باہر نکل گئے تھے۔

''I really like him yaar'' (مجھے یہ بہت اچھے لگے ہیں) ثانیہ کے ساتھ بیٹھی ہوئی ایک لڑکی نے دوسری سے کہا تھا۔

''بالکل اگر اس طرح ٹیچر محنت کروائیں اور گائیڈ کریں تو پھر تعلیم کا معیار کیوں بلند نہیں ہو گا'' دوسری لڑکی نے بیگ سے روپے نکالتے ہوئے کہا تھا۔

ثانیہ نے بھی اپنے بیگ کو ٹٹولنا شروع کیا وہ جانتی تھی کہ بیگ میں صرف پچاس ہی روپے تھے اور اگر وہ یہ روپے دے دیتی تو پھر وہ گھر کیسے جاتی۔ کچھ دیر تک بیگ کے اندر ہاتھ ڈالے پچاس روپے مٹھی میں لیے وہ شش و پنج میں ان دو لڑکوں کو دیکھتی رہی جو ایک صفحے پر لڑکے اور لڑکیوں کے نام لکھنے کے بعد ان سے روپے لے رہے تھے پھر کچھ مردہ دلی سے اس نے پچاس کا نوٹ بیگ سے نکال ہی لیا تھا۔ شاہدرہ تک پیدل جانے کے خیال سے اس کا دل ڈوبنے لگا تھا۔ اس نے بھی لڑکوں کو روپے دیئے اور اپنا نام لکھوا دیا۔

تقریباً پوری ہی کلاس نے روپے جمع کروا دیئے۔ روپے جمع کرنے کے بعد وہ دونوں لڑکے کلاس سے چلے گئے تھے۔ دس پندرہ منٹ کے بعد سر جاوید کی کلاس شروع ہو گئی تھی۔ ثانیہ ان کے پورے لیکچر کے دوران پریشانی کے عالم میں رہی۔ وہ روز ویگن پر شاہدرہ سے آتی تھی اور ویگن پر شاہدرہ آنے پر بھی آدھ گھنٹہ سے زیادہ لگ جاتا تھا اور پھر اس کو راستے کا بھی ٹھیک سے پتا نہیں تھا کیونکہ اس نے ابھی سڑکوں اور موڑوں پر زیادہ غور کرنا شروع نہیں کیا تھا۔ پورے پیریڈ کے دوران وہ متفکر انداز میں ذہن میں رستے کا خیالی نقشہ بناتی رہی اور ہر نقشہ اسے گھر تک پہنچانے میں ناکام رہا تھا۔

سر جاوید کی کلاس آخری کلاس تھی اور جب بیل ہونے پر سر جاوید کلاس سے نکلے تو آہستہ آہستہ سب لوگ اپنی کتابیں بیگ اور فائلیں اٹھا کر باہر آنا شروع ہو گئے۔ وہ بھی اپنا بیگ اٹھا کر کلاس سے باہر نکل آئی۔

باہر نکلتے ہی سامنے لان میں ایک ہنگامہ اس کا منتظر تھا۔ پوری فائنل ایئر وہاں جمع تھی اور ڈاکٹر علی رضوی اوپنر سے کوک کی بوتلز کھول کھول کر فائنل ائیر کے اسٹوڈنٹس کو تھما رہے تھے۔ بوتلز کے کریٹس کے ساتھ لان میں لنچ باکسز کا ڈھیر بھی نظر آ رہا تھا۔ قہقہوں اور ہنسی کا ایک طوفان تھا جو وہاں آیا ہوا تھا۔ پریولیس کے لڑکے لڑکیاں بے حد سراسیمگی اور کچھ صدمے کے عالم میں برآمدے میں کھڑے تھے۔ وہ چند لڑکیوں کے پاس چلی گئی۔

''یہ فائنل ایئر کوئی پارٹی کر رہی ہے؟'' اس نے ان سے پوچھا تھا۔

بے حد ملامت انگیز نظروں سے اسے گھورا گیا تھا۔

''یہ پارٹی نہیں کر رہے۔ ہمیں فول بنایا ہے انہوں نے۔ ہمارے پیسے اڑا رہے ہیں یہ خبیث۔ آپ دیکھ نہیں رہیں۔ اس فراڈیے ڈاکٹر

علی اکبر رضوی کو۔''

اس لڑکی نے دانت پیستے ہوئے کہا تھا ثانیہ کا دل ڈوب گیا تھا۔''تو جو روپے انہوں نے نوٹس کے لئے لیے تھے۔ یہ ان سے یہ سب کھا رہے ہیں۔''اس کی آواز کسی کھائی سے نکلی تھی۔

''اور کیا کر رہے ہیں؟''

ثانیہ شدید صدمے کے عالم میں لان میں موجود اس مجمع اور ہنگامے کو دیکھتی رہ گئی۔''مگر وہ سر نسیم نے بھی تو کہا تھا کہ ڈاکٹر علی اکبر رضوی......''اس نے پتا نہیں کس آس میں پوچھا تھا۔

''بھئی پتا نہیں آپ کی سمجھ میں کیوں نہیں آ رہا۔ وہ لڑکا جو پوچھنے گیا تھا اور وہ جو روپے اکٹھے کر رہے تھے۔ وہ بھی فائنل ایئر کے ہی ہیں۔ وہ دیکھیں سامنے لان کے کونے میں۔ انہوں نے باقاعدہ پلان کر کے سارا کام کیا ہے۔''

اس لڑکی نے ہاتھ کے اشارے سے لان کی طرف اسے متوجہ کیا تھا۔ شاہدرہ تک کا فاصلہ اسے دوگنا لگنے لگا تھا۔ پریوس کا کوئی اسٹوڈنٹ ایک دوسرے سے نظریں نہیں ملا رہا تھا اور اتفاقاً نظر ملنے پر کھسیانی سی ہنسی ہنسنے لگتا تھا۔ وہ کوریڈور کی دیوار کے ساتھ ٹیک لگا کر ہونٹ بھینچتے ہوئے آنکھوں میں ہلکی ہلکی نمی لیے سامنے لان کو دیکھنے لگی جہاں قہقہے بڑھتے ہی جا رہے تھے۔ پریوس کے اسٹوڈنٹس نے آہستہ آہستہ وہاں سے جانا شروع کر دیا تھا۔ مگر وہ وہیں دیوار کے ساتھ ٹکی رہی۔

پھر پتا نہیں اس کے ذہن میں کیا آیا تھا۔ وہ یک دم لان کی طرف آئی اور فائنل ایئر کی ایک لڑکی سے پوچھا۔

''ایکسکیوز می۔ کیا آپ بتا سکتی ہیں اس وقت کومیل حیدر کہاں ہیں؟''وہ لڑکی کوک کا سپ لیتے ہوئے رک گئی۔

''لائبریری میں دیکھ لیں، وہ وہیں ہوگا۔''اس لڑکی نے کہا تھا۔

وہ تیزی سے لائبریری کی طرف آ گئی۔ اندر داخل ہوتے ہی اس نے ایک کونے میں کومیل کو دیکھ لیا تھا، اس کے دوست آج بھی اس کے ساتھ ہی تھے۔ وہ کچھ نوٹس بنانے میں مصروف تھے۔ وہ بڑی تیزی سے اس کے پاس آئی تھی۔

''ایکسکیوز می کومیل! مجھے آپ سے ایک بات کرنی ہے۔''وہ اس کی آواز پر چونک اٹھا تھا۔ ولید اور موحد نے بھی سر اٹھا کر اسے دیکھا تھا۔

''آپ بیٹھیں۔''کومیل نے اسے کرسی آفر کی تھی۔

''نہیں، مجھے بیٹھنا نہیں۔ آپ پلیز میرے ساتھ چلیں۔''اس نے تیزی سے کہا تھا۔

''کہاں جانا ہے؟''کومیل نے حیرانی سے سوال کیا تھا۔

''میں آپ کو بتا دوں گی۔ آپ پلیز آئیں تو سہی۔''

وہ التجائیہ انداز میں بولی تھی۔ کومیل نے موحد اور ولید کی طرف دیکھا۔ جن کی نظریں ان دونوں پر مرکوز تھیں پھر بادل نخواستہ وہ اٹھ کھڑا ہوا۔

''میں ایک منٹ میں آتا ہوں۔''اس نے کچھ جھینپتے ہوئے ان سے کہا تھا۔ انہوں نے کوئی جواب نہیں دیا بلکہ بڑے بے تاثر انداز میں

دوبارہ کتابوں کی طرف متوجہ ہو گئے۔

''آ ئیں۔'' اس نے ثانیہ سے کہا تھا۔ وہ اس کے آگے چلنے لگی۔ لائبریری سے باہر آتے ہی اس نے بولنا شروع کر دیا تھا۔

''آپ کی کلاس نے ہمارے ساتھ فراڈ کیا ہے۔'' وہ آہستہ آہستہ اسے تفصیل بتانے لگی تھی۔

''پلیز آپ ان سے میرے روپے لے دیں۔ مجھے یہاں سے شاہدرہ جانا ہے اور میرے پاس بس وہی روپے تھے۔ میں پیدل کیسے جاؤں گی۔ مجھے تو راستہ بھی صحیح پتہ نہیں۔ پلیز اگر سارے نہیں تو ان سے بیس روپے ہی لے دیں۔''

اس کی آنکھوں میں تیرتی نمی سے کومیل کے دل کو کچھ ہوا تھا۔ ''پریشانی والی کوئی بات نہیں ہے۔ آپ کو جتنے روپے چاہئیں، آپ مجھ سے لے لیں۔''

اس نے اپنا والٹ نکال لیا تھا۔ وہ جیسے کرنٹ کھا کر پیچھے ہٹی تھی۔

''نہیں۔ مجھے آپ سے روپے نہیں چاہئیں۔ میں اس لئے نہیں آئی تھی آپ مجھے ان سے روپے لے کر دیں۔''

وہ والٹ کھولتے کھولتے رک گیا تھا۔ ایک گہری سانس لے کر اس نے کہا۔

''او کے پھر آپ یہیں ٹھہریں۔ میں تھوڑی دیر میں آتا ہوں۔''

''ٹھیک ہے۔'' ثانیہ کے چہرے پر رونق آ گئی تھی۔ وہ وہاں سے چلا گیا تھا تقریباً دس منٹ بعد وہ واپس آیا تھا۔

''یہ لیں اور آئندہ کچھ سوچ کر کسی کو روپے دیا کریں۔''

اس نے پچاس کا ایک نوٹ اس کی طرف بڑھایا تھا۔ ثانیہ کی آنکھیں چمک اٹھیں۔ ایک مسکراہٹ اس کے چہرے پر لہرائی تھی۔

''اس نے اتنی جلدی واپس کر دیئے۔'' اس نے کومیل کے ہاتھ سے روپے لیتے ہوئے بڑے جوش کے عالم میں کہا تھا۔

''ہاں مگر اب کسی اور کو مت کہنا یہ سب کیونکہ وہ سب کے روپے تو نہیں لوٹائے گا۔''

کومیل جاتے جاتے اسے تاکید کرنے لگا تھا۔

''نہیں میں کسی کو نہیں بتاؤں گی۔'' وہ سر ہلاتے ہوئے چلا گیا تھا۔ وہ بھی تیز تیز قدموں سے پوائنٹ کی طرف آ گئی۔

کومیل نے اسے روپے اپنے پاس سے ہی دیئے تھے کیونکہ وہ پچاس روپے واپس لینے کے لئے اسد کے پاس تو نہیں جا سکتا تھا۔ اب اسے خیال آیا تھا کہ اسے پہلے ہی ثانیہ کو اس پلان کے بارے میں بتا دینا چاہئے تھا جو فائنل ایئر نے بنایا تھا۔ اگرچہ وہ اس پلان میں شامل نہیں تھا لیکن اس کو اس پورے پلان کا اچھی طرح پتا تھا۔

اس دن وہ صبح ڈیپارٹمنٹ کی طرف جا ہی رہا تھا کہ وہ شناسا سا آواز اسے ایک بار پھر سنائی دی تھی۔

''ایکسکیوز می کومیل! کیا آپ میرا ایک کام کر سکتے ہیں؟'' وہ پیچھے مڑا اور کچھ جتانے والے انداز میں اس نے کہا۔ ''السلام علیکم!''

وہ کچھ جھینپ گئی تھی۔ ''مجھے یاد ہی نہیں رہا تھا۔'' وہ منمنائی۔

''السلام علیکم!'' کومیل نے ایک بار پھر اسی انداز میں سلام دہرایا۔

''وعلیکم السلام!'' اس نے اس بار کچھ شرمندگی سے جواب دیا تھا۔

''ہو جائے گا کام۔ کیا کام ہے؟'' اس بار کومیل نے پوچھا تھا۔

''مجھے ہاسٹل میں کمرہ نہیں مل رہا۔''

''کمرہ کیوں چاہئے آپ کو۔ آپ تو کسی کے پاس رہتی ہیں ناں؟''

ہاں رہتی ہوں لیکن شاہدرہ سے روز آنے جانے میں بہت وقت لگ جاتا ہے۔ پھر بعض دفعہ ویگن ہی نہیں ملتی۔ بہت دیر انتظار کرنا پڑتا ہے۔ پھر خالہ کا گھر بھی چھوٹا ہے تو اب مجھے اچھا نہیں لگ رہا وہاں رہتے ہوئے۔ میں نے بابا سے بھی بات کی ہے، وہ بھی کہتے ہیں کہ ہاسٹل ہی صحیح رہے گا مگر ہاسٹل میں سفارش کے بغیر کسی کو جگہ نہیں مل رہی۔'' وہ بے تکلفی سے اسے بتاتی گئی تھی۔

''کمرہ مل جائے گا آپ کل ہاسٹل چلی جائیے گا۔'' کومیل نے یہ کہہ کر قدم آگے بڑھائے تھے مگر وہ تیزی سے سامنے آ گئی تھی۔

''آپ سچ کہہ رہے ہیں کہ کمرہ مل جائے گا؟'' اس کی آواز میں بے یقینی تھی۔ ''آپ کمرہ کیسے لے کر دیں گے؟''

اس نے سوال کیا تھا۔ وہ بے اختیار مسکرایا۔ پہلے دن کی روداد اس کی آنکھوں کے سامنے پھر گئی تھی۔

''جب میں نے کہا ہے کہ لے دوں گا تو بس مان لو کہ لے دوں گا۔ کیوں اور کیسے اس کو چھوڑیں۔''

وہ یہ کہہ کر چلا گیا تھا۔ ثانیہ کو امید نہیں تھی کہ وہ اتنی آسانی سے کمرہ دلوانے کی ہامی بھر لے گا۔ اسنے تو بس ایک موہوم سی امید پر ہر طرف سے مایوس ہو کر اس سے بات کی تھی۔ اسے یقین نہیں تھا کہ وہ اس معاملے میں اس کی مدد کرنے میں کامیاب ہو جائے گا۔ اگلے دن وہ ہاسٹل گئی تھی اور واقعی اسے ہاسٹل میں جگہ مل گئی تھی۔ اس کی خوشی کی انتہا نہیں رہی تھی۔

''کومیل! مجھے تو واقعی ہاسٹل میں جگہ مل گئی۔'' دوسرے دن وہ موحد کے ساتھ ڈپارٹمنٹ کی سیڑھیوں میں بیٹھا ہوا تھا جب وہ اس کے سر پر آن کھڑی ہوئی۔ کومیل نے کن اکھیوں سے موحد کو دیکھا جو بڑی سرد مہری سے اسی کو دیکھ رہا تھا۔

''ہاسٹل میں کمرہ لینا کوئی بہت مشکل کام بھی نہیں ہے۔'' اس نے موحد سے نظریں چراتے ہوئے ثانیہ سے کہا۔

''میرے لئے تو بہت مشکل تھا۔ میری تو کوئی بات ہی نہیں سنتا تھا وہاں۔'' وہ بے حد تشکر آمیز نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے بولی تھی۔

''چلیں خیر۔ آپ کا کام تو ہو گیا۔''

''ہاں اور میں آپ کا بہت شکریہ ادا کرنا چاہتی تھی۔ آپ......''

کومیل نے اس کی بات کاٹ دی۔ ''اٹس آل رائٹ۔ شکریہ کی ضرورت نہیں۔'' وہ مسکراہٹ چہرے پر لئے وہاں سے چلی گئی تھی۔

''میرا خیال ہے اب کلاس میں چلنا چاہئے بیل ہونے والی ہے۔'' کومیل نے گھڑی دیکھتے ہوئے موحد سے کہا تھا۔

''تم نے اسے ہاسٹل میں کمرہ لے کر دیا ہے؟'' موحد نے اس کی بات کا جواب دینے کے بجائے بڑے تیکھے انداز میں سوال کیا تھا۔

''ہاں۔''

''کیوں؟''موہد کا لہجہ اس بار بھی کھردرا تھا۔

''کیوں کیا یار! وہ پریشان تھی۔ اسے ہاسٹل میں جگہ نہیں مل پا رہی تھی۔ تمہیں پتا ہے، وہاں سفارش کے بغیر جگہ نہیں ملتی اور وہ میں نے کروادی۔ ظاہر ہے، وہ بے چاری سرگودھا سے آئی ہے۔ یہاں کون ہے جو اس کی مدد کرے۔''

کومیل نے کافی لاپرواہی سے وضاحت کی تھی۔ اس کا خیال تھا موہد دوبارہ سوال نہیں کرے گا مگر موہد نے کچھ دیر تک بڑی گہری نظروں سے اسے دیکھنے کے بعد کہا تھا۔

Komail aren't you getting too philanthropic now a days?

(کومیل! تم آج کل کچھ زیادہ ہی ہمدرد نہیں ہوتے جا رہے ہو؟)

وہ موہد کے سوال پر ساکت ہو گیا تھا۔

''What made your think that? ''

(اس بات سے تمہارا کیا مطلب ہے؟)

اس نے کچھ تیز آواز میں اسے کہا تھا۔

''Aren't you getting too far to help her? I mean its not your style. ''

(تم اس کی کچھ زیادہ ہی مدد نہیں کر رہے ہو، میرا مطلب ہے کہ یہ تمہارا اسٹائل نہیں ہے۔)

''میں تمہارے کسی سوال کا جواب دینا نہیں چاہتا اور نہ تمہیں ایسی بات کہنے کا کوئی حق ہے۔''وہ اکھڑے لہجے میں کہتا ہوا اٹھ کھڑا ہوا۔

''دیکھو کومیل......''موہد نے کچھ کہنے کی کوشش کی مگر کومیل نے بڑی درشتی سے اس کی بات کاٹی تھی۔''میں کچھ دیکھنا نہیں چاہتا۔

You just keep your mouth shut.

(تمہیں اپنی زبان بند رکھنا چاہئے)''

موہد حیرانی سے اسے جاتے دیکھتا رہا تھا۔ زندگی میں پہلی بار وہ اتنی معمولی سی بات پر یوں ہتھے سے اکھڑ گیا تھا۔ وہ کافی دیر تک ہونٹ بھینچے وہیں کھڑا رہا پھر وہ بھی کلاس میں چلا گیا۔

دونوں کے درمیان کون سا رابطہ تھا۔ یہ شاید وہ اور ثانیہ خود بھی نہیں جانتے تھے۔ بس یہ تھا کہ ثانیہ کو جب بھی کسی معاملے میں کوئی مشکل پیش آتی وہ کسی روبوٹ کی طرح اس کے پاس چلی آتی اور کومیل حیدر جو بھی کسی کی مدد نہیں کرتا تھا وہ کسی معمول کی طرح وہی کرتا جو وہ چاہتی۔

موہد نے اس واقعہ کے بعد دوبارہ کومیل سے ثانیہ کے سلسلے میں بات نہیں کی تھی۔ مگر اسے اب بھی یہ ''فلاح عامہ'' کا کام بے حد ناپسند تھا اور نہ صرف موہد بلکہ اشعر اور ولید کو بھی حیرت ہوتی تھی کہ کومیل کیوں اس طرح اس لڑکی کی مدد کر رہا ہے اور سب سے زیادہ حیرت انہیں تب ہوئی تھی

جب ایک دن ثانیہ نے اس کے سامنے کومیل سے پرویس کے اس کے تیار کردہ نوٹس مانگے تھے اور کومیل نے نہ صرف نوٹس دینے کی فوراً ہامی بھر لی تھی بلکہ دوسرے دن ہی وہ اپنی پوری فائل فوٹو اسٹیٹ کروا کے لیے آیا تھا۔

''تم دیکھ لینا کومیل! کچھ دنوں بعد تمہارے یہ نوٹس پارٹ ون کے ہر دوسرے اسٹوڈنٹ کے پاس ہوں گے کیونکہ جن محترمہ کو تم یہ نوٹس دیئے جارہے ہو، وہ صرف بے وقوف نہیں بلکہ عقل سے بالکل پیدل ہیں۔''

موہد نے اسے سمجھانے کی پہلی اور آخری کوشش کی تھی مگر اس پر اثر نہیں ہوا تھا۔

''نہیں۔ میں اسے سمجھادوں گا وہ کسی اور کو نہیں دے گی۔''

کومیل نے اس کی نصیحت کو سنی ان سنی کرتے ہوئے کہا تھا۔ موہد کی پیشین گوئی حرف بہ حرف صحیح ثابت ہوئی تھی۔ چند دنوں کے اندر ہی تقریباً پوری کلاس کے پاس وہ نوٹس تھے۔ یہ پہلی بار ہوا تھا کہ کومیل حیدر کے نوٹس یوں سرِ عام آئے تھے۔

''مبارک ہو بھئی، بڑے مقبول ہو رہے ہیں تمہارے نوٹس، پارٹ ون کے اسٹوڈنٹس میں۔''

وہ اس دن موہد کے طنز پر خون کے گھونٹ پی کر رہ گیا تھا۔ موڈ اس کا پہلے ہی سے خراب تھا۔ کیونکہ اس نے خود بھی اس دن ایک دو لڑکوں کے ہاتھ میں اپنے نوٹس کی فوٹو کاپیز دیکھی تھیں۔

''تم سے میں نے کہا تھا کہ یہ نوٹس کسی اور کو مت دینا اور تم نے پورے ڈپارٹمنٹ میں انہیں ردی کی طرح پھیلا دیا ہے۔''

اس دن وہ ثانیہ کو دیکھتے ہی اس پر برس پڑا تھا۔

''میں نے سب لوگوں کو نہیں دیئے۔ میں نے صرف اپنی روم میٹ کو دیئے تھے۔ باقی لوگوں تک نوٹس کیسے پہنچے مجھے معلوم نہیں۔'' وہ خود خاصی شرمندہ تھی۔

''روم میٹ کو بھی کیوں دیئے تھے۔ میں نے تمہیں منع کیا تھا کہ کسی کو بھی مت دینا۔'' اس کا غصہ اور بڑھ گیا تھا۔

''اس نے خود مجھ سے مانگے تھے پھر میں انکار کیسے کرتی۔'' ثانیہ نے بے بسی سے کہا تھا۔

''ایک بات تو طے ہے کہ میں نے پہلی اور آخری دفعہ تمہیں نوٹس دیئے ہیں، اب دوبارہ تم مجھ سے اس سلسلے میں کسی قسم کی مدد کی امید نہ رکھنا۔'' اسے ثانیہ کی شکل اور جھکا ہوا سر دیکھ کر مزید غصہ آ رہا تھا۔

''میں وعدہ کرتی ہوں، میں آئندہ کبھی کسی کو بھی نہیں دوں گی۔'' اس نے ملتجیانہ انداز میں کہا تھا۔

''آئندہ میں نوٹس دوں گا، تب ہی کسی کو دو گی نا۔'' وہ رکھائی سے کہہ کر چلا گیا تھا۔ لیکن کومیل کا یہ فیصلہ ریت کی لکیر کی طرح ثابت ہوا تھا۔

ایک ہفتے کے بعد ثانیہ کو پھر کچھ نوٹس کی ضرورت آن پڑی تھی اور حسب عادت پھر اسی کے پاس آئی تھی اور کومیل اپنے حتمی فیصلے کے باوجود پھر اسے نوٹس دینے پر مجبور ہو گیا تھا۔ اس بار ثانیہ نے کچھ احتیاط کی تھی اور ان نوٹس کو چھپا کر ہی رکھا تھا۔

''کومیل میرے بابا آئے ہیں۔ آپ سے ملنا چاہتے ہیں۔ آئیں، میں آپ کو ان سے ملواؤں۔''

اس دن وہ پھر اپنے دوستوں کے کیفے ٹیریا میں بیٹھا ہوا تھا جب وہ بہت پر جوش سی اسے ڈھونڈتی ہوئی وہاں آئی تھی۔کومیل کی سمجھ میں نہیں آیا کہ وہ کیا جواب دے۔صورتِ حال اس کے لئے کافی آکورڈ تھی۔لیکن پھر وہ دوستوں کی تیکھی اور چبھتی ہوئی نظروں کی پروا کیے بغیر اس کے ساتھ چلا گیا تھا۔

''لو بھئی، اب اباجی بھی پہنچ گئے ہیں۔بس ان ہی کی انٹری رہ گئی تھی۔'' اشعر نے اس کے جاتے ہی کہا تھا۔

''کومیل ایسا تو نہیں تھا یار! اسے ہو کیا گیا ہے۔تمہیں یاد ہے، وہ کس طرح شروع سے لڑکیوں سے بد کتا رہا ہے اور اب تم ذرا اس کا حال دیکھو۔ثانیہ کو دیکھتے ہی کیسے اس کے چہرے کا رنگ بدل جاتا ہے۔'' ولید کو صحیح معنوں میں اس کی فکر ہونے لگی تھی۔

''بس یار! اب صورتِ حال قابو سے باہر ہوتی جا رہی ہے ہمیں اسے سمجھانا چاہئے، بات کرنی چاہئے اس سے، وہ جو کچھ کر رہا ہے ٹھیک نہیں کر رہا۔''

اشعر نے ان دونوں سے کہا تھا۔

''تمہیں اگر انسلٹ کروانے کا شوق ہے تو ضرور اس سے بات کرو مگر مجھے ایسا کوئی شوق نہیں۔وہ کوئی بلبل کا بچہ نہیں ہے کہ جو کچھ کر رہا ہے، اس کے نتیجے سے واقف ہی نہ ہو لیکن اگر وہ پھر بھی یوں بے پرواہ ہے تو ٹھیک ہے ہمیں اس کے ذاتی معاملات سے کیا۔''

موبد نے صاف صاف کہہ دیا تھا۔اشعر اور ولید نے ایک دوسرے کو دیکھا اور خاموش ہو گئے۔

''بابا! یہ کومیل ہیں۔'' وہ اسے بڑے جوش کے عالم میں ایک ادھیڑ عمر شخص کے پاس لے کر آئی تھی۔کومیل نے جھینپتے ہوئے اس آدمی سے ہاتھ ملایا۔

''میں آپ کا شکریہ ادا کرنے آیا ہوں۔ثانی مجھے بتایا تھا کہ آپ اس کی بہت مدد کرتے رہتے ہیں۔'' اس شخص نے انکساری سے کہا۔

کومل کچھ اور جھینپ گیا۔

''نہیں۔میں نے ایسی بھی کوئی خاص مدد نہیں کی۔یہ تو بہت معمولی سے کام تھے، کوئی بھی کر دیتا۔''

''پھر بھی بیٹا! میں آپ کا شکر گزار ہوں۔آپ نے......''

کومیل نے ثانیہ کے باپ کی بات کاٹ دی۔''پلیز آپ مجھے شرمندہ نہ کریں۔مجھے اچھا نہیں لگ رہا آپ کا یہ سب کہنا۔''

کومیل نے یہ بات کہہ کر موضوع بدل دیا کچھ دیر وہ ان سے باتیں کرتا رہا، اور پھر اجازت لے کر واپس کیفے ٹیریا آ گیا۔

اس دن وہ یونیورسٹی کے لان میں بیٹھی کچھ نوٹس دیکھنے میں مصروف تھی جب ہیلو کی آواز پر اس نے سر اٹھایا تھا۔لائٹ بلو جینز میں ملبوس ایک لڑکی چہرے پر دوستانہ مسکراہٹ لئے اس کے پاس کھڑی تھی۔

''میرا نام رودابہ ہے۔میں فائنل ایئر کی اسٹوڈنٹ ہوں۔ہاسٹل میں رہتی ہوں۔''

اس لڑکی نے ہاتھ بڑھاتے ہوئے کہا تھا۔ثانیہ نے بھی ہاتھ بڑھا دیا۔

''میرا نام ثانیہ ہے میں پریولیس کی اسٹوڈنٹ ہوں۔ میں بھی ہاسٹل میں رہتی ہوں۔'' اس نے کچھ جھجھکتے ہوئے اپنا تعارف کروایا تھا۔

''میں جانتی ہوں۔ میں نے کئی بار ہاسٹل میں تمہیں دیکھا ہے۔''

روودابہ یہ کہتے ہوئے بے تکلفی سے اس کے پاس گھاس پر بیٹھ گئی۔ ثانیہ کچھ نروس سی ہوگئی۔ اس کی نظریں روودابہ کے چہرے پر جمی ہوئی تھیں۔ سفید شرٹ اور بلو جینز میں ملبوس اسٹیپس میں کٹے ہوئے کھلے بالوں کے ساتھ وہ ایک قیامت لگ رہی تھی۔ ایسا نہیں تھا کہ روودابہ کا چہرہ ثانیہ کے لئے نیا تھا وہ پورے ڈپارٹمنٹ میں اپنی خوبصورتی اور دولت کی وجہ سے مشہور تھی اور اس وقت جہاں ثانیہ نروس ہو رہی تھی، وہاں اس کو عجیب قسم کے تفاخر کا بھی احساس ہو رہا تھا۔ روودابہ کچھ دیر تک اس سے اس کے بارے میں پوچھتی رہی اور ساتھ ساتھ اپنے بارے میں بتاتی رہی پھر یک دم اس نے پوچھا۔

''ثانیہ! کومیل سے تمہاری کوئی رشتہ داری ہے؟''

ثانیہ نے بے ساختگی سے جواب دیا۔ ''نہیں تو۔''

''تو پھر کیا دوستی ہے؟'' روودابہ نے فوراً ہی دوسرا سوال کیا تھا۔

''پتا نہیں۔ اسے دوستی کہتے ہیں یا نہیں۔ بس یہ ہے کہ مجھے کبھی کوئی مشکل پیش آتی ہے تو میں کومیل سے کہہ دیتی ہوں اور وہ میرا کام کر دیتے ہیں۔'' ثانیہ نے کچھ سوچ کر جواب دیا۔

روودابہ نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا۔ ''یار! دوستی اور کس کو کہتے ہیں۔ ویسے ایک بات ہے۔ اس نے کبھی کسی کا کام کیا نہیں۔ اس معاملے میں بلکہ ہر معاملے میں وہ خاصا بے مروت ہے۔'' روودابہ نے کچھ عجیب سے انداز میں کہا تھا۔

''نہیں تو، ایسی تو کوئی بات نہیں۔ میں تو جب بھی ان کے پاس جاتی ہوں وہ میرا کام فوراً کر دیتے ہیں۔ اگر آپ بھی جائیں تو آپ کا بھی کر دیں گے۔ وہ تو بہت نائس ہیں۔'' ثانیہ نے فوراً اس کی صفائی پیش کی۔

''اچھا چلو۔ کبھی آزمائیں گے تمہاری بات کو۔''

اس کے چہرے پر نظر جمائے روودابہ نے ٹھہر ٹھہر کر کہا تھا کچھ دیر اس کے پاس رکنے کے بعد وہ چلی گئی تھی وہ روودابہ کے ساتھ اس کی پہلی اور آخری ملاقات تھی۔ روودابہ اس کے بعد بھی اس کے ساتھ ملتی رہی تھی اور ان کی بے تکلفی بڑھتی گئی تھی کہ روودابہ نے اسے ہاسٹل میں اپنے کمرے میں شفٹ ہونے کی پیش کش کی جو ثانیہ نے اعزاز سمجھ کر قبول کر لی۔

روودابہ کا گھر لاہور ہی میں تھا اور وہ اپنے والدین کی اکلوتی اولاد تھی۔ اس کے والد مرچنٹ نیوی سے وابستہ تھے اور اس وجہ سے زیادہ تر ملک سے باہر ہی ہوتے تھے، امی سوشل ورک میں اتنی مصروف رہتی تھیں کہ بہت کم گھر پر ہوتی تھیں۔ روودابہ نے اسی تنہائی سے گھبرا کر ہوسٹل میں کمرہ لے لیا تھا اور ثانیہ کو اس کی تنہائی کا جان کر اس سے اور بھی ہمدردی ہوگئی تھی۔

روودابہ سے اس کی بڑھتی ہوئی دوستی کومیل سے پوشیدہ نہ رہ سکی۔

''ثانیہ! تم آج کل روودابہ کے ساتھ اتنا کیوں رہنے لگی ہو؟'' اس دن لائبریری کی طرف جاتے ہوئے کومیل نے اسے روک کر پوچھ لیا تھا۔

''میری اور رودابہ کی دوستی ہوگئی ہے اور میں ہاسٹل میں بھی اس کے کمرے میں شفٹ ہوگئی ہوں۔'' ثانیہ نے فخریہ انداز میں بتایا تھا لیکن کومیل کا ردِعمل کوئی زیادہ حوصلہ افزا نہیں تھا۔

''کیوں؟''

''روادبہ نے خود مجھے اپنے کمرے میں شفٹ ہونے کے لئے کہا ہے۔''

وہ کچھ الجھے ہوئے انداز میں اس کا چہرہ دیکھتا رہا۔

''دیکھو ثانیہ! تمہارا اور روادبہ کا کوئی میچ نہیں ہے۔ تم دونوں کے درمیان کچھ بھی کامن نہیں ہے، روادبہ جیسی لڑکیاں بغیر کسی مقصد کے ایسے ہی دوستی نہیں کرتی ہیں۔ بہتر ہے کہ تم اس سے دور رہو۔''

چند لمحوں بعد کومیل نے اسے سمجھانے کی کوشش کی لیکن ثانیہ کو اس کی بات بری لگی۔

''وہ میری بیسٹ فرینڈ ہے اور ہم دونوں ایک دوسرے سے بہت محبت کرتے ہیں۔'' اس نے اسے بتا دیا تھا کہ وہ اس کا مشورہ قبول نہیں کرے گی۔

کومیل کچھ دیر خفگی سے اسے دیکھتا رہا اور پھر اسی موڈ میں وہاں سے چلا گیا۔ ثانیہ کو اس کی ناراضگی یا خفگی کی قطعاً پرواہ نہیں تھی بلکہ وہ خود بھی اس سے کھنچ گئی۔ اب جہاں بھی کومیل سے اس کا سامنا ہوتا، وہ پہلے کی طرح اس سے سلام دعا کرنے کے بجائے نظریں جھکائے اس کے پاس سے گزر جاتی۔ کچھ تک کومیل بھی اسے نظر انداز کرتا رہا لیکن پھر وہ رہ نہیں سکا۔

''تم ابھی تک ناراض ہو مجھ سے؟'' ایک ہفتے کے بعد اس دن گزرتے گزرتے کومیل نے اس سے پوچھ لیا تھا۔

ثانیہ نے کچھ ندامت محسوس کی۔ ''نہیں۔ میں ناراض تو نہیں ہوں۔'' اس کی ناراضگی فوراً ختم ہوگئی۔

کومیل نے ایک گہرا سانس لیا۔ ''بہر حال میں نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ میں آئندہ تمہیں کوئی مشورہ نہیں دوں گا۔''

''میں نے یہ کب کہا ہے کہ مجھے مشورہ نہ دیں۔ بس روادبہ کے بارے میں کچھ نہ کہیں وہ میری بیسٹ فرینڈ بن چکی ہے۔'' ثانیہ نے کچھ بے چین ہو کر کہا تھا۔ اسے بے اختیار اس کی نوازشات یاد آ گئی تھیں۔

''میں دعا کروں گا کہ تمہاری بہترین دوست تمہاری بدترین دوست ثابت نہ ہو۔ خیر اسٹڈیز کیسی جا رہی ہیں؟''

کومیل نے موضوع بدل دیا، اس نے طے کر لیا تھا کہ وہ اب روادبہ کے بارے میں اس سے کوئی بات نہیں کرے گا۔ مگر اس کا یہ فیصلہ پانی پر لکیر ثابت ہوا۔ تیسرے دن ہی اس نے ثانیہ کو روادبہ کے ساتھ کلاس چھوڑ کر یونیورسٹی سے جاتے دیکھ لیا تھا اور پھر ایسا ایک دن نہیں ہوا تھا۔ ثانیہ، روادبہ اور اس کی دوسری فرینڈز کے ساتھ اکثر کلاسز مس کرنے لگی تھی۔ کچھ دن تو وہ بڑے تحمل سے یہ سب برداشت کرتا رہا لیکن پھر یہ سب اس کی برداشت سے باہر ہوگیا۔

اس دن اس نے ثانیہ کو روادبہ کے ساتھ ڈپارٹمنٹ کی سیڑھیاں اترتے دیکھا تو اس نے ثانیہ کو روک لیا۔

''ثانیہ! تمہاری ڈرامہ کی کلاس ہونے والی ہے تم کہاں جا رہی ہو؟''

اس نے بغیر کسی لحاظ کے اس سے کہہ دیا تھا۔ ثانیہ کچھ گڑبڑا گئی۔

''وہ میں...... میں...... میں کام سے جا رہی ہوں۔'' اس نے بہانا تراشا تھا۔

''کیا کام ہے؟'' کومیل نے سرد لہجے میں کہا تھا۔ ثانیہ کا باقی ماندہ رنگ بھی فق ہو گیا۔ اس نے بے بسی سے رودابہ کو دیکھا جو عجیب سے انداز میں کومیل پر نظریں مرکوز کیے کھڑی تھی۔

''تمہیں جو کام بھی ہے۔ وہ واپس جانے کے بعد بھی کیا جا سکتا ہے لیکن اس طرح کلاس چھوڑ کر جانا اور پھر بار بار ایسا کرنا کوئی مناسب بات نہیں ہے۔ ویسے بھی تم کوئی اتنی ذہین ہو بھی نہیں کہ کلاس اٹینڈ کیے بغیر بھی پڑھ سکو اس لئے واپس کلاس میں جاؤ۔''

ثانیہ نے سر جھکائے ہوئے بغیر کسی مداخلت کے اس کی بات سنی تھی۔

''مجھے ایک ضروری کام ہے، اس لئے مجھے اس طرح جانا پڑ رہا ہے۔'' اس بار رودابہ بول اٹھی تھی۔

''تو آپ جائیں۔ میں نے آپ کو تو نہیں روکا۔'' کومیل نے کمال درجے کی بے نیازی سے کہا تھا۔

''ثانیہ میرے ساتھ جا رہی ہے۔'' رودابہ کے چہرے کا رنگ کچھ بدل گیا تھا۔

''نہیں۔ ثانیہ آپ کے ساتھ نہیں جا رہی۔ وہ کلاس میں جائے گی۔ ثانیہ! تم کلاس میں جاؤ۔''

کومیل نے ثانیہ سے کچھ سختی سے کہا تھا۔

وہ کچھ خجالت آمیز نظروں سے رودابہ کو دیکھنے لگی جو اس کو گھور رہی تھی۔ اسی وقت بیل ہونے لگی تھی۔ کومیل نے کچھ کہے بغیر ہاتھ کے اشارے سے ثانیہ کو واپس جانے کو کہا تھا اور وہ بے چارگی سے رودابہ سے نظریں چراتے ہوئے واپس برآمدے کی سیڑھیاں چڑھنے لگی تھی۔ کومیل بھی اس کے پیچھے چلا گیا تھا۔ رودابہ وہیں کھڑی سرخ چہرے کے ساتھ اس کی پشت کو گھورتی رہی۔

کومیل نے اسے صرف وہیں نہیں روکا تھا بلکہ بعد میں بھی خاصی ڈانٹ ڈپٹ کی تھی۔ ثانیہ نے اس سے جھوٹ بولنے کی کوشش کی مگر اس کے پاس پوری معلومات تھیں کہ وہ پچھلے ہفتے میں کس کس دن کون سی کلاسز چھوڑ کر چلی گئی تھی۔ ثانیہ اس سے کچھ خائف ہو گئی۔ اسے یہ بھی پتا تھا کہ وہ اسے جس بات سے منع کر رہا ہے وہ واقعی غلط ہے اور اس طرح اس کی اسٹڈیز کا بھی حرج ہو رہا تھا۔ اس نے دل ہی دل میں طے کر لیا تھا کہ وہ آئندہ کلاس چھوڑ کر نہیں جائے گی۔ اس دن ہاسٹل واپسی پر اسے توقع تھی کہ رودابہ کا موڈ خراب ہو گا اور وہ اس سے ناراض ہو گی مگر خلاف توقع وہ خوشگوار موڈ میں تھی اور اس نے اس بات کا ذکر نہیں کیا ثانیہ نے خدا کا شکر ادا کیا تھا۔

''ثانیہ! کل شام مجھے کنسرٹ پر جانا ہے۔ تم چلو گی؟'' چند دن گزر جانے کے بعد ایک دن رودابہ نے اس سے کہا تھا۔

ثانیہ بے تابی سے اٹھ کر بیٹھ گئی۔ ''ہاں ضرور چلوں گی لیکن وارڈن شام کو باہر جانے کی اجازت دیں گی؟''

''وہ میرا مسئلہ ہے۔ تم اس کی فکر نہ کرو۔ تم صرف یہ بتاؤ کہ ساتھ چلو گی یا نہیں؟'' رودابہ نے بالوں میں برش کرتے ہوئے لاپروائی سے کہا تھا۔

''ہاں بھئی، جاؤں گی۔ ضرور جاؤں گی۔ اس میں پوچھنے والی کون سی بات ہے۔''

اس نے پرجوش انداز میں کہا تھا۔ رودابہ نے دوسرے دن واقعی بڑی آسانی سے وارڈن سے اجازت لے لی تھی۔

''تم اس قدر خوبصورت ہو ثانیہ! کہ اگر اچھی طرح میک اپ کیے رکھو تو پتا نہیں کتنوں کے دل گھائل کرو گی۔''

وہ کپڑے بدل کر آئی تو رودابہ اس کا میک اپ کرنے لگی۔

اس نے میک اپ کرنے کے بعد ثانیہ کو آئینے کے سامنے کر دیا۔ پہلی نظر میں ثانیہ خود کو پہچان ہی نہیں سکی۔

''رودابہ! میں تو واقعی بہت اچھی لگ رہی ہوں۔'' وہ خود کو سراہے بغیر نہ رہ سکی تھی۔

''اچھی نہیں، کہو، میں پری لگ رہی ہوں پری۔'' رودابہ نے اسے پیار سے ساتھ لپٹا لیا تھا۔

ثانیہ کچھ جھینپ گئی۔ اس نے تیار ہونے کے بعد حسب معمول اوڑھنے کے لئے چادر اٹھائی مگر رودابہ چیل کی طرح اس پر جھپٹی۔

''خدا کا خوف کرو ثانیہ! یہ برقع نما چادر پہن کر تم کنسرٹ دیکھنے جاؤ گی۔ تم اپنے ساتھ ساتھ مجھے بھی تماشا بناؤ گی۔ میں نے جینز پہنی ہوئی ہے اور تم یہ دس گز لمبا تھان لپیٹ رہی ہو۔'' رودابہ نے چادر اس سے چھین کر اپنی الماری میں ٹھونس دی۔

''تو پھر میں کیا اوڑھوں؟'' وہ کچھ جھینپ گئی تھی۔

''دوپٹہ کافی ہے گلے میں۔ اب ان لمبی لمبی چادروں سے جان چھڑا لو۔ اب تم لاہور میں ہو۔ کسی گاؤں میں نہیں اور نہ ہی تم کہیں قوالی سننے جا رہی ہو۔''

رودابہ نے اسے آڑے ہاتھوں لیا تھا اور پھر ثانیہ نے ویسا ہی کیا تھا جیسا رودابہ چاہتی تھی۔ زندگی میں پہلی بار وہ یوں دوپٹہ سینے پر پھیلائے اتنا ڈارک میک اپ کر کے کہیں گئی تھی اور اسے یوں لگ رہا تھا جیسے ہر شخص اسی پر نظریں گاڑے بیٹھا ہو۔

کنسرٹ گیارہ بجے ختم ہوا تھا اور وہ رودابہ کے ساتھ اوپن ایئر تھیٹر سے باہر نکلی تھی تب ہی رودابہ کو کوئی نظر آیا۔

''ثانیہ! تم ایک منٹ یہیں ٹھہرو۔ میں ابھی آتی ہوں۔'' وہ اسے وہیں کھڑا کر کے غائب ہو گئی۔

ثانیہ پریشان ہو گئی تھی۔ لوگ بڑی تعداد میں اوپن ایئر تھیٹر سے نکل رہے تھے اور لڑکے اس کے پاس سے گزرتے ہوئے سیٹیاں بجا کر گھٹیا قسم کے ریمارکس دے رہے تھے اور رودابہ گدھے کے سر سے سینگ کی طرح غائب تھی۔ اس کے چہرے پر تشویش کے آثار نمودار ہونا شروع ہو گئے۔

''ثانیہ! تم یہاں کیا کر رہی ہو؟'' بہت حیرت سے کسی نے اسے دیکھ کر کہا تھا۔ وہ اس شناسا آواز پر بے اختیار مڑی تھی۔ وہ کومیل تھا۔ اسے لگا، کسی نے اسے ڈوبتے ڈوبتے بچا لیا ہو۔

''میں رودابہ کے ساتھ آئی تھی۔ وہ پتا نہیں کہاں چلی گئی ہے؟'' اس نے کہا تھا۔

''تمہیں اجازت کیسے دے دی ہے وارڈن نے اتنی دیر باہر رہنے کی۔''

ثانیہ کو اس کے چہرے کے تاثرات بے حد عجیب لگ رہے تھے۔ وہ کچھ بول نہیں سکی۔

''تمہاری چادر کہاں ہے؟'' وہ اس سوال پر زمین میں گڑ گئی تھی۔

''اور اتنا ڈارک میک اپ کیوں کیا ہے تم نے؟ تمہیں پتا ہے یہاں کس طرح کے لڑکے آئے ہوئے ہیں۔''

''ثانیہ کی آنکھیں دھندلا گئیں وہ وہاں سے چل پڑا تھا۔ ثانیہ وہیں کھڑی رہی۔ کومیل نے چند قدم چلنے کے بعد مڑ کر دیکھا اور پھر واپس آیا۔

''اب تم یہاں فریز کیوں ہوگئی ہو چلو میرے ساتھ۔'' اس کا لہجہ بے حد تلخ تھا۔

''رودابہ کا انتظار......''

کومیل نے تیزی سے اس کی بات کاٹ دی۔ ''اس کا نام بھی مت لو میرے سامنے۔ میرے ساتھ چلو'' وہ یہ کہہ کر پھر چل پڑا تھا۔ ثانیہ نے پیروی کی۔ وہ سیدھا کار پارکنگ میں آیا تھا لیکن گاڑی میں بیٹھنے کے بجائے وہ گاڑی کے پاس کھڑا ہو گیا۔

''تم دوپٹہ لو سر پر۔'' اس نے ترشی سے اس سے کہا تھا۔ اس نے دوپٹہ سر پر اوڑھ لیا تھا۔

''میں موہد کا انتظار کر رہا ہوں۔ وہ اپنی بہن اور بھابھی کے ساتھ آیا ہوا ہے۔ میں تمہیں ان کے ساتھ بھجواؤں گا کیونکہ یہ تمہارے لئے مناسب نہیں ہوگا کہ تمہیں اکیلا ہاسٹل چھوڑنے جاؤں۔'' اس نے متلاشی نظروں سے ادھر ادھر دیکھتے ہوئے اس سے کہا تھا۔

''لیکن ثانیہ! آئندہ اس طرح کبھی بھی کنسرٹ دیکھنے مت آنا۔ تمہیں میوزک کا شوق ہے تو کیسٹ پلیئر پر سنو۔ اتنا کافی ہے تمہارے لئے۔'' اس بار اس کا لہجہ پہلے جتنا سخت نہیں تھا۔

''میرے پاس کیسٹ پلیئر نہیں ہے اور پھر کنسرٹ پر جانے سے کیا ہوتا ہے۔ آپ بھی تو یہاں آئے......'' ثانیہ نے کچھ ہمت کر کے اس سے کہنے کی کوشش کی تھی مگر اس نے ایک بار پھر اس کی بات کاٹ دی تھی۔

''تم میرے یہاں آنے کی بات نہ کرو۔ میں جہاں چاہے جا سکتا ہوں۔ میں مرد ہوں، لیکن تم اس طرح رات کو باہر نکلنے کی حماقت دوبارہ مت کرنا۔'' اس کا لہجہ ایک بار پھر ترش ہو گیا تھا۔

''مگر رودابہ بھی تو جاتی ہے۔'' وہ پھر منمنائی تھی۔

''رودابہ جائے بھاڑ میں۔ تم روادبہ ہو، نہ روادبہ بننے کی کوشش کرو۔ وہ اس طرح پھرنا افورڈ کر سکتی ہے۔ تم نہیں کر سکتیں۔ ذرا تصور کرو، میری جگہ اگر تمہارے فادر تمہیں یہاں دیکھتے تو...... ثانیہ! تم یہاں پڑھنے کے لئے آئی ہو صرف وہی کام کرو۔ اس طرح پھرنا تمہارے لئے مناسب نہیں ہے۔''

وہ سختی سے بات کرتے کرتے اچانک نرم ہو گیا تھا۔ وہ کچھ شرمندگی سے اس کی باتیں سنتی رہی، چند منٹوں بعد موہد آ گیا تھا۔ اس نے کچھ حیرانی سے ثانیہ کو دیکھا تھا۔ مگر کومیل نے عام سے انداز میں اسے ثانیہ کو ہاسٹل ڈراپ کرنے کے لئے کہا تھا۔

''بھابھی! آپ پلیز ثانیہ کو ہاسٹل کے اندر چھوڑ کر آئیے گا۔ ہو سکتا ہے، وارڈن کچھ ناراض ہو کیونکہ کافی دیر ہو گئی ہے۔''

اس نے موہد کی بھابھی سے درخواست کی تھی جو انہوں نے بصد خوشی مان لی تھی۔

وارڈن واقعی ناراض تھی کیونکہ وہ رودابہ کے ساتھ گئی تھی اور رودابہ اس کے آنے سے کچھ دیر پہلے واپس آ چکی تھی۔ موحد کی بھابھی نے وارڈن سے بہانہ بنا دیا تھا کہ انہوں نے زبردستی اسے اپنے پاس بٹھا لیا تھا اور اسی وجہ سے اسے واپس آنے میں دیر ہوگئی۔

''کمال ہے یار! تم کہاں گم ہوگئی تھیں۔ تمہیں پتا ہی نہیں، میں پاگلوں کی طرح تمہیں ڈھونڈتی رہی ہوں۔''

ثانیہ کے کمرے میں داخل ہوتے ہی رودابہ نے بلند آواز سے کہا۔ وہ بستر پر بڑے آرام سے نیم دراز تھی۔

ثانیہ نے شاکی نظروں سے اسے دیکھا مگر کچھ بولی نہیں بلکہ اپنے کپڑے اٹھا کر باتھ روم میں چینج کرنے کے لئے چلی گئی۔ مگر اس کی ناراضگی زیادہ دیر تک قائم نہیں رہی تھی۔ رودابہ نے ایسے عذر پیش کیے تھے کہ اس کی خفگی دور ہوگئی تھی۔ اسے ویسے بھی لمبی چوڑی ناراضگیاں پالنے کی عادت نہیں تھی۔ یہ کام اسے بہت مشکل لگتا تھا اور پھر رودابہ سے تو اس کو ویسے بھی بہت محبت تھی۔

اگلے دن وہ پھر صبح رودابہ کے ساتھ ہی یونیورسٹی گئی تھی۔ خلاف توقع دوسرے پیریڈ کے بعد جب وہ رودابہ کے ساتھ بیٹھنے کے لئے لان میں آئی تھی تو وہاں رودابہ کے ساتھ کومیل بھی موجود تھا اور ان دونوں کے چہرے کے تاثرات بتا رہے تھے کہ دونوں کے درمیان ہونے والی گفتگو کچھ زیادہ خوشگوار نہیں ہے۔ کومیل کا چہرہ سرخ تھا اور رودابہ کے ماتھے پر بل پڑے ہوئے تھے۔ اسے آتا دیکھ کر کومیل خاموش ہوگیا اور اس کے قریب آنے سے پہلے ہی چلا گیا۔

وہ کچھ تشویش سے رودابہ کے پاس آئی تھی اتنا اندازہ تو اسے ہو ہی گیا تھا کہ موضوع گفتگو یقیناً وہ ہی ہوگی مگر اس کے قریب آنے پر رودابہ کے چہرے کے تاثرات بدل گئے تھے وہ ثانیہ کو دیکھ کر مسکرائی تھی۔ ثانیہ کو کچھ حوصلہ ہوا۔

''کیا کوئی جھگڑا ہوگیا ہے کومیل سے؟'' اس نے رودابہ کے قریب بیٹھتے ہوئے کچھ جھجکتے ہوئے پوچھا تھا۔

''کیسا جھگڑا؟ ایسے فالتو کاموں کے لئے میرے پاس وقت نہیں۔ وہ تو ویسے ہی بس...... خیر چھوڑو۔ کوئی اور بات کرو۔'' اس نے کچھ عجیب سے انداز میں بات کا موضوع بدلا تھا۔ دو بجے وہ رودابہ کے ساتھ ہی ہاسٹل میں واپس آئی تھی اور وہاں ایک سرپرائز اس کا منتظر تھا۔

''یہ جی صبح کوئی دس بجے کے قریب ایک صاحب دے گئے تھے آپ کے لئے۔ کومیل حیدر نام تھا ان کا۔''

اس کے اور رودابہ کے ہاسٹل آنے کے دس پندرہ منٹ بعد ہاسٹل کی ملازماؤں میں سے ایک بڑا سا اسٹیریو اٹھائے ثانیہ کے کمرے میں آئی تھی۔

ثانیہ ہکا بکا رہ گئی۔ اس نے کچھ بے یقینی سے رودابہ کو دیکھا تھا۔ اس کا چہرہ بے حد سپاٹ تھا لیکن وہ اسی کو دیکھ رہی تھی۔

''میرے لئے دے کے گئے ہیں؟'' وہ اپنی جگہ سے اٹھ کر ملازمہ کے پاس آ گئی۔

''ہاں جی۔ آپ کے لئے ہی دے کر گئے ہیں۔ چٹ پر آپ کا پورا نام لکھ کر دیا تھا انہوں نے وارڈن کو۔'' ملازمہ نے اسٹیریو فرش پر رکھتے ہوئے کہا تھا۔

''یہ کیا ہو رہا ہے رودابہ؟ اس نے اسٹیریو کس لئے بھیجا ہے اس کو کہا کس نے ہے؟'' ثانیہ نے ملازمہ کے باہر جاتے ہی رودابہ سے کہا۔

''کچھ نہیں ہورہا، بس اس نے تمہارے لئے گفٹ بھیجا ہے۔ کیوں بھیجا ہے یہ کل اس سے یونیورسٹی میں پوچھ لینا۔''

رودابہ کے لہجے میں کچھ خاص بات تھی جس نے اسے چونکا دیا تھا۔ اسے یوں محسوس ہوا تھا جیسے رودابہ اسٹیریو کے بارے میں بات کرنا نہیں چاہتی تھی۔

اس شام رودابہ واقعی چپ چپ رہی۔ ثانیہ خود بھی خاصی نادم تھی۔ اس لئے اس نے رودابہ کو مخاطب کرنے کی کوشش نہیں کی۔

اگلے دن یونیورسٹی جاتے ہی اس نے کومیل کو پکڑ لیا تھا۔

''آپ نے میرے لئے ہاسٹل میں اسٹیریو کیوں بھجوایا ہے؟'' وہ واقعی ناراض تھی۔

''صرف اس لئے تاکہ تم رودابہ کے ساتھ کنسرٹس اٹینڈ نہ کرو۔'' بڑی لاپروائی سے کہا گیا تھا۔

''مجھے اسٹیریو کی ضرورت نہیں ہے آپ اسے واپس لے جائیں۔''

''واپس تو خیر میں اس کو قطعاً نہیں لوں گا تم اسے ایک تحفہ سمجھ کر رکھ لو۔''

''لیکن مجھے اسٹیریو کی ضرورت ہی نہیں ہے اگر مجھے میوزک سننا ہوا تو میں رودابہ کے اسٹیریو پر سن لوں گی۔''

''دیکھو میں نے تمہیں، وہ اسٹیریو اس لئے دیا ہے کیونکہ مجھے اس کی ضرورت نہیں رہی۔ میں نیا اسٹیریو لے رہا ہوں اور پھر پرانا والا میرے لئے بے کار ہو جاتا۔ اس لئے میں نے وہ تمہیں دے دیا تمہیں نہ دیتا تو بھی کوئی اور دوست لے جاتا اور تم تو میری...... '' وہ بڑی روانی سے کچھ کہتے کہتے رک گیا تھا۔

''وہ پرانا اسٹیریو نہیں ہے، نیا اسٹیریو ہے اور رودابہ کہہ رہی تھی کہ وہ خاصا مہنگا ہے۔'' وہ اس کی بات پر غور کیے بغیر بولی تھی۔

''میں ہر سال اسٹیریو بدل لیتا ہوں۔ اس لئے میرا پرانا اسٹیریو بھی نیا ہی لگتا ہے اور وہ اتنا قیمتی نہیں ہے جتنا تم سوچ رہی ہو۔ رودابہ کو چھوڑو اسے عادت ہے ہر چیز کی قیمت بڑھانے کی۔'' وہ اب بھی بڑی بے نیازی سے بات کر رہا تھا۔

''لیکن میں پھر بھی......''

کومیل نے اس کی بات کاٹ دی۔ ''بس اب اسٹیریو کے بارے میں کچھ مت کہنا۔ تم ایسا کرو کہ مجھے قسطوں میں اس کے روپے لوٹا دینا یا جب دو سال بعد ہاسٹل سے جاؤ تو مجھے واپس دے جانا لیکن ابھی اسے اپنے پاس ہی رکھو۔'' کومیل اس کی مزید کوئی بات سنے بغیر چلا گیا تھا۔

''مجھے بتاؤ رودابہ! میں کیا کروں۔ وہ تو اسٹیریو واپس لینے پر تیار نہیں۔''

ہاسٹل واپسی پر وہ ایک بار پھر رودابہ کو کومیل کے ساتھ ہونے والی گفتگو بتا رہی تھی۔

''میں کیا کہہ سکتی ہوں یہ تمہارا اور اس کا مسئلہ ہے؟'' رودابہ نے کچھ سرد مہری سے کندھے اچکاتے ہوئے کہا تھا۔

''لیکن تم میری دوست ہو۔ مجھے مشورہ تو دے سکتی ہو۔'' وہ اس کے انداز پر کچھ حیران ہوئی تھی۔

''ہاں مشورہ دے سکتی ہوں مگر اس کا کوئی فائدہ نہیں خیر تم یہ اسٹیریو رکھ لو اگر وہ اتنے ہی اصرار سے دے رہا ہے تو ٹھیک ہے پھر لینے میں کیا

حرج ہے۔''

''لیکن روداب! یہ سب ٹھیک نہیں اور پھر میں......''

روداب نے اس کی بات کاٹی تھی۔''دیکھو میں نے تمہیں مشورہ دیا ہے وہ صحیح ہے یا نہیں، تم اس پر عمل کر سکتی ہو یا نہیں، یہ تمہیں طے کرنا ہے۔ مجھے جو مناسب لگا میں نے تم سے کہہ دیا کیونکہ بقول اس کے اس نے تمہیں یہ اسٹیریو گفٹ کے طور پر دیا ہے اور گفٹ واپس کرنا کوئی اچھی نہیں۔ آگے تمہاری مرضی۔''

روداب نے یہ کہہ کر بات ختم کر دی مگر ثانیہ شش و پنج میں پڑ گئی۔ کافی دیر تک اس مسئلے پر سوچتے رہنے کے بعد اس نے بھی یہی فیصلہ کیا تھا کہ وہ اسٹیریو رکھ لے گی مگر یہ فیصلہ اسے کچھ زیادہ مناسب نہیں لگ رہا تھا۔

''موہد! آپ کو پتا ہے، کومیل یونیورسٹی کیوں نہیں آ رہے ہیں؟''

وہ چند دنوں سے یونیورسٹی نہیں آ رہا تھا اور ثانیہ کو کچھ تشویش ہوئی تھی تو اس نے موہد سے پوچھ لیا وہ کیفے ٹیریا میں بیٹھا ہوا تھا۔

''اس کے کزن کی شادی ہے۔ وہ اسلام آباد گیا ہوا ہے۔ لیکن آپ کیوں پوچھ رہی ہیں؟ کیا پھر کوئی کام آن پڑا ہے یا کسی قسم کی مدد چاہیے؟'' ثانیہ کو اس کی بات سے توہین کا احساس ہوا تھا۔

''آپ کو ایسا کیوں لگا کہ مجھے کوئی کام ہے یا مدد کی ضرورت ہے۔ کیا اس کے بغیر میں اس کے بارے میں نہیں پوچھ سکتی؟'' اس نے کچھ خفگی سے موہد سے پوچھا تھا۔

''بالکل پوچھ سکتی ہیں لیکن پوچھتی نہیں، اس سے ملنے آپ جب بھی آتی ہیں کسی کام سے ہی آتی ہیں۔ بہر حال وہ تو ابھی چند دن اور اسلام آباد میں ہی رکے گا۔ آپ کو کوئی کام ہے تو مجھ سے کہیں، میں بھی کچھ صاحب حیثیت ہوں۔ اس قدر معمولی بندہ نہیں ہوں جتنا آپ نے کومیل کے مقابلے میں مجھے اور میرے دوستوں کو سمجھ لیا ہے۔''

اس نے ایک شریر مسکراہٹ کے ساتھ ثانیہ سے کہا تھا۔ اشعر اور ولید کے چہرے پر بھی مسکراہٹ لہرا گئی ثانیہ کو بے حد ذلت کا احساس ہوا۔ وہ مکمل خاموشی کے ساتھ وہاں سے چلی آئی۔

مگر وہ موہد کی بات کو بھولی نہیں تھی۔ تین دن بعد کومیل واپس یونیورسٹی آ گیا تھا اور اس کی واپسی والے دن ہی ثانیہ نے روتے ہوئے اسے پورا واقعہ سنا دیا تھا۔ شاید وہ رو نہ پڑتی تو وہ اتنا مشتعل نہ ہوتا جتنا اس کے آنسوؤں سے ہو گیا تھا۔ اسے تسلی اور دلاسا دینے کے بعد وہ سیدھا اپنے گروپ کے پاس ہی گیا تھا۔

''تم نے ثانیہ سے کیا کہا تھا؟'' اس نے جاتے ہی موہد سے پوچھا تھا۔

موہد قدرے حیران ہوا۔''ثانیہ سے؟'' اسے فوری طور پر یاد نہیں آیا۔

''ہاں چند دن پہلے جب میں یہاں نہیں تھا تب؟'' کومیل نے اسی سرد لہجے میں اس سے پوچھا تھا۔ موہد کو یک دم ثانیہ کے ساتھ ہونے

والی وہ گفتگو یاد آ گئی۔ اس نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا۔

''کمال ہے یار! کیا اسپیڈ ہے اس کی۔ اس نے تمہیں آتے ہی بتا دیا۔''

اس نے بڑا محظوظ ہوتے ہوئے کہا تھا لیکن اس کے قہقہے نے کومیل کو اور مشتعل کیا تھا۔

''میں نے تمہیں ہنسنے کو نہیں کہا۔ یہ پوچھا ہے کہ تم نے اس سے کیا کہا ہے؟''

''اس نے تمہیں کیا بتایا ہے؟'' موہد ابھی بھی اس کے غصے کو انجوائے کر رہا تھا۔

''تم ہوتے کون ہو اس سے اس طرح کی بیہودہ باتیں کرنے والے؟''

یک دم کومیل اپنے لہجے پر قابو نہیں رکھ پایا تھا اور اس نے بلند آواز میں کہا تھا۔ موہد کی مسکراہٹ کو بریک لگ گئے اور اس نے کچھ حیرانی سے ولید اور اشعر کو دیکھا جو خود بھی کومیل کے اس جملے پر حیرت زدہ نظر آ رہے تھے۔

''بے ہودہ باتیں؟ میں نے اس سے کوئی بے ہودہ بات نہیں کی تھی۔''

''تمہیں کیا تکلیف ہے کہ وہ میرے پاس کس لئے آتی ہے؟ تمہارا اس سے کیا تعلق ہے؟''

''کومیل! میں نے اسے صرف مذاق میں ایک بات کہہ دی تھی اور تم......'' موہد نے کچھ سنبھل کر صورتِ حال کی وضاحت کرنے کی کوشش کی تھی۔

''تم نے اس سے مذاق میں بھی بات کیوں کی تھی؟ اس سے تمہارا رشتہ کیا ہے جو تم مذاق میں ایسی گھٹیا باتیں کرنے لگے۔'' کومیل کا پارہ اور ہائی ہو گیا تھا۔

موہد کچھ لاجواب سا ہو گیا۔

''کومیل تم خوامخواہ اتنے سیریس ہو رہے ہو جو کچھ ہوا ہمارے سامنے ہوا اور موہد نے واقعی مذاق کیا تھا۔'' اشعر نے صلح صفائی کا آغاز کیا تھا۔

''مجھے تم سے کوئی وضاحت نہیں چاہئے۔ میں جس سے بات کر رہا ہوں، مجھے اسی سے جواب چاہئے۔'' کومیل نے اشعر کو جھڑک دیا۔

''میرے خیال میں یہاں بات کرنا مناسب نہیں ہے۔ تم سب میرے گھر چلو۔ وہاں چل کر یہ مسئلہ طے کر لیتے ہیں۔''

ولید کو اچانک احساس ہوا تھا کہ ان کی بلند آوازیں پاس سے گزرنے والوں کو متوجہ کر رہی ہیں۔ کومیل نے اس کی بات پر اعتراض نہیں کیا تھا۔ مگر اس کے دل میں موہد کے خلاف جو بال آ گیا تھا وہ ولید کے گھر پہنچ کر بھی دور نہیں ہوا تھا۔ اشعر اور ولید نے اسے سمجھانے کی کوشش کی تھی اور موہد نے بار بار اپنی پوزیشن کلیئر کرنے کی کوششوں میں ناکامی کے بعد اس سے معذرت بھی کر لی لیکن اس کا غصہ ختم نہیں ہوا تھا۔ موہد کے معذرت کرنے پر اس نے کہا تھا۔

''میں تمہاری ایکسکیوز صرف اسی وقت قبول کروں گا جب تم ثانیہ سے بھی ایکسکیوز کرو۔'' موہد اس کی بات پر بھڑک اٹھا تھا۔

''ثانیہ سے کس لئے ایکسکیوز کروں جب میں نے اسے کچھ کہا ہی نہیں۔''

''ٹھیک ہے پھر میرے سامنے یہ ڈرامے کرنے کی ضرورت نہیں۔'' کومیل نے تلخی سے کہا تھا۔

''تم نے ایک معمولی سی بات کو اتنا بڑا ایشو بنا دیا ہے۔ تمہارے نزدیک وہ لڑکی مجھ سے زیادہ اہم ہوگئی ہے۔ تمہیں اس کی بات پر اعتبار ہے، میری بات پر نہیں؟''

موحد کو بھی اب اس پر غصہ آنے لگا تھا۔

''میں یہاں تمہاری بکواس سننے نہیں آیا ہوں۔ میں تمہیں صرف یہ بتانا چاہتا ہوں کہ اگر تم نے ثانیہ سے ایکسکیوز نہ کیا تو آج تمہاری اور میری دوستی کا آخری دن ہوگا۔ میں اس کے بعد تم سے کوئی تعلق نہیں رکھوں گا۔'' اس نے اپنا فیصلہ سنا دیا تھا۔

''میں کسی بھی قیمت پر ثانیہ سے ایکسکیوز نہیں کروں گا، چاہے تم یہ دوستی ختم کر دیا کچھ اور کرو لیکن میں اس سے ایکسکیوز نہیں کروں گا۔''

موحد پر بھی اب ضد سوار ہوگئی تھی۔ کومیل نے مزید کچھ نہیں کہا تھا۔ وہ چپ چاپ وہاں سے اٹھ کر چلا آیا تھا اور وہ واقعی اپنے قول کا پکا ثابت ہوا تھا۔ اس نے موحد کے ساتھ پچھلی پندرہ سالہ دوستی کو بے حد آسانی سے ختم کر دیا تھا ولید اور اشعر کی کوششیں اور منتیں بھی بے اثر ثابت ہوئیں تھی۔

یونیورسٹی میں بھی جلد ہی سب کو یہ پتہ چل گیا تھا کہ کومیل نے موحد کے ساتھ دوستی ختم کر دی ہے۔ اب موحد، اشعر اور ولید کے ساتھ ہوتا اور کومیل اکیلا ہی رہتا۔

اور پھر جلد ہی ڈیپارٹمنٹ میں یہ خبر پھیل گئی کہ ان دونوں کی دوستی ثانیہ کی وجہ سے ختم ہوئی ہے۔ ثانیہ ان چہ میگوئیوں سے کافی پریشان ہوئی تھی کیونکہ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ یہ بات سب کو کیسے پتا چلی ہے کہ کومیل اور موحد کے درمیان جھگڑا ہوا ہے اور وہ بھی اس کی وجہ سے۔

اسے موحد پر شک تھا کہ شاید وہی یہ ساری خبریں دینے والا ہے اور نہ صرف اسے بلکہ کومیل کو بھی موحد پر شک تھا اور اس شک نے اس کی ناراضگی کو اور بڑھا دیا تھا۔

وہ اب پہلے کی طرح ثانیہ سے بات نہ کرتا بلکہ کچھ کھنچا کھنچا رہنے لگا۔ اگر کبھی ثانیہ سے اس کی ملاقات ہوتی بھی تو پہلے کی طرح تفصیلی طور پر بات کرنے کے بجائے وہ صرف سرسری انداز میں اس کا حال چال پوچھ کر چلا جاتا۔

موبائل کی بیپ سنائی دی تھی، اس نے گہری نیند میں فون کا ریسیور اٹھالیا۔ دو تین بار ہیلو کہنے کے بعد اسے اچانک احساس ہوا تھا کہ اسے فون پر نہیں بلکہ موبائل پر کسی نے کال کیا ہے۔ بیپ ابھی بھی سنائی دے رہی تھی اس نے ریسیور رکھ کر موبائل اٹھالیا۔ آنکھیں بند کیے ہوئے اس نے بٹن پریس کیا تھا اور ہیلو کہا تھا۔

''ہیلو کومیل......!'' دو لفظ کہنے کے بعد اس نے رونا شروع کر دیا تھا۔ وہ سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں اس آواز کو پہچان گیا تھا۔ وہ ثانیہ تھی۔ اس کے جسم میں جیسے کرنٹ دوڑ گیا تھا ساری نیند بھک سے اڑ گئی تھی۔

''ہیلو ثانیہ! ہیلو کیا ہوا ہے؟ تم کیوں رو رہی ہو؟'' اس نے بے تابی سے پوچھنا شروع کیا تھا مگر وہ روئے جا رہی تھی۔ اس کی بے چینی میں اور اضافہ ہو گیا وہ موبائل ہاتھ میں لیے اٹھ کر بیٹھ گیا۔ ہاتھ بڑھا کر اس نے سائیڈ ٹیبل سے رسٹ واچ اٹھائی تھی ریڈیم ڈائل بتا رہا تھا کہ رات کا ایک

بج چکا ہے اس کے اضطراب میں یک بیک اور اضافہ ہو گیا۔

''ثانیہ! دیکھو۔ اس طرح مت روؤ۔ مجھے بتاؤ کیا ہوا ہے پلیز مجھے بتاؤ تم کیوں رو رہی ہو۔'' اس نے بچوں کی طرح اسے سمجھاتے ہوئے کہا تھا۔

''کومیل! کومیل! مجھے ہاسٹل کا چوکیدار اندر نہیں جانے دے رہا۔''

ثانیہ نے ہچکیاں لیتے ہوئے کہا تھا اور کومیل کا دماغ جیسے بھک سے اڑ گیا۔

''تم کہاں سے بول رہی ہو اور وہ کیوں اندر جانے نہیں دے رہا؟ تم باہر کس لئے آئی تھیں؟'' اس نے پے در پے سوال کئے تھے۔

''میں رودابہ کے ساتھ کنسرٹ پر گئی تھی۔'' اس نے سسکیوں میں اسے بتایا تھا۔

''تمہیں منع کیا تھا میں نے۔'' وہ یک دم دھاڑا تھا۔ ثانیہ پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔ کومیل کو اپنا خون کھولتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

''اب رودابہ کہاں ہے؟'' اس نے خود پر کنٹرول کرتے ہوئے قدرے نرم لہجے میں اس سے پوچھا تھا۔

''وہ مجھے یہاں چھوڑ کر اپنے گھر چلی گئی ہے۔ اس نے کہا تھا کہ وہ وارڈن سے اجازت لے کر مجھے ساتھ لے کر جا رہی ہے مگر چوکیدار کہہ رہا تھا کہ وارڈن نے میرے باہر جانے کے بارے میں رودابہ سے کوئی بات نہیں کی۔ رودابہ نے ان سے صرف اپنے گھر رہنے کی اجازت لی تھی کیونکہ ویک اینڈ تھا۔ اب میں کیا کروں؟'' وہ ایک بار پھر رونے لگی۔

''رودابہ کے گھر کا فون نمبر یا ایڈریس معلوم ہے؟''

''نہیں۔''

''تم اس وقت کہاں سے بات کر رہی ہو؟''

''ہاسٹل سے کچھ فاصلے پر ایک میڈیکل اسٹور ہے وہاں سے، کومیل! مجھے بہت ڈر لگ رہا ہے۔ اب میں کیا کروں گی۔''

''ثانیہ! بات سنو، اپنا رونا بند کرو۔ دیکھو، میں دس پندرہ منٹ میں وہاں پہنچ رہا ہوں۔ تم پریشان نہ ہونا اور نہ ہی اب اس شاپ سے کہیں اور جانا یہیں رہنا اور اس شاپ کیپر سے میری بات کراؤ۔''

اس نے ثانیہ کو تسلی دینے کی کوشش کی تھی۔ ثانیہ نے ریسیور شاپ کیپر کو تھما دیا۔ کومیل کچھ دیر اس سے بات کرتا رہا اور اسے ثانیہ کی حفاظت کے بارے میں تاکید کرتا رہا دکان کا نام پوچھنے کے بعد اس نے فون دوبارہ ثانیہ کو دینے کو کہا تھا۔

''دیکھو تم آرام سے اسی دکان پر بیٹھ جاؤ گھبرانے والی کوئی بات نہیں۔ سب ٹھیک ہو جائے گا میں بس تھوڑی دیر میں آ جاؤں گا۔''

اس نے ثانیہ کو تسلی دے کر موبائل بند کر دیا تھا پھر اس نے اپنے ایک دوست کو فون کیا تھا جس کے والد منسٹری میں تھے۔

''کوئی بات نہیں۔ میں ڈیڈی کو جگا کر بات کرتا ہوں۔ تمہارا کام ہو جائے گا۔''

اس کے دوست نے اس کا مسئلہ سن کر کہا تھا موبائل بند کر کے اس نے بیڈ سے اٹھ کر جلدی سے نائٹ شرٹ پہنی تھی اور کار کی چابی اور

موبائل اٹھا کر کمرے سے باہر نکل آیا۔

باہر آنے کے بعد وہ سیدھا اپنے بڑے بھائی کے کمرے کی طرف گیا اور اس نے اپنی بھابھی اور بھائی کو جگایا تھا اور سارا قصہ سنا کر بھابھی کو ساتھ چلنے کے لئے کہا تھا۔ بھابھی اور بھائی کی نظروں میں لہراتا ہوا شک بھی اس وقت اسے ناگوار نہیں لگ رہا تھا۔

چند لمحوں کی ردوکد کے بعد اس کی بھابھی اس کے ساتھ چلنے پر تیار ہوگئی تھیں مگر وہ زیادہ خوش نظر نہیں آرہی تھیں۔ مگر اسے اس وقت کسی چیز کی پرواہ نہیں تھی۔ تیز رفتاری سے گاڑی دوڑاتا ہوا وہ ٹھیک دس منٹ بعد اس میڈیکل اسٹور کے سامنے تھا۔ گاڑی سے نکل کر اس نے چند لمحوں کی جدوجہد کے بعد وہ دوکان تلاش کر لی تھی جہاں وہ موجود تھی۔ اسے دیکھ کر اس کے بہتے آنسوؤں میں اضافہ ہو گیا تھا۔ کومیل کو اس پر بے تحاشا غصہ آرہا تھا لیکن وہ خود پر ضبط کر رہا تھا۔

''اب میں کیا کروں گی کومیل! اب کیا ہوگا؟'' اسے دیکھتے ہی اس نے کہا تھا۔

''کچھ نہیں ہوگا۔ میں اپنی بھابھی کو لے کر آیا ہوں۔ تم ان کے ساتھ ہاسٹل چلی جانا اب تک وارڈن کو میرے دوست کے فادر فون کر چکے ہوں گے وہ تمہیں اب اندر آنے سے نہیں روکے گی لیکن تمہیں اب میں نے رودابہ کے ساتھ دیکھا تو میں تمہیں اور اسے دونوں کو شوٹ کر دوں گا۔ وارڈن سے کہہ کر اپنا کمرہ چینج کر لینا کل تک۔''

اس کے ساتھ گاڑی کی طرف آتے ہوئے وہ اسے ہدایات دیتا آیا۔ گاڑی کے پاس پہنچ کر اس نے اپنی بھابھی سے اس کا تعارف کروایا تھا اور پھر گاڑی میں بٹھا کر ہاسٹل کی طرف لے آیا تھا۔ اس کی بھابھی ثانیہ کو لے کر اندر چلی گئی تھیں۔ لیکن انہیں کسی دقت کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔

چوکیدار نے بڑے آرام سے گیٹ کھول دیا تھا اور وارڈن نے ثانیہ سے معذرت کی تھی وہ خاصی گھبرائی ہوئی تھیں۔ ثانیہ کو وہاں چھوڑ کر کومیل کی بھابھی واپس چلی گئی تھیں۔ ہاسٹل کے اندر پہنچ کر ثانیہ کی جان میں جان آئی تھی اس وقت اسے رودابہ سے بے تحاشا نفرت محسوس ہو رہی تھی۔ اسے یاد آرہا تھا کہ کومیل نے کس کس طرح اسے رودابہ سے دور رکھنے کی کوشش کی تھی لیکن اس نے ہر بار اس کی وارننگ سنی ان سنی کر دی تھی۔

''رودابہ تم نے میرے ساتھ فراڈ کیا۔ مجھے دھوکا دیا۔ آخر تم یہ حقیقت مان کیوں نہیں لیتیں؟''

رودابہ دو دن بعد ہوسٹل واپس آئی تھی۔ ثانیہ تب تک واپس اپنے پرانے کمرے میں جا چکی تھی۔ وہ صبح آئی تھی۔ تب ثانیہ سے اس کی ملاقات نہیں ہوئی لیکن یونیورسٹی میں اس نے ثانیہ سے بات کرنے کی کوشش کی تھی لیکن ثانیہ کے چہرے کے تاثرات نے اسے چونکا دیا تھا، وہ اس کی بات سننے پر تیار نہیں تھی پھر واپس ہاسٹل آنے کے بعد ثانیہ خود اس کے کمرے میں گئی تھی اور اس نے اسے اس کے دھوکے کے بارے میں بتایا تھا لیکن رودابہ بہت عجیب سے انداز میں کہہ رہی تھی کہ وہ وارڈن سے بات کرنا بھول گئی تھی۔

ثانیہ کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ اس کا گلا دبا دیتی۔ اس وقت اس رودابہ کا خوبصورت چہرہ بہت بھیانک لگ رہا تھا۔

''رودابہ! میں بے وقوف نہیں ہوں۔ سب کچھ سمجھ سکتی ہوں بلکہ سب کچھ سمجھ چکی ہوں۔ تم مجھے ذلیل کرنا چاہتی ہو، مجھے رسوا کرنا چاہتی ہو۔ یہ تو میں جان چکی ہوں۔ ہاں بس یہ بات میری سمجھ میں نہیں آرہی کہ تم ایسا کیوں کرنا چاہ رہی ہو؟ میں نے تو تمہارے ساتھ کوئی برائی نہیں کی۔

تمہیں کوئی نقصان نہیں پہنچایا پھر تم کیوں میرے ساتھ اس طرح کر رہی ہو؟ اسٹیریو والی بات بھی تم ہی نے پوری کلاس کو بتادی تھی اور میں حیران تھی کہ تمہارے، میرے اور کومیل کے علاوہ یہ بات کسی کے علم میں نہیں ہے پھر ڈپارٹمنٹ کو اس کے بارے میں کیسے پتہ چل گیا اور میرا خیال ہے کہ موبد اور کومیل کے درمیان ہونے والے جھگڑے کے بارے میں بھی تم ہی خبریں دیتی رہی ہو۔ آخر تم یہ سب کر کے کیا حاصل کرنا چاہتی ہو؟ میری رسوائی سے تمہیں کیا فائدہ ہوگا؟''

''کومیل کے ساتھ اگر میں نے تمہیں بدنام کیا تو تمہیں کیا نقصان ہوا۔ تمہیں تو فائدہ ہی ہوا ناں پھر تمہیں کیا پریشانی ہے؟''

ثانیہ نے حیران ہو کر اس کا چہرہ دیکھا تھا جس پر بے حد عجیب سے تاثرات تھے۔

''کیا مطلب ہے تمہارا؟ مجھے کیا فائدہ ہوا؟'' اس نے پوچھا تھا۔

''بس بس۔ اب زیادہ معصوم نہ بنو۔ تم جانتی ہو تمہیں کیا فائدہ ہوا۔ اب میرے منہ سے کیا سننا چاہتی ہو؟''

رودابہ کا لہجہ زہریلا تھا۔ اس کے لیے یہ انداز بالکل نیا تھا۔ وہ کچھ سن سی اسے دیکھتی رہ گئی تھی۔

''نہیں تم بتاؤ۔ کیا فائدہ ہوا، اب اپنی بات تو مکمل کرو۔''

''کومیل نے کل تمہاری وجہ سے اپنی منگنی توڑ دی ہے؟''

وہ رودابہ کے جملہ پر ہکا بکا رہ گئی تھی۔ وہ قطعاً بے خبر تھی کہ کومیل کی منگنی ہو چکی ہے اور اب یہ اطلاع بھی اس کے لیے بالکل نئی تھی کہ اس نے منگنی توڑ دی ہے۔

''میری وجہ سے؟ تم نے کہا میری وجہ سے؟'' اس نے کھوکھلی آواز میں اپنی طرف اشارہ کرتے ہوئے اس سے پوچھا تھا۔

''ہاں تمہاری وجہ سے ثانیہ مراد! تمہاری وجہ سے اب بہت جلد وہ تمہیں پروپوز کرے گا۔ آئے گا اور کہے گا مس ثانیہ مراد! کیا آپ مجھ سے شادی کریں گی؟ کیا آپ میری خزاں جیسی زندگی میں بہار بن کر آنا پسند کریں گی؟'' رودابہ نے تمسخر آمیز انداز میں کہا تھا۔

ثانیہ کا چہرہ سفید پڑ گیا۔ ''رودابہ! ایسی باتیں مت کرو۔ اس طرح مت کرو۔'' اس نے بے بسی سے کہا تھا۔

''بلکہ ہو سکتا ہے وہ بہت پہلے ہی تمہیں پرپوز کر چکا ہو اور آج کل تم دونوں شادی کی پلاننگ کر رہے ہو۔ ہو سکتا ہے نا؟'' رودابہ نے اپنی بات جاری رکھی وہ چلا اٹھی۔

''تم غلط سوچ رہی ہو۔ ہم دونوں کے درمیان ایسا کوئی رشتہ نہیں ہے ایسا کوئی تعلق نہیں ہے۔؟''

''تو پھر آپ بتانا پسند کریں گی کہ آپ دونوں کے درمیان کیا تعلق ہے؟ کیا رشتہ ہے؟'' اسے رودابہ کی آنکھوں سے خوف آنے لگا تھا۔

''کوئی رشتہ نہیں ہے۔'' اسے اپنی آواز کسی کھائی سے آتی ہوئی محسوس ہوئی تھی۔

''کوئی رشتہ نہیں ہے پھر بھی وہ تمہیں برانڈ نیو اسٹیریو اٹھا کر دے دیتا ہے۔ کوئی رشتہ نہیں ہے پھر بھی وہ تمہیں اس ہاسٹل میں کمرہ لے کر دیتا ہے۔ وہ جو کسی کو اپنی کتاب کو ہاتھ تک لگانے نہیں دیتا۔ تمہیں اپنے پورے نوٹس خود ہی فوٹو اسٹیٹ کروا کر دے دیتا ہے۔ کوئی رشتہ نہیں ہے پھر بھی

تمہاری وجہ سے وہ اپنے بچپن کے دوستوں کو چھوڑ دیتا ہے۔کوئی رشتہ نہیں ہے پھر بھی وہ تمہاری وجہ سے مجھ سے جھگڑتا ہے۔اس پوری یونیورسٹی میں وہ اگر کسی لڑکی سے بات کرتا ہے تو وہ تم ہو اگر کسی کی بات سنتا ہے تو وہ تم ہو۔اگر کسی کا کام کرتا ہے تو وہ تم ہو۔کوئی رشتہ نہیں ہے اور وہ تمہارے لئے اپنی منگنی توڑ دیتا ہے۔تم جانتی ہو ثانیہ مراد! جب وہ تمہیں دیکھتا ہے تو اس کی آنکھیں کس طرح چمک اٹھتی ہیں تم نہیں جانتیں مگر میں جانتی ہوں۔میں نے دیکھا ہے اور یہ چمک مجھے اندھا کر دیتی ہے۔میں پچھلے چھ سال سے اس ایک شخص کے پیچھے کس طرح خوار ہو رہی ہوں یہ کوئی نہیں جانتا۔آج تمہیں بتا رہی ہوں۔"

"رودابہ!" سب کچھ جیسے کسی بھنور میں آ گیا تھا۔وہ رودابہ کا چہرہ دیکھ رہی تھی جس پر آنسوؤں کی نمی نظر آ رہی تھی۔اس نے پہلی بار اسے روتے ہوئے دیکھا تھا۔

"کون سا ایسا مرد ہے جس کی توجہ میں حاصل کرنا چاہوں اور نہ کر پاؤں، جس سے میں بات کروں اور وہ چپ رہے، جسے میں دیکھوں اور وہ نظر پھیر لے، جس کے راستے میں میں کھڑی رہوں اور وہ پھر بھی گزر جائے، اور وہ وہ کومیل حیدر ہی کرتا ہے۔اسے میں نظر ہی نہیں آتی۔مجھے اس کے قرب کی خواہش نہیں ہے۔میں اس سے شادی بھی نہیں کرنا چاہتی۔مجھے اس کی محبت بھی نہیں چاہئے۔میں تو صرف وہ نظر چاہتی ہوں جس سے وہ تمہیں دیکھتا ہے۔صرف ایک بار۔اس کے لہجے میں وہ نرمی چاہتی ہوں جو تم سے بات کرتے ہوئے ہمیشہ اس کی آواز میں ہوتی ہے۔"

وہ بلک رہی تھی۔ثانیہ کسی پتھر کے بت کی طرح دیوار کے ساتھ ٹیک لگائے اسے دیکھ رہی تھی۔

"صرف ایک بار۔وہ میری فرمائش پر اپنی کوئی چیز اس طرح دے دے جس طرح وہ تمہیں دیتا ہے، صرف ایک دفعہ میری بات اس طرح سن لے جس طرح وہ تمہیں ہمیشہ سنتا ہے، صرف ایک بار مجھے اس طرح کسی بات پر روکے جس طرح وہ تمہیں روکتا ہے۔ثانیہ! وہ اگر مجھے خنجر دے اور کہے کہ اس سے اپنی گردن کاٹ لو تو میں ایک لمحے کی دیر نہ کروں۔"

وہ اب فرش پر بیٹھ کر دونوں ہاتھوں سے سر تھامے زار و قطار رو رہی تھی۔ثانیہ خالی الذہنی کے عالم میں بلیک جینز اور وائٹ سوئٹر میں ملبوس بیسویں صدی کی اس "سوہنی" کو دیکھ رہی تھی۔

"میری خوبصورتی، میرے باپ کی ساری دولت، میری ساری محبت، سارا عشق مجھے ایک شخص صرف ایک شخص کومیل حیدر نہیں دلوا سکتے۔میں نے تم سے دوستی صرف یہ دیکھنے کے لئے کی تھی کہ آخر تم میں وہ کون سی چیز ہے جو مجھ میں نہیں، جو کومیل کو تمہاری طرف راغب کر رہی ہے مگر تم میں تو مجھے کچھ بھی نہیں آیا۔تم عام تھیں۔تم تو بہت ہی عام تھیں۔میں نے سوچا تمہیں اپنے جیسا کر دوں تو شاید اس کی توجہ تم پر سے ہٹ جائے۔شاید تم اس کے دل سے اتر جاؤ مگر کوئی فائدہ نہیں، تمہیں پتا ہے، اس کی منگنی میری کزن سے ہوئی تھی۔وہ اس سے محبت کرتا تھا مگر تمہاری وجہ سے اس نے ماریہ کو چھوڑ دیا۔مجھے خوش ہونا چاہئے کہ اس نے ماریہ کو چھوڑ دیا مگر میں خوش نہیں ہوں کیونکہ مجھے لگتا ہے اسے ماریہ سے محبت نہیں تھی۔وہ صرف پسندیدگی تھی۔عشق تو اسے تم سے ہے اور میں چاہتی ہوں ثانیہ! تم اسے نہ ملو تا کہ اسے پتا چلے کہ جو محبت کرتے ہیں اور پھر خالی ہاتھ رہتے ہیں۔ان کے دل پر کیا گزرتی ہے۔وہ کس طرح تڑپتے ہیں۔مجھے تم سے نفرت نہیں ہے مگر پھر بھی ثانیہ! پھر بھی میرا دل چاہتا ہے میں تمہیں مار دوں۔میں کچھ

ایسا کردوں کہ وہ تم سے نفرت کرنے لگے جیسے وہ مجھ سے کرتا ہے پھر چاہے وہ ماریہ سے شادی کرے چاہے کسی اور سے۔ مجھے اس کی پرواہ نہیں۔ بس......بس تم سے شادی نہ کرے۔''

''رودابہ! مجھے اس سے محبت نہیں ہے۔ مجھے اس سے شادی بھی نہیں کرنی ہے۔ مجھے کچھ پتا نہیں وہ میرے لئے اپنے دل میں کیا سوچتا ہے مگر میں اس کے لئے کچھ نہیں سوچتی ہوں میری منگنی ہو چکی ہے۔ میں نے تو کبھی کومیل حیدر......''

وہ اپنی بات مکمل کئے بغیر منہ پر ہاتھ رکھ کر کمرے سے نکل گئی۔ ''ہر مرد باہر سے کتنا ہی کلچرڈ، مہذب نظر کیوں نہ آئے اندر سے بے حد بھیانک اور مکروہ ہوتا ہے۔ اتنا بھیانک اور مکروہ کے اس پر تھوکنے کو دل چاہتا ہے۔'' چند دن پہلے ہی تو اس نے کہیں پڑھا تھا اور تب اس نے صفحہ پلٹ دیا تھا یہ کہہ کر۔

''اوہ یہ فی میل شاؤنزم۔'' اپنے کمرے کی طرف آتے ہوئے اس کا دل چاہ رہا تھا وہ بھی رودابہ کی طرح بلند آواز سے روئے۔ اسے ہمیشہ یہ گمان رہتا تھا کہ وہ لوگوں کو بڑی آسانی سے پرکھ سکتی ہے اور یہ واقعی گمان ثابت ہوا تھا وہ سید کومیل حیدر کو نہیں جان پائی تھی۔

''آخر میں نے کیوں نہیں سوچا کہ وہ مجھے اتنی ایکسٹرا آرڈی نری (غیر معمولی) توجہ کیوں دے رہا ہے۔ کیوں اس طرح چیزیں تھما دیتا ہے۔ کیوں اتنی پرواہ کرتا ہے جب رودابہ یہ سب سوچ سکتی تھی تو میں نے کیوں نہیں سوچا کسی رشتہ کے بغیر وہ اس طرح کیوں کرتا رہا۔ میں نے تب بھی نہیں سوچا۔ جب میرے اور اس کے حوالے سے چہ میگوئیاں ہونے لگیں۔ میں اتنی بے وقوف تو کبھی بھی نہیں تھی پھر آخر کیوں میں؟''

اس کا دماغ گذشتہ مہینوں کی فلم چلا رہا تھا۔ دھندلے آئینے صاف ہوتے جا رہے تھے۔

''تم میرے سامنے سے دفع ہو جاؤ۔ چلے جاؤ، میں تمہاری شکل دیکھنا نہیں چاہتی۔''

دوسرے دن اس نے فون کر کے کومیل کو ہاسٹل بلوایا تھا، اسے وزیٹنگ روم میں بٹھا کر وہ اپنے کمرے میں آئی تھی اور وہ ساری چیزیں اٹھا کر لے کر آئی تھی جو وہ وقتاً فوقتاً اسے دیتا رہا تھا۔ اس نے وہ ساری چیزیں لا کر وزیٹنگ روم میں اس کے سامنے پھینک دی تھیں۔ وہ ہکا بکا رہ گیا تھا۔

''ثانیہ! کیا ہوا ہے تمہیں؟''

''میری آنکھیں کھل گئیں ہیں۔ تمہاری اصلیت میرے سامنے آ گئی ہے اور تم نہیں جانتے، اس وقت تم مجھے کتنے برے لگ رہے ہو۔ اب تم بس یہاں سے چلے جاؤ۔ میں دوبارہ کبھی تم سے ملنا نہیں چاہتی۔''

'میں نے کیا کیا ہے؟ تم کو ہوا کیا ہے؟''

''میرا دماغ خراب تھا، اب ٹھیک ہو گیا ہے۔ تم نہیں جانتے۔ مجھے تمہاری وجہ سے دنیا کتنی بری لگنے لگی ہے۔''

''ثانیہ! تمہیں میرے بارے میں کوئی غلط فہمی ہو گئی ہے۔ میں......''

ثانیہ نے اس کی بات کاٹ دی۔

''غلط فہمی تو مجھے ہو گئی تھی۔ اب تو ہر غلط فہمی دور ہو گئی ہے۔ تم میرے ساتھ فلرٹ کرنا چاہتے تھے تم نے مجھے......''

''ثانیہ! تم پاگل ہو۔'' وہ چلا اٹھا تھا۔ ''تم سے کس نے یہ بکواس کی ہے؟ روابہ نے؟ ہے نا روابہ؟''

''نہیں ماریہ نے۔ جانتے ہونا اسے؟...... تمہاری منگیتر تھی وہ اور تم نے اس سے اپنی منگنی میری وجہ سے توڑ دی۔ تم......''

کومیل بے یقینی سے اس کا چہرہ دیکھ رہا تھا۔ ''ماریہ تمہارے پاس آئی تھی؟''

''ہاں۔'' اس نے بڑی صفائی سے جھوٹ بولا۔ کومیل کا چہرہ سرخ ہو گیا تھا لیکن وہ بڑی خاموشی سے اسے دیکھتا رہا۔

''میں تمہیں کیا سمجھتی رہی اور تم کیا ہو اور تم نے مجھے کیا سمجھا۔ کس طرح مجھے......''

''ثانیہ! تم چپ ہو جاؤ جو تم سوچ رہی ہو۔ وہ غلط ہے۔ میں تم سے فلرٹ کا سوچ بھی نہیں سکتا۔ میں......''

ثانیہ نے تیزی سے اس کی بات کاٹ دی۔ ''ٹھیک ہے میں غلط ہوں تو پھر تم بتاؤ۔ میرے ساتھ تمہارا کیا رشتہ ہے؟ کس لئے یہ ساری عنایات، ساری نوازشات مجھ پر کرتے ہو۔ کیوں تم نے مجھے......؟''

وہ بات ادھوری چھوڑ کر رونے لگی۔ کومیل نے چند لمحے کچھ کہنے کی کوشش کی لیکن پھر وہ کچھ کہے بغیر تیزی سے وزیٹنگ روم سے نکل گیا۔

......❁......

ایئر ہوسٹس اسے اس کی سیٹ پر چھوڑ کر چلی گئی تھی۔ اس نے اپنا سفری بیگ اوپر رکھ دیا تھا اور پھر اپنی سیٹ پر بیٹھ گئی۔ مدیحہ ساتھ والی سیٹ پر براجمان ہو چکی تھی۔

''ممی! ہم پاپا کے پاس کب جائیں گے؟''

گھر سے یہاں تک بیسویں بار مدیحہ نے وہی سوال دہرایا تھا۔

''بیٹا بہت جلد۔'' اس نے بیسویں بار وہی جواب دیا تھا۔

اپنی سیٹ پر بیٹھ کر اس نے سیٹ بیلٹ باندھنا شروع کر دی۔ اپنی سیفٹی بیلٹ باندھنے کے بعد اس نے مدیحہ کی بیلٹ باندھی تھی۔ جہاز میں مسافر ادھر سے ادھر اپنی سیٹس کی تلاش اور سامان رکھنے میں مصروف تھے۔ وہ بوریت سے ادھر سے ادھر آتے جاتے اسٹیورڈز اور ایئر ہوسٹسز کو دیکھتی رہی۔ جہاز کی اکثر سیٹیں خالی تھیں اس کے ساتھ والی تیسری سیٹ بھی ابھی تک خالی تھی کچھ دیر بعد ایئر ہوسٹس اسپیکرز کے ذریعے سب کو سیفٹی بیلٹس باندھنے کے لئے ہدایات دینے لگی، چند منٹوں بعد جہاز ٹیک آف کر گیا تھا۔

وہ اس وقت مدیحہ کی سیفٹی بیلٹ کھول رہی تھی جب آہٹ پر اس نے سر اٹھایا تھا۔ سرخ و سفید رنگت کی ایک بے حد تیکھے نقوش کی بہت اسمارٹ سی عورت اس کے پاس کھڑی تھی اس کا چہرہ مسکراہٹ سے عاری تھا۔

''ہیلو ثانیہ مراد! کیسی ہو؟'' بہت نرم لہجے میں اس کی طرف ہاتھ بڑھاتے ہوئے اس عورت نے کہا تھا۔

ثانیہ کچھ حیران ہوئی تھی۔ اس سے ہاتھ ملاتے ہوئے اس نے اس کا چہرہ پہچاننے کی کوشش کی چہرہ شناسا نہیں تھا۔

''پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ تم مجھے نہیں پہچانتیں ہم اس سے پہلے کبھی ایک دوسرے سے نہیں ملے''

وہ عورت اس کی پریشانی بھانپ گئی تھی۔ ثانیہ مزید حیران ہوئی۔

''میں ایئر ہوسٹس سے پوچھ چکی ہوں۔ یہ سیٹ خالی ہے۔ اس نے مجھے یہاں بیٹھنے کی اجازت دے دی ہے۔ پھر بھی میں تم سے پوچھ لیتی ہوں۔ کیا میں یہاں بیٹھ سکتی ہوں۔''

ثانیہ اس کی بات پر مزید حیران ہوئی تھی۔ ''جی بالکل ضرور بیٹھیں۔''

''تھینک یو۔ یہ تمہاری بیٹی ہے؟'' اس عورت نے مدیحہ کے گال کو چھوا تھا۔

''ہاں۔'' ثانیہ اب بے چین ہو رہی تھی۔

''آپ کون ہیں اور مجھے کیسے جانتی ہیں؟'' اس نے پوچھ ہی لیا تھا۔

وہ عورت جواب میں اس کا چہرہ دیکھنے لگی تھی۔ یوں جیسے اس نے پہلی بار اسے دیکھا ہو اپھر اس نے کچھ تھکے ہوئے انداز میں سیٹ کی پشت سے ٹیک لگا کر آنکھیں موند لی تھیں۔

''تمہیں نہیں جانوں گی تو کسے جانوں گی۔ تمہاری وجہ سے میں نے آٹھ سال پہلے سب کچھ کھو دیا تھا۔ تمہیں کیسے بھلا سکتی ہوں۔''

وہ آنکھیں بند کیے بڑبڑائی تھی۔ثانیہ الجھ گوی تھی۔

''میں آپ کی بات نہیں سمجھی۔آپ کیا کہنا چاہ رہی ہیں؟''

''میرا نام ماریہ جہانگیر ہے۔ڈاکٹر ماریہ جہانگیر۔مگر تم مجھے نہیں جانتیں میں نے تمہیں بتایا ہے ناں، میں تم سے کبھی نہیں ملی۔''اس نے ایک بار پھر آنکھیں کھول دی تھیں اوراس کی طرف دیکھے بغیر بولنا شروع کر دیا تھا۔

''پھر آپ مجھے کیسے جانتی ہیں؟''

''تمہاری تصویر دیکھی تھی ایک بار کسی کے پاس۔تب سے آج تک میرے دماغ پر تمہارا چہرہ نقش ہے۔تم آج بھی ویسی ہو جیسی آٹھ سال پہلے تھیں۔بدلیں نہیں اگر بدل جاتیں تب بھی میں تمہیں پہچان ضرور لیتی۔تمہیں ایئر پورٹ پر سامان کی چیکنگ کرواتے ہوئے دیکھا تھا۔میں اس وقت تمہارے پاس ہی تھی۔میری سیٹ ایگزیکٹو کلاس میں تھی۔مگر میں ایئر ہوسٹس سے کہہ کر اکانومی کلاس میں آ گئی ہوں کیونکہ تم سے باتیں کرنی ہیں مجھے۔بہت کچھ کہنا ہے مجھے۔''

ثانیہ کو اس کی باتوں سے الجھن ہو رہی تھی۔وہ اب اس کے چہرے پر نظریں مرکوز کر چکی تھی۔

''کومیل کو جانتی ہو؟سیّد کومیل حیدر کو؟''

ثانیہ کو لگا تھا اس کے نزدیک کہیں کوئی بم پھٹ گیا ہو۔وہ رکے ہوئے سانس کے ساتھ اس عورت کا چہرہ دیکھتی رہی۔اسے اب یاد آ گیا تھا ماریہ کون تھی۔آٹھ سال کے بعد ایک بار پھر جیسے کسی نے اس کے پچھلے زخم ہرے کر دیئے تھے۔

اس دن کومیل کے جانے کے بعد وہ ہاسٹل سے واپس سرگودھا چلی گئی تھی اور پھر دوبارہ یونیورسٹی نہیں آئی۔اس نے تعلیم چھوڑنے کی کوئی وجہ نہیں بتائی تھی۔ہر بار اپنے والد کے سوالوں پر اس کا صرف ایک ہی جواب ہوتا''میرا اب پڑھنے کو دل نہیں چاہتا۔میں آپ سے الگ نہیں رہ سکتی۔''

مراد علی سر پیٹ کر رہ گئے تھے۔اس نے ان کے سارے خوابوں کو چکنا چور کر دیا تھا۔وہ بے حد ناراض اور افسردہ تھے لیکن بہر حال انہوں نے اسے مزید مجبور نہیں کیا تھا۔

ثانیہ کی منگنی بی اے کے دوران ہی اس کی پھوپھو کے بیٹے اسد سے ہو چکی تھی جو کویت میں دفاع میں کام کرتا تھا۔تعلیم چھوڑنے کے چھ ماہ کے اندر اندر اس کی شادی ہو گئی تھی اور وہ پاکستان سے جانے کے بعد بے حد خوش تھی۔وہ خوف جو چھ ماہ تک اسے اپنی گرفت میں لیے ہوا تھا۔وہ ختم ہو گیا تھا۔اب کوئی روودابہ، کسی کومیل کو اس کے سامنے نہیں آنا تھا۔لوگوں پر سے اس کا اعتبار یک دم جیسے ختم ہو گیا تھا۔وہ اگر یونیورسٹی نہ چھوڑتی تو شاید پاگل ہو جاتی۔ہر مرد کا چہرہ اسے کومیل کا چہرہ لگتا۔ہر لڑکی اسے روودابہ لگتی۔ہر شخص اسے خود پر ہنستا ہوا لگتا۔

پھر سب کچھ نارمل ہو گیا تھا وہ اسد کے ساتھ بہت پرسکون زندگی گزار رہی تھی۔ہر سال وہ پاکستان آتی اور اس بار بھی وہ اپنی بیٹی کے ساتھ پندرہ دن پاکستان میں گزارنے کے بعد واپس جا رہی تھی جب ماریہ جہانگیر اس کے سامنے آ گئی تھی۔

''جانتی ہونا کومیل کو؟''وہ دوبارہ پوچھ رہی تھی۔

ثانیہ کا دل چاہا وہ جہاز کی کھڑکی سے چھلانگ لگا دے۔ ندامت کا احساس کچھ ایسا ہی وزنی تھا۔

''میں کومیل حیدر کی منگیتر تھی کسی زمانے میں۔'' ماریہ کی آنکھوں میں کچھ جل کر بجھا تھا۔

ثانیہ ایک ٹک اسے دیکھتی رہی۔ ''بلکہ...... بلکہ محبت کرتے تھے ہم دونوں ایک دوسرے سے۔''

وہ اب بات کرتے ہوئے آہستگی سے اپنے ہاتھ کو بند کر کے کھول رہی تھی۔

''آج تمہیں دیکھا تو دل چاہا، ایک بار پھر سے سب کچھ دوہرانے کو۔ اس کے بارے میں بات کرنے کو۔''

وہ ایک بار سیٹ کی پشت سے ٹیک لگا چکی تھی۔

''پتا نہیں ہم دونوں میں سے کس نے ایک دوسرے سے زیادہ محبت کی۔ میں نے اس سے یا اس نے مجھ سے۔ شاید میں نے۔ ہمیشہ عورت ہی زیادہ محبت کرتی ہے۔ ہے نا ثانیہ؟''

وہ ایک بار پھر اس کا چہرہ دیکھتے ہوئے اس کی رائے لے رہی تھی۔ ثانیہ گونگی ہو چکی تھی۔ اسے حلق سے آواز نہیں نکلی۔

''ہاں۔ میرا خیال ہے۔ میں نے ہی زیادہ محبت کی تھی بلکہ اب بھی کرتی ہوں۔ نہیں محبت نہیں شاید اسے عشق کہنا چاہئے۔ ہم دونوں کو لگتا تھا۔ ہم ایک دوسرے کے وجود کے بغیر ادھورے ہیں۔ اس نے مجھے پہلی بار کسی پارٹی میں دیکھا تھا۔ پھر وہ ایک دوست کے توسط سے مجھ سے ملا۔ میں تب میڈیکل کے تھرڈ ایئر میں تھی۔ بس پتا نہیں کیا ہوا۔ لیکن اس میں کوئی ایسی بات تھی۔ جس نے مجھے مسحور کر دیا۔ پھر ہم اکثر ملتے رہے اور ایک دن اس نے مجھے پروپوز کر دیا۔''

ثانیہ آنکھیں جھپکے بغیر ماریہ جہانگیر کا چہرہ دیکھتی رہی جو اس طرح اپنی داستان سنا رہی تھی جیسے وہ اس کی عزیز ترین دوست ہو۔

''ہماری منگنی ہو گئی، تب اس نے ایم اے میں ایڈمیشن لیا تھا۔ ہم دونوں کی کمال کی انڈر اسٹینڈنگ تھی۔ بہت سی باتیں ہم کہے بغیر ہی سمجھ لیتے تھے یوں جیسے ٹیلی پیتھی ہو گئی ہو۔ مجھے لگتا تھا کہ کومیل حیدر کے سوا دنیا میں میرے لئے اور کچھ ہے ہی نہیں اور اگر کہیں یہ نہ ملا تو مجھے تو دنیا ہی نہیں ملے گی مگر مجھے کوئی خدشہ نہیں تھا۔ آخر وہ مجھے کیوں نہ ملتا۔ وہ مجھ سے محبت کرتا تھا۔ دونوں فیملیز کی رضامندی سے یہ رشتہ ہوا تھا۔ ہم دونوں کی انڈر اسٹینڈنگ ہو گئی تھی۔ پھر میں ایسے خدشات کیوں پالتی۔ تب ہم اپنی شادی کو پلان کر رہے تھے جب یک دم ہمارے درمیان ثانیہ مراد علی آ گئی...... تم آ گئیں۔''

پتا نہیں ثانیہ کو ماریہ جہانگیر کا چہرہ اس لمحے اس قدر تاریک کیوں لگا تھا۔ اس کا دل چاہا وہ اس کے سامنے ہاتھ جوڑ دے اور خوب روئے۔

''نہیں ثانیہ! تم پریشان مت ہو۔ میں تمہیں کوئی الزام نہیں دے رہی۔ تمہاری غلطی نہیں ہے۔ بعض دفعہ ہمیں لگتا ہے کسی شخص سے ہماری بہت انڈر اسٹینڈنگ ہے مگر ایسا نہیں ہوتا۔ ہم کو غلط فہمی ہوتی ہے عورت کسی مرد کو بھلا کیسے سمجھ سکتی ہے وہ بھی کومیل حیدر جیسے مرد کو۔ میں نے بھی سارا عرصہ اس خوش فہمی میں گزارا تھا کہ میں کومیل حیدر کو سمجھنے لگی ہوں مگر ایسی نہیں تھا اور مجھے اس خوش فہمی نے ڈبو دیا۔ مجھے تمہارے بارے میں رودابہ نے بتایا تھا پھر کومیل کے بھائی اور بھابھی نے بتایا۔ جب ایک رات رودابہ تمہیں جان بوجھ کر وارڈن کی اجازت کے بغیر ساتھ لے گئی تھی۔ مجھے پہلے اس ساری کہانی پر یقین نہیں آیا۔ مجھے کومیل پر بے حد اعتماد تھا۔ مگر پھر پتا نہیں مجھے کیا ہو گیا میں چاہتی تھی۔ کومیل تم سے قطع تعلق کر لے خاص طور پر موبد

والے واقعہ کے بعد۔ وہ موحد سے بے پناہ محبت کرتا تھا پھر بھی ایک معمولی سی بات پر اس نے تمہاری وجہ سے موحد کو چھوڑ دیا اور تب میں بے پناہ خوفزدہ ہوگئی تھی۔ مجھے تم سے بے پناہ خوف اور نفرت محسوس ہونے لگی تھی۔ پھر وہ رودابہ والا واقعہ پیش آیا اور میں نے کومیل سے بات کرنے کی سوچ لی۔ میں نے اس سے کہا کہ وہ تمہیں چھوڑ دے یا مجھے۔

اور اس نے......اس نے مجھے چھوڑ دیا۔''

ایک بار پھر ماریہ کے چہرے پر کچھ جل کر بجھ گیا تھا۔

''تب میرا دل چاہا تھا میں تمہیں اور کومیل دونوں کو شوٹ کر دوں۔ میں نے دھوکا کھایا۔ مجھے ایسا لگا تھا، وہ بھی اس شخص کے ہاتھوں جس پر میں نے سب سے زیادہ اعتبار کیا تھا۔ تب مجھے لگا تھا جیسے دنیا ہی ختم ہوگئی تھی شاید سب کچھ ٹھیک ہو جاتا شاید ہم دونوں کا غصہ ختم ہو جانے کے بعد، کچھ دنوں کے بعد دوبارہ ہم میں صلح ہو جاتی مگر پھر تم نے وہ جھوٹ بول دیا یاد ہے نا ثانیہ! تم نے اس سے کہا تھا کہ میں نے تمہارے پاس آ کر کہا ہے کہ کومیل تم سے فلرٹ کر رہا ہے؟''

وہ یاد نہ بھی دلاتی، تب بھی ثانیہ کو سب کچھ یاد تھا۔ وہ خاموشی سے اسے دیکھتی رہی۔ اس نے ایک بار پھر بولنا شروع کر دیا۔

''کومیل اس کے بعد صرف ایک بار میرے پاس آیا تھا۔ میرے جھوٹ پر مجھے ملامت کرنے۔ اسے میری کسی بات پر یقین نہیں آیا۔ میں نے اس سے کہا کہ وہ مجھے اپنے ساتھ تمہارے پاس لے کر جائے اور پھر تم سے پوچھے کہ کیا میں تمہارے پاس آئی تھی؟ کیا میں نے ایسی بات کہی تھی۔ مگر تب تک تم کچھ کہے کچھ بتائے بغیر ہاسٹل اور یونیورسٹی چھوڑ کر جا چکی تھیں۔ میں نے تمہارے آنے کا بہت انتظار کیا۔ کیونکہ صرف تمہاری گواہی اس کے دل پر جمی بدگمانی کی دھند کو ختم کر سکتی تھی۔ مگر تم نہیں آئیں۔ پتا نہیں ثانیہ! تمہاری بات میں کیا اثر تھا کہ کومیل کو پھر میری بات پر یقین نہیں آیا۔ وہ جانتا تھا کہ میں کبھی جھوٹ نہیں بولتی پھر وہ یہی کہتا رہا کہ جو کچھ ثانیہ نے کہا ہے وہ ٹھیک ہے، جو تم کہہ رہی ہو وہ جھوٹ ہے۔ میں نے بہت کوشش کی تھی سب کچھ ٹھیک کرنے کی مگر پتا نہیں اس کے دل میں میرے خلاف کون سی بدگمانی آ گئی تھی اور پھر میں نے سوچ لیا کہ اب اس شخص سے مجھے کوئی واسطہ نہیں رکھنا۔ مجھے لگتا تھا اسے محبت مجھ سے نہیں تم سے ہوئی ہے۔ میں پتا نہیں کیا تھی۔ راستے کی گرد یا پھر راستے کا پتھر۔ اس نے مجھے ٹھوکر ماری اور میں اس کے راستے سے ہٹ گئی۔''

ماریہ خاموش ہوگئی تھی۔ ایک بار پھر آنکھیں بند کر کے وہ سیٹ کی پشت سے ٹیک لگا چکی تھی۔

ثانیہ کا ملال بڑھتا جا رہا تھا۔

''ماریہ! آپ یقین کریں میرے اور کومیل کے درمیان کچھ نہیں تھا۔ مجھے نہیں پتا تھا۔ وہ میرے لئے کیا سوچنے لگا تھا مگر میں نے کبھی بھی اس کے لئے دل میں کوئی غلط جذبات نہیں رکھے۔ پھر بھی میں آپ سے ایکسکیوز کرتی ہوں۔ یہ سب میری غلطی تھی جس کی سزا آپ کو......''

ماریہ آنکھیں کھول کر اسے دیکھتے ہوئے مسکرائی اور بہت نرمی سے اس نے اپنا ہاتھ ثانیہ کے کندھے پر رکھ دیا۔

''نہیں مجھے تمہاری غلطی کی سزا نہیں ملی۔ تمہارا کہیں بھی کوئی قصور نہیں تھا اور میرے دل میں اب تمہارے خلاف کچھ بھی نہیں ہے۔ مجھے تو

بس اپنی بدگمانیوں کی سزا ملی ہے۔ بہت دعوے تھے مجھے کومیل حیدر کو سمجھنے کے۔ بس اس خوش فہمی نے مجھے مار دیا۔''

''ماریہ! میں آپ دونوں کے درمیان اپنی وجہ سے پیدا ہونے والی یہ غلط فہمی دور کر سکتی ہوں۔ میں کومیل سے ملوں گی اور سب کچھ کلیئر کر دوں گی پھر آپ دونوں شادی کر سکتے ہیں، پھر تو سب کچھ ٹھیک ہو سکتا ہے؟''

ثانیہ کو ایک دم پتا نہیں کیا سوجھا تھا۔ وہ کچھ بے چین ہو کر بولی تھی ماریہ ایک ٹک اس کا چہرہ دیکھتی رہی پھر تھکی ہوئی آواز میں اس نے کہا۔

''اب یہ نہیں ہو سکتا ثانیہ! کومیل کی شادی کو سات سال ہو چکے ہیں اور وہ اپنی بیوی اور بچوں کے ساتھ بہت خوش ہے اور میں...... میں بھی شادی کر چکی ہوں۔ میرا بھی ایک بیٹا ہے۔''

''ماریہ! کیا آپ خوش نہیں ہیں۔'' ثانیہ نے بے اختیار اس سے پوچھا تھا۔

''شاید خوش ہوتی اگر اس بار کومیل سے نہ ملی ہوتی۔ ثانیہ! میں آخری بار پاکستان آئی ہوں۔ اب مجھے دوبارہ پاکستان نہیں آنا۔ میں دوبارہ بھی تمہارا اور کومیل حیدر کا سامنا کرنا نہیں چاہتی۔''

ثانیہ نے سر جھکا لیا تھا۔

ماریہ کی خود کلامی جاری تھی۔ ''آٹھ سال پہلے منگنی توڑتے وقت میں نے بار بار اس سے پوچھا تھا۔ کومیل! مجھے بتاؤ۔ تمہارا ثانیہ سے رشتہ کیا ہے؟ کس حوالے سے تم اس پر اتنی توجہ دے رہے ہو؟ وہ ہر بار چپ رہتا تھا۔ ہر بار بھڑک اٹھتا تھا اور اس کی یہ خاموشی، یہ غصہ، یہ اضطراب میرے شک کو یقین میں بدلتا گیا تھا کہ وہ تم سے محبت کرنے لگا ہے۔ مگر وہ تب اس کا اعتراف نہیں کرتا تھا اور آٹھ سال کے بعد پچھلے ہفتے اس نے اعتراف کر لیا ہے۔ میں نے اس سے کہا تھا کومیل حیدر! اب تو بتا دو کہ ثانیہ سے کیا رشتہ تھا؟ اب تو کہہ دو۔ تم اس سے محبت کرتے تھے اور اس نے کہا تھا۔

''ہاں ماریہ! میں اس سے محبت کرتا تھا اور محبت کرتا ہوں لیکن صرف...... صرف ایک چھوٹی بہن کی حیثیت سے۔''

ثانیہ کو لگا تھا، کسی نے اسے پہاڑ کی چوٹی سے کسی کھائی میں دھکیل دیا ہو۔

''بہن کی حیثیت سے؟ مجھے اس کی بات سن کر یوں لگا تھا جیسے کسی نے میرے سینے میں ایک خنجر گاڑ دیا ہو۔ میں نے اس سے کہا تھا۔

''اگر تم اسے صرف بہن سمجھتے تھے تو تم نے یہ کہا کیوں نہیں۔ جب میں اتنی بار تم سے پوچھتی رہی تھی تو تم نے کہا کیوں نہیں کہ تم اسے بہن سمجھتے ہو اور پتا ہے وہ ایک بار پھر میری بات پر بھڑک گیا۔ اس نے کہا تھا۔ ''میں کیوں کہتا کہ میں اسے بہن سمجھتا ہوں۔ میں کیوں کہتا؟ رشتے کوئی ٹیگ نہیں ہوتے جنہیں بندہ گلے میں ڈال کر پھرتا رہے۔ یہ بہن ہے۔ وہ بیوی ہے۔ یہ بیٹی ہے یا وہ ماں ہے۔ کیا کہے بغیر میں کسی کو بہن نہیں سمجھ سکتا۔ کیا کہنا ضروری ہے۔ تمہیں تو مجھے سمجھنا چاہئے تھا تم بھی دوسروں کی طرح مجھ سے وضاحتیں مانگنے لگی تھیں۔ ثانیہ کون ہے؟ اس سے کیا رشتہ ہے؟ تمہاری زبان پر بھی یہی سوال آنے لگے تھے۔ تم تو دعویٰ کرتی تھیں کہ تم مجھے سب سے زیادہ سمجھتی ہو پھر تم...... میں نے اگر کسی سے محبت کا اعتراف کیا تھا تو وہ بھی تم تھیں اور میں تم سے آج بھی اتنی ہی محبت کرتا ہوں جتنی تمہیں پہلی بار دیکھتے ہوئے میں نے تمہارے لئے محسوس کی تھی لیکن تم نے مجھ پر اعتبار نہیں کیا۔ تمہیں سوچنا چاہئے تھا کہ میں، میں کومیل حیدر کسی اور سے محبت کر سکتا تھا؟ کیا میں ایسا آدمی تھا جو ہر دوسری لڑکی کو اپنی محبت کا یقین دلاتا

پھر۔ اتنا شک کیوں کیا تھا تم نے؟ اتنی بے اعتباری کیوں تھی تمہیں مجھ پر؟

وہ مجھ سے سوال کر رہا تھا ثانیہ! اور میرا دل چاہ رہا تھا میں اس کے کندھے پر سر رکھ کر پھوٹ پھوٹ کر روؤں اور کہوں یہ بے اعتباری عورت کی سرشت، اس کی فطرت میں ہے۔ مجھے اس کو گنوانا تھا۔ اس لئے میں نے اس پر شک کیا تھا۔ تم نے مجھ سے پوچھا ہے نا ثانیہ! کیا میں خوش نہیں ہوں پہلے خوش تھی۔ یہ سوچ کر کہ میں نے اس شخص کو چھوڑا ہے جو کسی اور کی محبت میں مبتلا ہو چکا ہے اور میں اس شخص کی بیوی ہوں جو صرف مجھ سے محبت کرتا ہے لیکن اب، اب میں صبر کیسے کروں۔ یہ سوچتے ہوئے کہ میں نے اپنی ایک معمولی حماقت کے ہاتھوں اس شخص کو گنوایا ہے جو آج بھی صرف مجھ سے محبت کرتا ہے۔ مجھے اب ساری عمر جہانگیر کے چہرے میں کومیل کو تلاش کرنا ہے۔ میں خوش کیسے رہوں گی۔''

وہ بیگ سے ٹشو نکال کر گالوں پر بہتے آنسوؤں کو خشک کرنے لگی تھی اور ثانیہ خالی الذہنی کے عالم میں اس کا چہرہ دیکھتی جا رہی تھی۔

کومیل حیدر، روداب نواز، ماریہ جہانگیر، ثانیہ مراد علی نام جیسے اس کے ذہن میں رقص کرتے جا رہے تھے۔

اس نے آٹھ سال پہلے روداب نواز کو کومیل حیدر کے التفات کے لئے سر پر ہاتھ رکھے روتے دیکھا تھا۔ اس نے آج ماریہ جہانگیر کو ایک بار پھر اسی شخص کے لئے بلکتے دیکھا تھا اور ایک وہ تھی جو مرد کو نہیں سمجھتی تھی اور اسے گمان ہوا تھا کہ صرف کومیل حیدر ایک مرد ہے جسے وہ اچھی طرح جان اور پہچان چکی ہے اور آج......

آج اس کا بھی دل چاہ رہا تھا، وہ روداب نواز کی طرح سر پر ہاتھ رکھ کر روئے، مرد سمجھ میں کہاں آتا ہے۔ مرد سمجھ میں ہی نہیں آتا، چاہے وہ روداب نواز جیسی ہوشیار اور زیرک لڑکی ہو یا ماریہ جہانگیر جیسی پرخلوص اور ہائلی کوالیفائیڈ لڑکی یا پھر ثانیہ مراد علی جیسی سادہ اور سیدھی لڑکی ہر ایک کو گمان ہوتا ہے چند لمحے کا گمان اور پھر پوری زندگی ایک گمان بن کر رہ جاتی ہے۔

اور اب یہ ماریہ جہانگیر کس کس کو اس طرح رو رو کر اپنی داستان سناتی پھرے گی اور میں...... میں کس کس سے یہ کہوں گی کہ میں لوگوں کو اور خاص طور پر مرد کو، بہت اچھی طرح سمجھ جاتی ہوں اور جب بھی یہ کہوں گی تو مجھے کومیل حیدر یاد آئے گا اور پھر مجھے سب کچھ یاد آ جائے گا۔ اپنی حماقت جس نے کتنی زندگیوں کو عذاب میں ڈال رکھا ہے یا اپنی سمجھداری جواب مجھے کہیں چین لینے نہیں دے گی۔ کتنا اچھا ہوتا میری زندگی میں کبھی کوئی کومیل حیدر نہ آیا ہوتا۔ یا میں کبھی مدد کے لئے اس کے پاس نہ جاتی۔ یا وہ بالکل ویسے ہی انکار کر دیتا جیسے وہ سب کو کرتا تھا۔ یا وہ...... وہ مجھے ایک بار بتا دیتا کہ وہ مجھے کیا سمجھتا ہے یا...... یا ماریہ جہانگیر! تم مجھ سے کبھی نہیں ملتیں۔''

وہ سوچ رہی تھی اور اس کا دل ڈوبتا جا رہا تھا۔ ماریہ کی سسکیاں اب بھی اس کی سماعتوں میں گونج رہی تھیں اور ثانیہ...... ثانیہ ایک بار پھر کومیل حیدر سے ملنا چاہتی تھی۔